وہ بھی بے عیب ہو سوراخ دار ہو اور لٹکا وے عورت حاملہ اپنے شکم پر کہ پیدا ہو اوسے اولاد کو جمیل الصورت اور سعادتمند معصوم پاکدامن کہ جس سے راضی ہو اللہ سبحانہ تعالی ( خواص اوسکی ہے ) قولہ تعالی وَلَمَّا دَخَلُوا مِنْ حَيْثُ أَمَرَهُمْ أَبُوهُم الی قولہ قَضَاهَا إِنْ مَنْ عَرَضَتْ لَهُ حَاجَةٌ عِنْدَ أَحَدٍ تلاوت کرے اس آیت کو اوپر ذہاب کے سات مرتبہ کہ بر آویگی حاجت اوسکی کلام الہی کی تاثیر سے ( خواص سے ) قولہ تعالی فَلَمَّا دَخَلُوا عَلَى يُوسُفَ آوَىٰ إِلَيْهِ أَبَوَيْهِ الی الحکیم اَنْ مَنْ طَالَ عَلَيْهِ سِجْنُهُ وَهُوَ مَظْلُومٌ وَلَهُ عَدُوٌّ پس لکہے ان آیات کو اور لٹکا وے طرف داہنے بازو کے اور بکثرت تلاوت کرے حق سبحانہ تعالی بجلدی قید سے خلاصی بخشیگا کہ مجرب ہے

فصل بارہوین سورۂ رعد

**فصل بارہوین سورۂ رعد** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ رعد کو بہت پڑہا کرے گا آفت صاعقہ سے محفوظ رہیگا اور حق سبحانہ تعالی اوسے داخل بہشت فرمائیگا بیحساب اور شفاعت اوسکی قبول فرمائیگا بیچ حق برادر مومن کے ( خواص سورۂ رعد سے ) واسطے تدمیر ظالم یعنے ہلاک کرنے ظالم کے اسطرح نقل فرمائے ہین بعضون نے کہ جبکہ یہہ ارادہ ہو تو پس واسطے اللہ کے سات روز تک روزہ رکہے متوالی ایکدن ہفتہ کا خالی بجاے روز اتوار سے شروع کرے اور لیوے روٹی موٹی اور پانچ قسمت برابر کرے اور لکہے اوپر ہر ایک قسمت کے ایک حرف ان حرفون سے وہ حروف یہہ ہین ا ج ھ ز ط پس لیوے قسمت اول کو جسپر لکہا ہوا ہے الف اور اسپر ہزار الف لکہے اور پڑہے اوسپر سورۂ رعد ایکبار تو کے روز اور بعد فراغ کے لکہے اوسپر یا حرف الالف تاخذ فلان ابن فلانۃ اسیطرح لکہے باقی حرفون پر پس صبح یوم الاثنین مین بھی روزہ رکہے

فقط پڑھ پڑھکے اسی موجب روز اول عمل کرے پس تیسری صبح منگل کے
روز روزہ رکھے اور لیوی دوسری قسمت اوپر حرف جیم کو لکھے اور پڑھے اوس
پر تین مرتبہ سورۂ رعد کو بعد حرف جیم تین مرتبہ اور رکھے بجانب قسم اول
یعنے حرف الف کے پاس پس چوتھے روز یعنے بدہ کے روز روزہ رکھے اور فقط
پڑھا کرے پس روز خمیس یعنے جمعرات کے روز لیوے تیسری قسمت یعنے
تیسرے روٹی کو اور لکھے اوسپر ھ اور پڑھے اوسپر سورہ رعد موافق عدد ھ
کہ پانچ مین پانچ بار اور رکھے طرف پہلے قسمتون کے اور پہر جمعہ کے روز ترک
کرے قرائت اور یوم السبت یعنے سنیچر کے روز لیوے قسمت رابع یعنے
چوتھے ٹکڑیکو اور لکھے اوسپر ز اور پڑھے اوسپر سورۂ رعد کو موافق
عدد اوسکے آٹھ مرتبہ اور پہر اتوار کے روز ترک کرے قرائت اور پہر
یوم الاثنین یعنے دوشنبہ کے روز لیوے قسمت خامس یعنے پانچوان ٹکڑا
روٹی کا اور لکھے اوسپر حرف ط اور پڑھے اوسپر سورۂ رعد موافق تعداد
اوسکے یعنے نو مرتبہ پس لیوے جملہ قسمتوں یعنے پانچون ٹکڑون کو اور شہر سے
باہر جاوے ولیکن آگے سے کالا کتا یا کتی زیر نظر رکھے نہین تو پیدا کرکے شہر
کے باہر بہیجدیوے پس کہلاوے اون ٹکڑون کو کتے مذکور کے تئین مگر کہلانے
کے وقت اوس کتے سے کہے کہ اَیُّہا الکلاب السود کلوا لحم فلان بن فلانۃ و
عظامہٗ یعنے ای کتے کالے کہا گوشت فلان بن فلانیکا اور ہڈی اوسکی
کہ حاصل ہو مقصود حکم سے اللہ تعالیٰ کے (خواص سے) قولہ تعالیٰ
الٓمٓر تلک ۔۔۔ تنگ واسطے رواج اور رونق تجارت اور عمارت املاک
اور گرم بازاری دوکان جو کہ بالکل بے خریدار معطل پڑے ہون پس اگر کوئی ایک
ارادہ ان ارادون مین سے ہو تو لکھے آیت مذکور کو اوپر چار ورق زیتون کے

اور دفن کرے گھر کے چارون گوشون یا کہ باغ کے چارون کونون یا عمارت کے
چارون رکنون یا دوکان تجارت کے چو کونون مین کہ دیکھیگا اس سے برکت اور
کثرت خیر اور منفعت اور معمور ہوگا مکان اور کثرت ہوگی خریدارون کی اور طالبون
کی اور بہت میوے پیدا ہونگے ہر ایک شجر سے اور آفتون سے محفوظ رہے ◆
(قولہ تعالیٰ) وَالَّذِينَ لَمْ يَسْتَجِيبُوا لَهُ لَوْ أَنَّ لَهُم مَّا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا وَمِثْلَهُ
مَعَهُ لَافْتَدَوْا بِهِ أُولَٰئِكَ لَهُمْ سُوءُ الْحِسَابِ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ الْمِهَادُ (وقولہ
تعالیٰ) وَالَّذِينَ يَنقُضُونَ عَهْدَ اللَّهِ مِن بَعْدِ مِيثَاقِهِ وَيَقْطَعُونَ مَا أَمَرَ اللَّهُ بِهِ أَن يُوصَلَ
وَيُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ أُولَٰئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوءُ الدَّارِ ◆ ان آیات سے اگر
ارادہ ہو تدبیر دشمن اور ہلاک اوسکی کا اور خراب و تباہ کرنے کام اوس کے
کو اور قطع کرنے باقی نسل اسکے کو کہ جسکا پتا نرہے پس روزہ رکھے اٹھائیسوین
تاریخ کو اور اگر وہ روز سنیچر کا ہو تو اس کام کیواسطے بہت خوب اور مفید ہی پس
افطار کرے ساتھ روٹی جو کے اور اوس شب کو اوٹھے بیچ نصف اللیل یعنے
آدہی رات کو شدت اندہیری مین کہ عالم ظلمت اندود رہتا ہی اور بیٹھے اوپر بیچ
خانہ خالی کہ جس گھر مین کوئی آدمی وغیرہ نہو پس بخور دے ساتھ حصی لبان اور
سندروس کے اور تلاوت کرے آیات مذکورون کو سات مرتبہ ولیکن ہر ایک
مرتبہ اس دعا کو پڑھے آخر تک ساتون بار اَللّٰهُمَّ عَلَيْكَ بِفُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ
اَللّٰهُمَّ اَعْكِسْ اَمْرَهٗ وَخُذْ نَظَرَهٗ وَلَا تُثَبِّتْ قَدَمَهٗ وَاَحْلِلْ بِهٖ كَمَا اَحْلَلْتَ بِكُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ
پس تحقیق کہ متفرق اور پریشان روزگار اور مشرف بہلاک ہوگا دشمن تیرا کہ مجرب
جانتے ہین

## فصل تیرہوین سورۂ ابراہیمؑ اور سورۃ الحجر

حضرت امام
ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ ابراہیمؑ اور سورۂ حجر کو
بیچ دو رکعت نماز کے ہر ایک جمعہ مین پڑھے فقر اور دیوانگی اور بلیات کبری اوس

فصل تیرہوین سورۂ ابراہیم اور سورۂ حجر

آفات عظمی ا وس تک ہرگز نہ پہنچے ہمیشہ حفظ الٰہی مین محفوظ اور مصئون و مامون رہے
(خواص سورۃ الحجر) جو کوئی لکھے اس سورہ کو اور رکھے اپنے پاس خواہ
لٹکا وے اپنی گردن مین معاش مین وسعت پیدا ہو رزق بکثرت پاوے تنگی جاوے
فراخی آوے اور خرید فروش بہت کرے منافع ہو اور خلقت اوسے بہت دوست
رکھے اور بہت گرم بازاری رہے اوس کے مال کی بہ کثرت خریداری رہے ہر ایک
معاملہ مین بہت زیادہ منافع اور سود پاوے **فصل چودہوین سورہ النحل**
حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہی جو کوئی سورۂ نحل کو ہر ایک مہینے
مین پڑھیگا وہ شخص دنیا مین کسی کا مقروض اور بلای دین مین ہرگز مبتلا ہوگا اور
سنتر طرح کی آفات اور بلیات اوس سے دور ہونگے کہ سہل ترین اونمین سے دیوانگی
اور خورہ اور پیسی ہی اور روز قیامت مین جگہہ جنت عدن کہ درمیان بہشت کے
ہی پائیگا (خواص سورۂ نحل) جو کوئی لکھے اس سورہ کو اور لٹکا وے اوپر
دیوار بساتین اور باغون کے اوس باغ کے جھاڑون کے میوے سقط ہونگے اچھی
طرح بار ور اور مثمر ہونگے اور یہہ سورہ اعمالونمین واسطے تباہ کرنے دشمنون اور
ظالمون کے معمول ہی **فصل پندرہوین سورہ اسرائیل** حضرت امام ہمام
صادق آل محمدؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ بنی اسرائیل کو ہر شب جمعہ مین پڑھے
بہت خیر پاوے اکثر آفات سماوی اور ارضی سے محفوظ رہے اور منقول ہی کہ
عومر بن حنظلہ نے بخدمت شریف حضرت صادقؑ کے صداع کی شکایت کی حضرت نے
فرمایے کہ ہاتھ اوپر سر اپنی کے رکھہ کے ان دو آیون کو تلاوت کر قُلْ لَوْ کَانَ
مَعَهُ آلِهَةٌ كَمَا يَقُولُونَ إِذًا لَابْتَغَوْا إِلَىٰ ذِي الْعَرْشِ سَبِيلًا وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا
إِلَىٰ مَا أَنْزَلَ اللَّهُ وَإِلَى الرَّسُولِ رَأَيْتَ الْمُنَافِقِينَ يَصُدُّونَ عَنْكَ صُدُودًا
**فصل سولہوین سورہ کہف** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول

فصل چودہوین سورہ نحل

فصل پندرہوین سورہ بنی اسرائیل

فصل سولہوین سورہ کہف

ہی جو کوئی سورہ کہف کو ہر ایک جمعہ کی شب مین پڑہیگا نہین دنیا سے جائیگا مگر کہ
شہید اور حق سبحانہ تعالی روز قیامت مین اوسے زمرۂ شہدا مین محشور فرمائیگا اور
شہیدون کے صف مین کہڑا ہوگا اور بسند معتبر آنحضرت سے منقول ہی کہ جو کوئی
جمعہ کی شب مین پڑہے کفارہ اوسکے گناہون کا اس جمعہ سے دوسرے جمعہ تک
کا ہوجو اوس سے وقوع پائے ہین اور ایک دوسری روایت مین وارد ہی کہ جو کوئی
جمعہ کے روز بعد نماز ظہر اور عصر کے پڑہے یہی ثواب پائیگا اور حضرت رسول صلی
اللہ علیہ وسلم سے منقول ہی کہ جو کوئی آیۂ قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ آخر سورہ
تک پڑہے بروقت خواب کے خوابگاہ سے اوس کے کعبہ تک ایک نور ایسا
ساطع اور لامع ہوگا کہ درمیان اوسکے بہرے ہون ملائک کہ استغفار کرین صبح تک
واسطے اوسکے اور ایک روایت مین حضرت صادق سے منقول ہی کہ جو کوئی
چاہے شب کو نیند سے کسی ایک وقت اوٹھے سوتے وقت پڑھ کے سووے
بروقت ضرورت اُسی ساعت مطلوب مین بیدار ہوگا بلا شک ہشیار ہوگا

**فضل ستر ہوین سورۂ مریم** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول
ہی کہ جو کوئی مداومت رکھے سورۂ مریم کو دنیا سے نہین جائیگا جب تک
اپنی ولی مطلوب کو نہ پائیگا خواہ اپنی مراد بیچ مال دنیوی اور اولاد کے ہو یا کہ
واسطے اولاد کے وہ نیت ہو اور آخرت مین اوسے عطا ہو ایک ملک کہ
مثل ملک سلیمان بن داؤد علیہم السلام کے ہو جو بیچ دنیا کے تہی **فضل
اٹھارہوین سورۂ طٰہٰ** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہی
کہ جو کوئی سورۂ طٰہٰ کی مداومت رکھے حق سبحانہ تعالی اوسے بہت دوست
رکھتا ہی اور قیامت مین اعمال نامہ اوسکا داہنے ہاتھ مین عنایت فرمائیگا
اور جو گناہون کہ بیچ اسلام کے کیا ہی حساب نکریگا اور آخرت مین اوسے

فضل ستر ہوین سورۂ مریم

فضل اٹھارہوین سورۂ طٰہٰ

قدر مزد عطا فرمایگا کہ وہ راضی ہووے اور اس سورہ کے اعمال بہت کچھ ہین گنجایش تحریر نہین

**فصل انیسوین سورۃ الانبیاء** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جوکوئی سورۂ انبیاؑ کو پڑھیگا ساتھ محبت اور میل و خواہش تمام کے تو چمنستان بہشت برین مین ساتھ جملہ پیغمبرون کے رفاقت کریگا اور دنیا مین بیچ نظر خلائق کے مہیب اور صولتمند باشان و شوکت کے ہویگا

**فصل بیسوین سورۃ الحج** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے روایت ہے کہ جوکوئی سورۂ حج کو ہر تین روز مین ایکبار پڑھے اوس سال مین توفیق حج پاوے شرف طواف سے مشرف ہووے اور اگر اوس سفر مین دنیا سے سفر کر جاوے تو بہشت برین مین منزل پاوے ساکن خلد برین ہو طائر روح اوس کا سدرۃ المنتہی مین ہو

**فصل اکیسوین سورۃ المومنون** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جوکوئی سورۂ مومنون کو بیچ ہر ایک جمعہ کے پڑھے حق سبحانہ تعالی خاتمہ اوسکا بخیر کرے اور فردوس اعلی مین منزل پاوے قریب منزل حضرت پیغمبر علیہ السلام کے

**فصل بائیسوین سورۃ النور** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ فرمایے حفظ کرین اموال اور فروج اپنی کو حرام سے واسطے تلاوت کرنے سورۂ نور کے اور اس سورہ کے سبب عورتو اپنی کو بھی حرام سے حفظ کرین کیونکہ تحقیق اس سورہ کی جسنے خواہ شب مین خواہ روز مین مداومت رکھا اوسکے گھر کے لوگ چھوٹون بڑون کسی سے زنا ہرگز واقع نہین ہوگا جب تک کہ وہ فوت ہوجاوے دنیا سے سفر کر جاوے اور ستر ہزار ملائک قبر تک اوس کی مشایعت کرینگے اور سب اوسکے حق مین دعا کرینگے اور استغفار اور آمرزش طلب کرینگے جب تک کہ اوسے دفن کرین اور بسند معتبر منقول ہے کہ ایک شخص درد چشم اور ضعف بصارت کی حضرت امام موسی سے

فضل انیسوین سورہ انبیاء

فضل بیسوین سورہ حج

فضل اکیسوین سورہ مومنون

فضل بائیسوین سورہ نور

شکایت کیا حضرت فرماے کہ آیۂ نور کو تین مرتبہ اوپر جام کے لکہہ اور اوس جام
کو دہو کے اوس پانی کو شیشہ مین ضبط کرے بعد اوس پانی کو سُرمہ آنکہہ مین ڈالے
راوی کہتا ہی کہ سو میل سے کمتر آنکہون مین کہینچا تہا کہ آنکہین میری پہلے سے بہتر اور
صحیح تر ہوئین **فضل تیئیسوین سورۃ الفرقان** حضرت امام موسیٰ سے منقول
ہے کہ ترک نکر تلاوت سورۂ فرقان کو کہ تحقیق جو کوئی سورۂ فرقان کو بیچ ہر ایک شب
کے پڑہیگا حق تعالیٰ اوسے معرض حساب مین نہ لائیگا عذاب نفرمائیگا اور منزل
بہشت اعلیٰ مین عطا فرمائیگا **فضل چوبیسوین سورہای طواسین** حضرت امام
ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورہای طس کو بیچ شب جمعہ کے
پڑھے جملۂ اولیا اور دوستان خدا سے ہو اور بیچ حفظ اور حراست الٰہی کے رہے
اور دنیا مین فقر اور فاقہ اور بدحالی اوس کے طرف ہرگز رخ نکرے اور آخرت مین
بہشت سے اسقدر عنایت کرین کہ وہ راضی ہووے بلکہ اوس سے بھی زیادہ عطا
فرماوین ( خواص سورۂ نمل ) اور جو کوئی سورۂ نمل کو لکہہ کر رکھے
بیچ دیوار بساتین یعنے باغون کے باقی نہین رہیگا اوسمین کوئی شجر بارور مگر کہ
بار اوس کا سقط ہو جاے ترک کے ضایع ہو اور جو کوئی گردانے اس سورہ کو
بیچ منزل معمور کے بہ نیت تباہی خراب ہووے وہ منزل تقوی دے اللہ تعالیٰ
تجہے اس کار سے پرہیز کر اگر عمل کریگا تو سا تجہی او گے کر کسی غریب کو اذیت
نکر **فضل پچیسوین سورۃ العنکبوت اور سورۃ الروم** بسند معتبر جعفر
امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ عنکبوت اور سورۂ روم
کو تیئسوین تاریخ ماہ رمضان المبارک مین پڑھے البتہ کہ اہل بہشت سے ہی
اس حکم مین خائف نہین ہون کہ خود خداوند عالم سوگند یاد فرمایا ہی کہ اوسپر کوئی
گناہ نہین لکہا جاتا ہی کہ ان دونون سورون کو نزدیک حق سبحانہ تعالیٰ کے قرب

فضل تیئیسوین سورۂ فرقان

فضل چوبیسوین سورہای طواسین

خواص سورۂ نمل

فضل پچیسوین سورۂ عنکبوت سورۂ روم

اور منزلت عظیم ہی (خواص سورہ روم) لکھے اس سورہ کو اور رکھے بیچ شیشہ بلور تنگ دہن کے اور رکھے بیچ کسی منزل یعنے مکان کے اس ارادے سے کہ جو کوئی اوس مکان مین ساکن ہو بیمار ہوجاوے جو کوئی اوس گہر مین سکونت اختیار کریگا وہ بیمار ہوگا اور ملاوے اوسے ساتھ آب باران کے اور رکھے بیچ ظرف گلی کے اور پلاوے دشمن کو وہ پانی اس ارادے سے کہ بیمار ہو دشمن اوسکا اور مریض ہو اور ز ہونا اس سورہ کے پانی سے صورت کو موجب رمد اور خوف کوری ہے صاحب اوسکی کو

## فضل چھبیسوین سورۃ لقمان

حضرت امام محمد باقر سے منقول ہی کہ جو کوئی سورہ لقمان کو شب مین پڑہے حق سبحانہ تعالی اوس رات کو چند ملائکون کو موکل فرماوے کہ اوسے شیاطین اور لشکر اونکی سے حفاظت کرین صبح تک اور اگر دن کو پڑہے تو اوسے شر شیاطین و لشکر اونکی سے حفاظت کرین شب تک

## فضل ستائیسوین سورۂ سجدہ

حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ سجدہ کو بیچ ہر شب جمعہ کے پڑہے حق سبحانہ تعالی قیامت مین اعمال نامہ اوسکا اوسکے اپنے ہاتھ مین عنایت کرے اور معرض احتساب مین نلاوے ہر چند کہ گناہگار ہو اور بہشت اعلی مین رفقای حضرت خاتم المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم سے ہوگا

## فضل اٹھائیسوین سورۃ الاحزاب

حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ احزاب کو بہت پڑہا کریگا روز قیامت مین جوار حضرت رسول خدا صلعم مین جگہہ پاویگا اس سورہ کی تلاوت مین ثواب عظیم درج ہی

## فضل انتیسوین سورۃ السبا و سورۃ الفاطر

حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ سبا اور سورۂ فاطر کو شب مین پڑہے صبح تک حفظ و حراست الہی مین رہے اور جو کوئی دن کو پڑہے اوس روز شام تک کسیطرحکا اکراہ اور غم و الم اوس تک نہ پہنچے اور حق سبحانہ تعالی

خیر دنیا اور آخرت اسقدر کرامت فرمایگا کہ خاطر مین خطور نہ کیا ہو اور آرزو اوسکی وہانتک نہ پہنچی ہو بسند معتبر حضرت امام موسیٰؑ سے منقول ہے کہ بوقت خواب کے اس آیت کو پڑھ کے سووے اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَکَہُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا گہر اوسپر خراب نہووے اور دوسری ایک حدیث مین حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ ایک شخص باشندہ مرو کا خدمت مین حاضر ہوکے شکایت کیا درد سر کی پس حضرت نے ارشاد کیا کہ نزدیک آ پس ہاتھ اوپر سر اوس کے رکھکے آیہ اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ کو آخر آیہ تک تلاوت فرماے وہ شخص شفا پایا

**فضل تیسوین سورۂ یٰسٓ** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ ہر ایک چیز کو قلب ہے اور قلب قرآن سورۂ یٰسٓ ہے حضرت امام انام امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی ایک بار تمام عمر اپنی مین سورۂ یٰسٓ پڑھے حق سبحانہٗ تعالیٰ موافق عدد ہر خلقت کہ بیچ دنیا کے ہے اور ہر خلقت کہ بیچ آخرت کے ہے اور ہر خلقت کہ بیچ آسمانون کے ہے بعدد ہر ایک اون کے دو ہزار حسنہ واسطے اوسکے لکھے اور دو ہزار گناہ اوسکے محو کرین اور فقر اور قرض مین گرفتار نہو اور گہر اوس پہ فرو نہ آوے اور مشقت دیوانگی اور خورہ اور وسوسہ اور دردون اور ضررون مین مبتلا نہووے اور روزی مین وسعت ہو اور سکرات موت بسہولت گذرے اور مجربات علامہ شیخ احمد دیربی رحمۃ اللہ علیہ مین مسطور ہے کہ جان و آگاہ ہو کہ یہہ سورہ نہایت جلیل القدر ہے کہ ظاہر ہے جسکی برکت اور مشہور ہے اوسکی فضیلت ( اسی مطلب مین ) روایت ہے انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے کہ کہے فرماے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہ ہر ایک چیز کو قلب ہے اور قلب قرآن یٰسٓ ہے ( اسی مطلب مین ) ذکر کرتے ہین سنوسی بیچ مجربات اپنی کے اسطرح لکھے ہین کہ روایت ہے

کہ فرمایے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہ واقف
ہو سورہ یٰسٓ سے کہ اوسمین ہے ہشت برکتین نہین پڑہیگا اسے بھوکھا
مگر کہ پیٹ بہر جاے اور پیاسا مگر کہ سیر ہوجاے اور ننگا مگر کپڑا پاے اور مرد
مگر عورت پاے اور خائف مگر ایمن ہوجاے اور مریض مگر شفا پاے اور
قیدی مگر رہائی ہو اور مسافر مگر گہر پہر واپس آے اور غمگین مگر تخفیف ہو اوس مین
اور مرد گمرہ مگر رستہ پای آخر تک (خواص اسکی سے) اگر ارادہ کرے
کوئی شخص کہ حاجت اوسکی نزدیک کسی ایک امیر کے روا ہو ساتھ کمال عزت
اور حرمت کے پس پڑھے اس سورہ یٰسٓ کو پچیس مرتبہ اور جاوے جس جا
کہ اوس کا ارادہ ہو تحقیق کہ ساتھ عظمت اور علو مرتبت کے حاجت اوسکی
برآویگی ذلت سوال رونما ہوگا ساتھ عزت اور توقیر کے اپنی مکان پر پہر
آئیگا (خواص اوسکی سے) اسطرح نقل ہی شاذلی رحمہ اللہ تعالیٰ
سے کہ اگر کوئی خائف ہو کسی ایک جبار یعنے ظالم سے پس پڑھے سورہ
یٰسٓ کو اور پڑہنے کے بعد کہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِاسْمِ اللّٰہِ
الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ بِاسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ
بِاسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ فُلَانِ بْنِ فُلَانَۃَ پس داخل ہووے اوس
جبار کے دربار مین کہ مامون رہے اوسکی شر سے (خواص اوسکی سے)
واسطے جمیع مہمات اور کل مطالبات کے پڑھے سورہ یٰسٓ کو بعد کرنے
وضو اور بجالانے دو رکعت نماز کے بعد نماز عشا کے اکتالیس ۴۱ مرتبہ اور ہر ایک
مرتبہ کے بعد یعنے ایکدفعہ یٰسٓ پڑھ کے اس دعا کو پڑھے یَا مَنْ یَّقُوْلُ
لِلشَّیْءِ کُنْ فَیَکُوْنُ افْعَلْ لِیْ کَذَا وَکَذَا اسیطرح اکتالیس ۴۱ مرتبہ بعد یٰسٓ دعا کی

مذکور پڑھے کہ حاصل ہوگی مراد حکم سے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے مجرب ہے
د خواص اوسکی ہے ۲) اسطرح سے کہے ہین بعض اونمون یعنے صالحینون
سے کہ پڑھے بیچ نصف شب ماہ شعبان کے تین مرتبہ سورہ یٰسٓ ان تینون
سے پہلی اوپر نیت طول عمر دوسری اوپر نیت رفع بلا تیسری اوپر نیت
استغنا یعنے بے نیاز ہونے خلق سے پس پڑھے ساتھ اس دعا کے دس
مرتبہ کہ حاصل ہوگی مراد انشاء اللہ تعالیٰ

وہ دعا یہ ہے

الٰہی جودک دلّنی علیک و احسانک قرّبنی الیک اشکو الیک مالا یخفیٰ علیک
و اسألک مالا یعسر علیک اذ علمک بحالی یغنی عن سؤالی یا مفرّج کرب المکروبین
فرّج عنّی ما انا فیہ لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین فاستجبنا لہ ونجیناہ
من الغم و کذلک ننجی المؤمنین اللّٰھم یا ذا المن و لا یمن علیہ یا ذا الجلال و الاکرام
و یا ذا الطول و الانعام لا الٰہ الا انت ظھر اللاجین و جار المستجیرین و مامن الخائفین
و کنز الطالبین اللّٰھم ان کنت کتبتنی عندک فی ام الکتاب شقیا او محروما او مطرودا
او مقترا علی فی الرزق فامح اللّٰھم بفضلک شقاوتی و حرمانی و طردی و اقتار رزقی
و اثبتنی عندک فی ام الکتاب سعیدا مرزوقا موفقا للخیرات فانک قلت و
قولک الحق فی کتابک المنزل علی لسان نبیک المرسل یمحو اللّٰہ ما یشاء و یثبت
و عندہ ام الکتاب اسئلک اللّٰھم بحق التجلی الاعظم فی لیلۃ النصف من شھر
شعبان المکرم التی یفرق فیھا کل امر حکیم و یبرم ان تکشف عنا من البلاء ما انت
بہ اعلم انک انت الاعز الاکرم و صلی اللہ علی سیدنا محمد و علی آلہ و صحبہ و سلم

د خواص اوسکی ہے ۳) واسطے قضای حوائج اور بر آمد مطالبات کے اسطرح
منقول ہے بعض صالحینون سے کہ پڑھے سورہ یٰسٓ کو اول سے آخر تک پس جب کہ
نزدیک ذکر لفظ الرحمن کے آوے بیچ حال قراءت کے بندہ کرے

ف مراد اس کی نصف شب ماہ شعبان سے شاید ... اصل عبارت سے آدھی رات ... فی لیلۃ النصف من شھر شعبان سے ظاہر تر ہے ۱۲

کن انگلی بائین ہاتھہ کی پس نزدیک ذکر الرحمٰن ثانی کے بندھ کرے بنصر یعنے
بازو کی انگلی بائین ہاتھہ کی پس نزدیک ذکر الرحمٰن ثالث کے بندھ کرے
وسطی یعنے بیچ کی انگلی بائین ہاتھہ کی اسیطرح بندھ رکھے تینون انگلیون
کو جب تک کہ اس عمل سے فارغ ہو اگرچہ آوے اوسکے نزدیک کوئی قوم ایسی
مگر انگلیون کو نہ کھولے اور پھر نزدیک قرائت یعنے پڑھنے لفظ جلالہ کے بندھ
کرے خنصر یعنے کن انگلی داہنے ہاتھہ کی پھر دوسرے بار نزدیک قرائت لفظ
جلالہ یعنے اللہ کے بندھ کرے بنصر یعنے بازو کی انگلی داہنے ہاتھہ کی جیسا کہ
بیچ قرائت آیت وَاِذَا قِیْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ کے اور نزدیک ذکر الرحمٰن
چوتھے بار جیسا کہ بیچ قرائت ہٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ کے بندہ کرے شہادت کی
انگلی بائین ہاتھہ کی اور پھر نزدیک ذکر لفظ جلالہ کے تیسرے بار جیسا کہ بیچ قرائت
وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً کے بند کرے بیچ کی انگلی داہنے ہاتھہ کی پس بعد
تمام ہو جانے سورہ کے تو اپنی سات انگلیون کو بندہ کیا ہو جسطرح کہ مذکور ہوا
اور پھر پڑھے تبارک الملک اور نزدیک ذکر الرحمٰن بیچ آیت مَا تَرٰى فِیْ خَلْقِ
الرَّحْمٰنِ کے کھولے خنصر یعنے کن انگلی بائین ہاتھہ کی اور نزدیک ذکر لفظ جلالہ
بیچ آیت مَا نَزَّلَ اللّٰهُ کے کھولے خنصر یعنے کن انگلی داہنے ہاتھہ کی اور نزدیک
ذکر الرحمٰن بیچ آیت مَا یُمْسِكُهُنَّ اِلَّا الرَّحْمٰنُ کے دوسرے بار کھولے بنصر یعنے
بازو کی انگلی بائین ہاتھہ کی اور تیسرے بار نزدیک ذکر الرحمٰن بیچ آیت مِنْ
دُوْنِ الرَّحْمٰنِ کے کھولے بیچ کی انگلی بائین ہاتھہ کی اور دوسرے بار نزدیک ذکر
لفظ جلالہ بیچ قرائت آیت قُلْ اِنَّمَا الْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ کے کھولے بنصر یعنے بازو
کی انگلی داہنے ہاتھہ کی اور تیسرے بار نزدیک ذکر لفظ جلالہ بیچ قرائت اِنْ اَهْلَكَنِیَ اللّٰهُ
کے کھولے وسطی یعنے بیچ کی انگلی داہنے ہاتھہ کی اور چوتھے بار نزدیک ذکر الرحمٰن

بیچ قرائت قُل ہُوَ الرحمٰن کے کھولے سبابہ یعنے شہادت کی انگلی بائین ہاتھ
کی پس بعد فارغ ہونے سورہ سے دو رکعت نماز پڑھے اور صلوٰۃ بھیجے اوپر نبی
صلی اللہ علیہ وسلم کے صلوٰۃ ابراہیمی ایک سو مرتبہ پھر بیان کر حاجت اپنی اور
سوال کر اللہ تعالیٰ سے اوسکے بر آئیکی انشاء اللہ تعالیٰ بر آویگی وہ حاجت
حکم سے اللہ تعالیٰ کے اور اسطرح نقل ہی بعض صالحین سے پس دیکھا گیا ہے
بیچ بعض کتب کے اور کہے ہین بعض علماء نے کہ ہی بیچ سورہ یٰس کے ذکر الرحمٰن
بیچ چار موضع کے اور ذکر جلالہ بیچ تین موضع کے اور اسیطرح بیچ سورہ تبارک الملک
کے پس پڑھے سورہ یٰس جب کہ پہنچے ذکر الرحمٰن تک بند کرے ایک انگلی داہنے
ہاتھ کی اور جب کہ پہنچے ذکر جلالہ پر بندھ کرے ایک انگلی بائین ہاتھ کی اسیطرح جب
کہ ساتون انگلیان داہنے اور بائین ہاتھون کی بموجب تعداد ذکر رحمٰن اور ذکر جلالہ
کے بندہ کرلیوے پھر شروع کرے قرائت سورۃ الملک یعنے تبارک کو اور جب
کہ آدے اوپر ذکر الرحمٰن کے کھولے ایک انگلی داہنے ہاتھ کی اور جب کہ او
اوپر ذکر جلالہ کے کھولے ایک انگلی بائین ہاتھ کی کہے ہین کہ جو کوئی اس ہو جب عمل
کریگا بر آویگی حاجت اوسکی اور اجابت ہوگی دعا اوسکی پس تقوی دینے اللہ سبحانہ تعالیٰ
کہ نکرے اس عمل کو مگر اوپر کار خیر کے اگر سوای خیر کے کریگا تو حرام ہی اوسکو برکت اوسکی
اور بندھ کرنا اور کہولنا انگلیونکا انگشت خنصر یعنے کن انگلی سے شروع کرے متوالی
یعنے ایکے کے پیچھے ایک بندہ کرے اور کھولے انتہای کلام بموجب مذکور عمل کیا جاوے
تاکہ مؤثر ہو (خواص اوسکی سے) جو کوئی اسیر ہو یا کہ مدیون یعنے دین دار
کسیکا مقروض اور یا کہ خائف یعنے خوفناک اور ڈرتا ہو تو پڑھے سورہ یٰس کو تین
مرتبہ کہ رہائی پائیگا اور قرض اوسکا ادا ہوگا اور خوف سے ایمنی پائیگا اور
اسیطرح بیچ جمیع مہمات اور مطلوبات کے پڑھے سورہ یٰس کو سات مرتبہ اور یطرح

بعد اوسکے اس دعا کو سات مرتبہ بعد پہلے مرتبہ کے اور کل مرتبون مین سے کہے ٭ اَیَّتُہَا الْجَمَاعَۃُ الْمُسَخَّرُوْنَ الْمُطِیْعُوْنَ بِھٰذِہِ السُّوْرَۃِ الْمُبَارَکَۃِ بِحَقِّ اَنْبِیَاءِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَاَوْلِیَائِہٖ وَبِحَقِّ خَاتَمِہِمْ اِجْعَلُوْا بِیْ کَلِمَتِیْ سَارِیَۃً وَقَوْلِیْ مَسْمُوْعًا مَقْبُوْلًا وَاکْفُوْنِیْ مُہِمَّاتِیْ وَاَمِدُّوْنِیْ وَاَعِیْنُوْنِیْ فِی الْاُمُوْرِ کُلِّہَا الْکُلِّیَّۃِ وَالْجُزْئِیَّۃِ بِحَقِّ اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمٰنَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلْوَحَا اَلْعَجَلَ اَلسَّاعَۃَ ( خواص اوسکی ہے ) جو کوئی پڑہے سورہ یٰس کو اکتالیس ۴۱ مرتبہ واسطے بر آنے کسی ایک حاجت کے بر آئیگی وہ مراد بموجب خواہش اوسکے ( بعض صالحون سے ذکر ہے ) کہ جو کوئی پڑہے سورہ یٰس کو موافق عدد مذکور قبل کے بغیر دخیل کلام بیچ قرائت کے یعنے پڑہتے وقت کوئی دوسری بات بیچ مین نکرے اور پڑہے دعاء آیندہ کو بعد تمام ہونے عدد مذکور کے اور سو جاوے پاویگا نفقہ اپنا نیچے سرہانے اپنے کے اور یہہ وہ دعا ہے موعودہ ہے جسکا ذکر کیا اَللّٰہُمَّ اِنْ کَانَ رِزْقِیْ فِی السَّمَآءِ فَاَنْزِلْہُ وَاِنْ کَانَ فِی الْاَرْضِ فَاَخْرِجْہُ وَاِنْ کَانَ فِی الْبَحْرِ فَاَطْلِعْہُ وَاِنْ کَانَ بَعِیْدًا فَقَرِّبْہُ وَاِنْ کَانَ قَرِیْبًا فَیَسِّرْہُ وَاِنْ کَانَ قَلِیْلًا فَکَثِّرْہُ وَاِنْ کَانَ کَثِیْرًا فَبَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَارْزُقْنِیْ مِنْ حَیْثُ اَحْتَسِبُ وَمِنْ حَیْثُ لَا اَحْتَسِبُ رِزْقًا حَلَالًا طَیِّبًا رَغَدًا وَاَسِعًا طَیِّبًا مُبَارَکًا فِیْہِ حَتّٰی لَا تُکَلِّفْنِیْ لِاَحَدٍ مِّنْ خَلْقِکَ عَلَیَّ فِیْہِ مِنَّۃً وَاجْعَلْ یَدِیْ عُلْیَا بِالْاِعْطَاءِ وَلَا تَجْعَلْ یَدِیْ سُفْلٰی بِالْاِسْتِعْطَاءِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ( بعض اوخون سے ) جو کوئی پڑہے سورہ یٰس کو بیچ اول نہار یعنے صبح کیوقت زائل نہوگا اوس سے فرحت اور خوشی رات تک اور جو کوئی پڑہے بیچ اول لیل یعنے شام کیوقت زائل نہین ہوگا اوس سے فرحت اور خوشحالی صبح تک ( خواص اوسکی ہے ) واسطے اذہاب حمی یعنے بخار تپ کے لئے اسطرح افادہ فرمائی ہین پاس میرے بعض اخوانون نے کہ پڑہے سورہ یٰس کو اول سے آخر تک اوپر خیط یعنے دہاگے کے جب کہ پہنچ لفظ مبین پر

تپ یعنے حمی

سورۂ مذکورہ کے ایک گرہ اوس دہاگے پر مارے اسیطرح سات گرہ موافق عدد
ذکر مبین کے باندھے بعد باندہنے ساتون گرہ کے اوس دہاگے کو محموم کے داہنے
بازو پر لٹکاوے کہ زائل ہوگی تپ اوسکی اور شفا پائیگا علیل حکم سے اللہ سبحانہ تعالی
کے ( خواص اوسکی سے ) واسطے کسی ایک چیز کے کہ طلب کرتا ہو اوسکی کوئی ایک شخص
اسطرح لکہا پایا بخط بعض علماء کے اگر ارادہ اوس چیز کے تحصیل کا ہو تو پڑھے سورۂ یٰس
کو چار مرتبہ مگر تفرقہ بیچ مین آنے نہ دے کسی چیز سے یعنے متصل پڑھے نا مین قرات
کسی سے گفتگو نکرے پس چار مرتبہ بعد فراغ پانے قرات سورۂ یٰس سے اس
دعا کو پڑھے سُبحَانَ المُنَفِّسِ عَن کُلِّ مَدیُونٍ سُبحَانَ المُفَرِّجِ عَن کُلِّ مَحزُونٍ سُبحَانَ
مَن جَعَلَ خَزَائِنَهُ بَینَ الکَافِ وَالنُّونِ سُبحَانَ مَن اِذَا اَرَادَ شَیئًا اَن یَقُولَ لَهُ کُن فَیَکُونُ
یَا مُفَرِّجُ فَرِّج چار مرتبہ کہے اور اوسکے بعد یہہ پڑھے فَرِّج عَنِّی ہَمِّی وَغَمِّی فَرَجًا
عَاجِلًا بِرَحمَتِکَ یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِہٖ وَصَحبِہٖ وَسَلَّمَ
( خواص اوسکی سے ) اسطرح نقل فرماتے ہیں بعض علماؤن نے کہ اگر کسی کو کوئی
ایک حاجت ہو تو پڑھے سورۂ یٰس کو چہتیس ۳۶ مرتبہ اور جب کہ آوے اوپر لفظ
مبین کے پڑھے اس دعا کو وہ یہہ ہے اَللّٰہُمَّ ارزُقنِی رِزقًا طَیِّبًا بِلَا کَدٍّ وَّاستَجِب لِی
بِلَا رَدٍّ وَاَعُوذُ بِکَ مِنَ الفَضِیحَتَینِ الفَقرِ وَالدَّینِ وَمِن شَمَاتَةِ الاَعدَاءِ سُبحَانَ المُنَفِّسِ
عَن کُلِّ المَدیُونِ سُبحَانَ المُفَرِّجِ عَن کُلِّ مَحزُونٍ سُبحَانَ المُخَلِّصِ لِکُلِّ مَسجُونٍ سُبحَانَ العَالِمِ بِہٖ
کُلِّ مَکنُونٍ سُبحَانَ مُجرِی المَاءِ فِی البِحَارِ وَالعُیُونِ سُبحَانَ مَن جَعَلَ خَزَائِنَهُ بَینَ الکَافِ
وَالنُّونِ وَاِذَا قَضٰی اَمرًا فَاِنَّمَا یَقُولُ لَهُ کُن فَیَکُونُ فَسُبحَانَ الَّذِی بِیَدِہٖ مَلَکُوتُ کُلِّ شَیءٍ
وَّاِلَیهِ تُرجَعُونَ سُبحَانَ رَبِّکَ رَبِّ العِزَّةِ عَمَّا یَصِفُونَ وَسَلَامٌ عَلَی المُرسَلِینَ وَالحَمدُ
لِلّٰہِ رَبِّ العَالَمِینَ کُلُّ شَیءٍ هَالِکٌ اِلَّا وَجهَهُ لَهُ الحُکمُ وَاِلَیهِ تُرجَعُونَ ( خواص اوسکی
سے ) اگر ہووے دشمن جانی اور ظالم کہ ظلم کرتا ہو تجہپر اور تو ارادہ اوس کے

تدبیر اور ہلاک کر نیکا رکھتا ہو تو لیوے لبن یعنے خشت خام لبن بفتح دو ود ص
کو کہتے ہین اور ربا بالکسر کچی اینٹ کو پس اسجا شاید مراد اسی خشت خام یعنے
کچی اینٹ ہو دو ود ھ سے کچہہ مناسبت نہین بیان سے ظاہر ہو گا اور رکھے اوس
خشت کو باہین ہاتھہ کے اوپر کنارہ نہر یعنے ندی یا کہ حوض کے رخ طرف قبلہ کے
کر کے بیٹھے اور پڑھے سورہ یٰس اکتالیس ۴۱ مرتبہ ہر ایک مرتبہ کھینچے اوس خشت
پر ایک خط جب کہ فارغ ہووے قرائت سے نماز پڑھے اوس خشت پر نماز جنازہ
یعنے نماز میت پڑھے اور اوس خشت کو اپنا دشمن تصور کرے بعد فراغت
ڈالے اوس خشت کو بیچ ندی یا کہ حوض کے پس وہ دشمن اور ظالم ہلاک ہوجائیگا
بہت جلدی سے کہ یہہ عمل نہایت سریع الاثر ہے اور یہہ عمل نزدیک تیرے بطریق امانت
رہے عمل میں نلاوے ہرگز مگر کہ بعد اضطرار شدید اور لاچاری کے اور تقوی وے
اللہ پروردگار تیرا تجھے اور جان کہ تو بھی کسی روز دنیا سے سفر کر جائیگا پس اس عمل کا وبال
تجھہ سے حساب لیا جائیگا اور بغیر اوس کے دیکھہ اوپر قولہ تعالیٰ کے کہ فمن عفی
وَاَصلحَ فاجرہٗ الی اللہ عفو اور اصلاح کا اجر اوسبحانہ تعالیٰ پر ہے بخشش
خداوندی ہزار درجہ بہتر ہے اس انتقام موجب وبال ونکال سے دنیا سرای فانی
ہے دو روزہ زندگانی ہے خردمند سے ایسی ناوانی نہوگی ( ذکر کرتے ہین )
شیخ ابو الفضل ابن یعقوب نفعنا اللہ بہ کہ پہنچا ہے اونکو ثقہ سے کہ تحقیق کر لیوے
اکتالیس ۴۱ سنگریزہ یعنے کنکرے اور حفر کرے زمین کو یعنے چھوٹا گڑھا بناوے اور
پڑھے اوپر ہر ایک کنکر کے سورہ یٰس ایکبار اور رکھے بیچ اوس حفر کے اسیطرح آخر
تک جب کہ تمام سنگریزے اوس حفر مین رکھلے فارغ ہوجاوے تو پڑھے اوس
حفر پر نماز جنازہ اوپر نیت معمول لہ اور نام اوسکی کے اور ڈالے اوسپر مٹی مانند
مردے کے پس اسطرح عمل کرنے سے دشمن اور ظالم نہایت جلدی سے ہلاک

ہو کہ یہہ عمل بہت سریع الاثر ہی اور تحقیق کر تجربہ کیا ہی قائل نے اوسکے اور صحیح ہی نزدیک اوسکے کہ وہ ہی ثقہ (خواص اوسکی سے) لکہے سورۂ یٰس کو ساتھ مشک ورزعفران کے اور دہووے اور پلاوے سات روز تک متوالی کہ اسکے محفوظ رہے جملہ سمع یعنے کرگ اور گفتار اور یاکہ آفات گوش سے (اور قولہ تعالی) سَلَامٌ قَوْلاً مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ خواص اسکی مین واسطے قضای حاجات اور کفایت مہمات کے پڑہے ایک ہزار چارسو تیالیس مرتبہ کہ حاصل ہو مراد دلی مطلوب اور مقصود قلبی کہ مجرب ہی اور عمل اسپر کیا گیا ہی (خواص آیہ مذکور) واسطے کفایت طارق یعنے رات کے آنیوالے کے اور واسطے وبا کے لکہے سَلَامٌ قَوْلاً مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ پانچ مرتبہ اور رکہے پاس اپنے کہ سلامت رہیگا طوارق لیل ونہار سے شاید طارق سے مراد اچا چور ہو (ذکر اوسکی سے) اینچ ایام وبا کے جب تک کہ وبا رہے ہر روز اٹھائیس مرتبہ آیہ مذکورہ کو پڑہا کرے کہ سالم رہیگا آفات وبا سے (قولہ تعالی) وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَإِذَا هُم مِّنَ الْأَجْدَاثِ الخ لَّدَيْنَا مُحْضَرُونَ تک ان آیات کو واسطے احضار پادشاہ جن اور زجر اوسکی کے پڑھے اور پڑھے ساتھہ اوسکے ان آیات کو وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ إِنَّهُمْ لَمُحْضَرُونَ ) هَٰذِهِ جَهَنَّمُ الَّتِي كُنتُمْ تُوعَدُونَ اصْلَوْهَا الْيَوْمَ بِمَا كُنتُمْ تَكْفُرُونَ ) اور اس آیہ کو لکہے اوپر پیشانی غمگین اور مصیبت زدہ کے کہ دفع ہو اوس سے غم اور مصیبت اوسکی اور اوپر مصروع کے پس گفتگو کریگا اوس سے اور پڑہے اوسے قرین اوسکا ( الْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلَىٰ أَفْوَاهِهِمْ الی قولہ مُضِيًّا وَلَا يَرْجِعُونَ أَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُّجِّيٍّ الی قولہ مِن نُّورٍ ) اور یہہ آیات واسطے پہرانے کرنے اور کیفیت اوسکی کے پڑہے سورۂ یٰس الی قولہ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَأَنَّىٰ يُبْصِرُونَ تک اور رکہے أَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُّجِّيٍّ الخ اور رکہے إِنَّهُ عَلَىٰ رَجْعِهِ لَقَادِرٌ الخ

تین مرتبہ اور واسطے سرگشتہ ہونے گنجشک بیچ قفص اور مقہور اور محصور ہونے
اوسکے بھی معمول ہے ( یہہ دعوت آخری ہے) سورہ یٰسٓ شریف سے کہ
دعوت کی اوپر بعض صالحین نے بیچ جمیع امور اور مہمات اور مقصودات کے پس مستجب
پائے ہین اُسیوقت وہ یہہ ہے کہ تکرار کرے لفظ یٰسٓ کو سات مرتبہ اور
پڑھے الی قولہ فَاَغْشَیْنٰہُمْ فَہُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ تک پس کہے اَللّٰہُمَّ یَا مَنْ
نُوْرُہٗ فِیْ سِرِّہٖ وَسِرُّہٗ فِیْ خَلْقِہٖ اِحْفَظْنِیْ مِنْ اَعْیُنِ النَّاظِرِیْنَ وَقُلُوْبِ الْحَاسِدِیْنَ ✦
وَالْبَاغِیْنَ کَمَا حَفِظْتَ الرُّوْحَ فِی الْجَسَدِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ اور پڑھے وَسَوَاءٌ
عَلَیْہِمْ الی قولہ وَجَعَلَنِیْ مِنَ الْمُکْرَمِیْنَ تک پس کہے اَللّٰہُمَّ اَکْرِمْنِیْ بِقَضَاءِ حَوَائِجِیْ
وَاَکْرِمْنِیْ بِطَاعَتِکَ اپنی حاجت ذکر کرے اور نام اوسکا لیوے اور بعد پڑھے
وَمَا اَنْزَلْنَا الی قولہ ذٰلِکَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ اور تکرار کرے چودہ مرتبہ پس
کہے اَللّٰہُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْوَاسِعِ السَّابِغِ مَا تُغْنِیْنِیْ بِہٖ عَنْ جَمِیْعِ خَلْقِکَ
تین مرتبہ اور بعد پڑھے وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰہُ اِلٰی قولہ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ
تکرار کرے سولہ مرتبہ پس کہے اَللّٰہُمَّ سَلِّمْنِیْ مِنْ آفَاتِ الدُّنْیَا وَفِتْنَتِہَا تکرار کرے
یعنے مکرر پڑھا کرے اور بعد پڑھے وَامْتَازُوا الْیَوْمَ اَیُّہَا الْمُجْرِمُوْنَ اِلٰی قولہ
اَوَلَیْسَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقَادِرٍ عَلٰی اَنْ یَّخْلُقَ مِثْلَہُمْ بَلٰی پس کہے
بَلٰی وَاللّٰہُ قَادِرٌ عَلٰی اَنْ یَّفْعَلَ لِیْ کَذَا کَذَا وَیَصْرِفَ عَنِّیْ کَذَا کَذَا تین مرتبہ ہر ایک
مرتبہ بازگشت کرے اوپر قولہ اَوَلَیْسَ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ الی
قولہ بَلٰی تک اور بعد کہے بَلٰی وَاللّٰہُ قَادِرٌ عَلٰی اَنْ یَّفْعَلَ لِیْ کَذَا کَذَا
وَیَصْرِفَ عَنِّیْ کَذَا کَذَا پس چوتھے بار بازگشت کرے اِلٰی قولہ اَوَلَیْسَ الَّذِیْ
خَلَقَ السَّمٰوٰتِ اسی قاعدہ سے مرور کرے آخر سورۃ تک کہ حاصل ہوگی
مراد دلی و مرام قلبی مطلوب اپنی کو پہنچیگا تحقیق کہ اللہ تعالی ہے اوپر کل چیزون

کے توانا ( ذکر فرمائے ہین امام یافعی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیچ بعض مصنفات اپنی کے بعض اولیاء سے ) کہ ارشاد کیا کہ نکلا مین ساتھہ جنازہ کے قریب مغرب کے پس جبکہ دفن کئے میت کو اور لوگ اپنی گھر پر پھر آئے اور رات ہوئی دیکھا ایک شخص نے بیچ خواب کے اوپر صورت کتے کے کہ داخل ہوا قبر مین اور نکلا اوس مین سے اژدہا کہ جسکی زبان باہر نکلی ہوئی تھی اور داہنی آنکھہ سے اوسکی آنسو بہتے تھے مین اوس سے کہ کیا ہی قصہ تیرا ایس کہا اوسنے کہ ارادہ کیا مین جانب میت کے اور منع کیا اوس سے سورۂ یٰس اور آنکھہ قرائت تبارک کے موقوفی کے باعث عیب ہوئی خلاصہ آگاہ ہو کہ سورۂ مبارک یٰس کو تقسیم فرمائے ہین اوپر ایام ہفتہ اور ملوک سبعہ علویہ اور سفلیہ کے اور فاتحہ شریفہ کو تہاطیل سبعہ سے امام بونی رحمہ اللہ نے بیچ شمس المعارف کبری کے اور اوراد کل یوم جو وارد ہین ترک کیا خوف تطویل سے فی الحقیقت اوس آفتاب معارف کی تعریف اس عاجز سے ہرگز ادا نہین ہو سکتی دیکھنے سے تعلق ہی اگرچہ بعض نقشیات اوس کتاب اکسیر اعظم کی اس کتاب مین عنبر کا درج ہونگے ولیکن امیدوار ہین کہ حق سبحانہ تعالیٰ بقدر استطاعت عطا فرمائے کہ خاص وہ کتاب شریف ترجمہ ہو جائے

**فضل اکتیسوین سورۂ والصافات** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ والصافات کو بیچ ہر ایک جمعہ کے پڑھے ہمیشہ جمیع آفاتون اور بلاؤن سے محفوظ رہے اور دنیا مین رزق و روزی اوسکی فراخ ہوگی اور بدن اور مال اور فرزندون کو اوسکے کسی طرحکا مکروہ نہ پہنچے نہ شیطان مردود سے اور نہ عدو معاند سے اور اگر اوس روز یا اوس رات کو دنیا سے رحلت کرجاے حق سبحانہ تعالیٰ اوسے شہید دنیا سے اوٹھائے اور ساتھہ شہیدون کے مبعوث کرے اور ساتھہ شہیدون کے داخل بہشت کرے اور شہید کا درجہ عطا فرماوے اور پسند

فضل اکتیسوین سورۂ والصافات

معتبر سلیمان بن جعفر سے منقول ہے کہ حضرت امام انام موسیٰ اپنے فرزند قاسم کو فرماتے
کہ اوٹھ اے فرزند اور سرہانے بالین بھائی تیرے کے سورۂ والصافات پڑھ تا کہ تمام کرے
قاسم پڑھنا شروع کیا جب کہ اس آیۂ شریفہ   اَہُم اَشَدُّ خَلقاً اَم مَّن خَلَقنَا
کو پہنچے قبض روح ہوا اور جب کہ میت کو کفن پہنا کے باہر لائے یعقوب بن جعفر نے
بخدمت شریف حضرت عرض کی کہ ہم اسطرح جانتے تھے کہ واسطے آسانی جان کندن کے
سورۂ یٰسٓ پڑھا چاہیے آپ فرماتے کہ سورۂ والصافات پڑھیں حضرت فرماتے کہ
سورۂ والصافات کو دم نزع جس کسی کے بالین پر پڑھیں اگرچہ بشدت جان کندن میں ہو
البتہ خدا تعالیٰ راحت اوسکے واسطے نزدیک کرتا ہے اور بسند معتبر حضرت امیر المومنین
علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ جو کوئی آدمی نیش عقرب سے بہت خائف رہتا ہو
تو اس آیہ شریفہ کو پڑھے   سَلَامٌ عَلٰی نُوحٍ فِی العَالَمِینَ اِنَّا کَذَالِکَ نَجزِی المُحسِنِینَ
اِنَّہٗ مِن عِبَادِنَا المُؤمِنِینَ   کہ شر نیش عقرب سے محفوظ رہیگا اور بسند معتبر حضرت
امیر مومنان مولای متقیان سے منقول ہے کہ جو کوئی چاہے کہ اوسے روز قیامت
میں بکیل وافی ثواب کامل دیویں تو چاہیے کہ بعد ہر ایک نماز کے اس آیت کو پڑھے
سُبحَانَ رَبِّکَ رَبِّ العِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُونَ وَ سَلَامٌ عَلَی المُرسَلِینَ وَ الحَمدُ لِلّٰہِ رَبِّ
العَالَمِینَ   اور ایک حدیث میں وارد ہے کہ جس مجلس سے برخواست کیا چاہتا ہو تو اس
آیۂ شریفہ مذکورہ کو پڑھ کے اوٹھے کہ کفارہ اوس مجلس کے گناہوں کا ہوگا  فقط

**فصل تیسویں** سورۂ صٓ کی   حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ
صٓ والقرآن کو بیچ شب جمعہ کے پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ خیر دنیا اور آخرت اس قدر
عطا فرماوے کہ کسی ایک خلق کو عنایت نکیا ہو مگر سوای پیغمبر مرسل یا ملک مقرب کے اور
اوسے داخل بہشت کرے اور اوسے جسے وہ چاہے خواہ خویشاوند ماں باپ
بھائی بہنوں خواہ خادم اپنے سے اونہیں بھی داخل بہشت بریں فرمائیگا فقط

**فضل تینتیسوین سورۃ الزمر** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے
کہ جو کوئی سورہ زمر کو پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ شرف دنیا اور آخرت اوسے کرامت فرماوے
اور اوسے عزیز کرے بدون مال اور خویشون کے اس حد تک کہ جو کوئی اوسے
دیکھے دوست رکھے اور مہابت اوسکی بیچ دل خلایق کے ڈالے کہ بمحض دیکھنے اوسکی
کے تعظیم بجا لاوے اور بدن اوسکی کو آتش جہنم سے دور رکھے بلکہ آگ اوسپر حرام گردانے
خلاصہ اور بہت کچھ عطا فرماوے **فضل چوتیسوین سورہای حوامیم**
حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ سورہای حوامیم گلستان قرآن ہیں
پس حمد بجا لاوین اور شکر کرین خدا کی بسبب حفظ اور تلاوت کرنے اونکی کے کہ جو
کوئی بندہ کہ اوٹھتا ہے راتون کو اور تلاوت کرتا ہے حوامیم کو اوسکے منہہ سے نکلتی
ہے ایک شمیم کہ خوشبوتر ہے مشک ناب اور عنبر اشہب سے جو کوئی آدمی کہ جس روز
سورہای حوامیم کی تلاوت کرتا ہے اوس روز حق تعالیٰ اوس پر رحمت بے اندازہ بھیجتا
ہے بلکہ اوسکے ہمسایون اور دوستون اور آشنایون اور جمیع اقرباؤن اوسکی
پر بھی اور قیامت مین واسطے اوسکے استغفار کرتے ہین عرش اور کرسی اور ملائکہ
مقربین اور دوسری ایک سند سے منقول ہے کہ جو کوئی حوامیم کو بیچ راتون کے
سونے کے آگے پڑھے بہشت مین بیچ درجہ آل محمدؐ و آل ابراہیمؑ کے ہو خلاصہ
اور بہت کچھ فائدے انکے تلاوت مین ہے **فضل پینتیسوین سورۃ المومن**
حضرت امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ مومن کو بیچ ہر ایک شب
کے پڑھے اور ایک روایت سے بیچ ہر تین شب کے ایک بار پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ
گناہون گذشتہ اور آیندہ اوسکی کو عفو فرماوے اور پرہیزگاری اور ایمان کو
اوسے لازم کرے اور آخرت اوسکی دنیا سے بہتر ہو واسطے اوس کے فقط
**فضل چھتیسوین دوسرا حم سجدہ** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے

منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ حٰم سجدہ کو پڑھے حق سبحانہ تعالی اوسے روز قیامت
مین ایسا ایک نور عنایت فرماوے کہ جسقدر آنکھہ کام کرے سرور اور بہجت
اور خوشحالی پاوے اور دنیا مین اس حال سے ہو کہ دوسرے لوگ اوس کے
حالت کی آرزو کرین اور ایک روایت مین ہی کہ جو کوئی اس سورہ کو بیچ ہر شب
جمعہ کے پڑھے یہہ ثواب اوسے عطا کرین **فضل سینتیسوین سورۂ**
**حمعسق** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی مداومت
کرے اوپر تلاوت سورۂ حمعسق کے جب کہ قیامت مین مبعوث ہوگا صورت
اوسکی مانند برف سفید کے ہو اور مثل آفتاب کے نورانی ہو اور جسوقت نزدیک عرش کے
جاوے حق تعالی کی بارگاہ سے فرمان آوے کہ ای بندے میرے مداومت کیا اوپر
قرائت سورۂ حمعسق کے مگر نہین جانتا تھا کہ کیا ثواب رکھتا ہی اگر منزلت اور
ثواب اس سورہ کی سے آگاہ ہوتا تو ہرگز اوسکے پڑھنے ملال بیچ نہین پہنچاتا تھا
الحال جزا اپنی دیکھیگا ای ملائکہ اسے داخل بہشت کرو کہ اسکے واسطے ایک قصر
مقرر کئے ہین یاقوت سرخ سے اسقدر لطیف کہ جسکے اندر سے باہر دیکھہ سکے
اور اوس قصر مین دختران باکرہ جوانان حور العین اور جوانان مشکین ہو نیک گمان
کہ بیچ حسن کے پاینده ہین ہمنے عطا کیا **فضل اڑتیسوین سورۃ الزخرف**
حضرت امام امام محمد باقر سے منقول ہی کہ جو کوئی مداومت رکھے اوپر قرائت
سورۂ زخرف کے حق سبحانہ تعالی اوسے بیچ قبر کے جانوران زمین سے اور
فشار قبر سے ایمن فرماوے اور جسوقت کہ اوسے موقف حساب مین لاوینگے
یہہ سورہ آوے اور اوسے بامر الہی داخل بہشت کروانے نعیم ابد عنایت
فرماوے **فضل انچالیسوین سورۃ الدخان** حضرت امام امام محمد باقر سے
منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ دخان کو بیچ نمازہای واجب کے اور سنت کے پڑھے

فضل سینتیسوین سورہ حمعسق

فضل اڑتیسوین سورہ زخرف

فضل انچالیسوین سورہ دخان

حق سبحانہ تعالی اوسے بیچ زمرۂ ایمونن کے مبعوث فرمائیگا اور اوسے زیر سایہ
عرش کے جگہہ دے اور حساب اوسکا آسان کرے اور اعمال نامہ اوسکا داہنے
ہاتھہ مین عنایت کرے اور بسند معتبر منقول ہی کہ ایک شخص بخدمت شریف حضرت
امام محمد باقرؑ عرض کیا کہ کس طرح مین شب قدر کو پاؤن آپ نے فرمایے کہ بیچ
ماہ مبارک رمضان کے ہر شب سو مرتبہ سورۂ مبارک دخان کو تیئیسوین ۲۳ تاریخ
تک پڑھہ کہ تصدیق کریگا خود آپ تو اس باب مین جو سوال کیا ہی کہ تحقیق پایا
شب قدر کو مین نے اور حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وصحبہ وسلم سے
منقول ہی کہ فرمایے آپنے کہ تحقیق جو کوئی پڑھے سورۂ دخان کو بیچ ہر شب
جمعہ کے حق سبحانہ تعالی گناہون اوسکے معاف فرمائیگا **فضل چالیسوین سورۃ
الجاثیہ** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ جاثیہ کو پڑھے تو ثواب
اسکا یہہ پاوے کہ صورت جہنم کی نہ دیکھے اور آواز مہیب اوسکی کو نہ سنے اور ساتھہ
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ہووے **فضل اکتالیسوین سورۃ الاحقاف**
حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ احقاف کو بیچ
ہر شب جمعہ کے پڑھے بیچ دنیا کے کسی ایک طرحکا خوف اوسے نرہے اور فزع روز
قیامت سے ایمن ہووے کہ خوانندۂ سورہای حوامیم پر حق سبحانہ تعالی رحم فرماتا ہی
خلاصہ اونکے تلاوت مین بہت کچھہ فوائد مین گنجایش تفصیل نہین ہی اجمال جمیل ہی
**فضل بیالیسوین سورۂ محمد صلعم** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول
ہی کہ جو کوئی سورۂ محمدؐ کو پڑھے گناہ کیطرف دل اوسکا مایل نہو بلکہ گناہ نکرے
اور اپنے دین مین ہرگز شک نلاوے اور فقر مین مبتلا نہووے اور ہرگز کسی
ایک بادشاہ سے کسیطرح بدی نہ پہنچے اور خائف نرہے اور ہمیشہ شک اور کفر سے
جب تک کہ زندہ ہی محفوظ رہے اور جب کہ فوت ہو تو حق سبحانہ تعالی ہزار فرشتے اوسکے

فضل چالیسوین ۴۰ سورۂ جاثیہ

فضل اکتالیسوین ۴۱ سورۂ احقاف

فضل بیالیسوین سورۂ محمد ۴۲

قبر مین بھیجے کہ نماز پڑہین اور ثواب اونکی نماز کا اوسکے لئے ہو اور جسوقت کہ قبر سے نکلے
ہزار فرشتے مذکور اوسکی مشایعت کرین تاکہ اوسے محل امینون تک پہنچا دین اور ہول
قیامت سے بچاوین اور بیچ امان خدا اور رسول کے ہو **فضل تیالیسوین سورۃ الفتح**
حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ حفظ کرین اموال اور اہل وعیال
اور بندگان اپنے کو ساتھ پڑھنے سورۂ اِنَّا فَتَحْنَا کے کہ بدرستیکہ جو کوئی اگر پڑھنے اوس
سورہ کے مداومت رکھے بیچ روز قیامت کے منادی از جانب رب العزت اوسے
ندا کرے اسطرح کہ تمام خلائق سنے کہ تو از جملہ بندگان مخلص میرے کے ہے ای ملائکہ
اِسے ملحق کرین ساتھ بندون شایستہ میرے کے اور اسے داخل بہشت جاوید کرو اور
شراب سربمہر بہشت سے کہ ساتھ کافور کے ممزوج ہے پلاؤ اسے اور بیچ بعضی روایتون
کے وارد ہے کہ بیچ ہر شب ماہ مبارک رمضان کے سورۂ اِنَّا فَتَحْنَا کو نماز سنت مین
پڑھے اوس سال مین بلاؤن سے محفوظ رہے اور ایک دوسری حدیث مین منقول
ہے کہ جو کوئی بیچ روز اول ماہ مبارک رمضان کے دو رکعت نماز گذارے پہلی رکعت
مین بعد الحمد سورۂ انا فتحنا اور دوسری رکعت مین بعد حمد جو سورہ چاہے پڑھے حق سبحانہ
تعالی دور کرے اوس سے ہر ایک بدی کو اوس سال مین اور پیوستہ بیچ حفظ وحمایت
الٰہی کے رہے سال آیندہ تک **فضل چوالیسوین** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے
منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ حجرات کو پڑھے بیچ ہر ایک شب یا ہر ایک روز کے بیچ بہشت
کے اوس جماعت سے ہو گا کہ ساتھ زیارت حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مشرف
ومخصوص ہونگے **فضل پینتالیسوین سورۃ ق والقرآن** حضرت امام انام
محمد باقر سے منقول ہے کہ جو کوئی مداومت رکھے اوپر تلاوت سورہ ق کے
بیچ نمازون واجب اور سنت کے حق سبحانہ تعالی روزی اوسکی فراخ فرماوے اور
اعمال نامہ اوسکا اپنے ہاتھ مین دے اور حساب اور کتاب اوس کا آسان

فضل تیالیسوین سورہ فتح

فضل چوالیسوین سورہ حجرات

فضل پینتالیسوین سورہ ق

فرماوے **فضل چھیالیسوین سورۂ والذاریات** حضرت امام ہمام صادق
آل محمدؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ والذاریات کو بیچ دن یا رات کے پڑھے
خداوند عالم امر معیشت اوسکی کو اصلاح بخشے اور وسعت رزق عطا کرے او
روشن کرے قبر ساتھ اوس چراغ کے کہ نور بخشے روز قیامت تک **فضل
سینتالیسوین سورۂ طور** حضرت امام ہمام محمد باقرؑ و حضرت امام امام
صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ طور کو پڑھے حق تعالی خیر دنیا و آخرت
واسطے اوسکے جمع فرماوے **فضل اٹھتالیسوین سورۃ النجم** حضرت امام
ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ نجم کو بیچ ہر شب اور ہر روز کے
پڑھے درمیان خلق ساتھ خیر اور نام نیک کے تعیش کرے اور گناہون اوسکے
عفو ہون اور محبوب قلوب خلق ہو **فضل انچاسوین** حضرت امام ہمام صادق آل
محمدؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ اقتربت الساعۃ کو پڑھے تو جب کہ قبر سے
نکلے اوپر ناقہ بہشت کے سوار ہو **فضل پچاسوین سورۃ الرحمن** حضرت
امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ ترک نکرو قرائت سورۂ الرحمن کو اور
پڑھنا اوسکا بیچ نمازون کے کہ بدرستیکہ یہہ سورہ بیچ دل منافقون کے قرار نہین
پکڑتا ہے اور حق سبحانہ تعالی اس سورہ کو بیچ روز قیامت کے بہترین وجہ اور نہایت
خوشبوئی کے صحرای قیامت مین حاضر فرمائیگا اور بیچ محل کرامت کے کھڑا ہوگا اور
حق سبحانہ تعالی اوسے خطاب فرمائیگا کہ بیچ زندگانی دنیا تجھے کون شخص بیچ نمازون
کے پڑھتا اور مداومت تیری رکھتا تھا بیچ قرائت کے عرض کریگا خداوندا فلان و فلان
پس حق سبحانہ تعالی چہرہ اونکا سفید اور منور فرمائیگا اور کہیگا کہ جسکی چاہئے اوسکی
شفاعت کرو پس وہ لوگ جسقدر چاہینگے شفاعت کرینگے بعد اوسکے حکم ہوگا کہ داخل
بہشت ہوؤ اور جسجا چاہو سکونت اختیار کرو اور حضرت سے منقول ہے کہ مستحب

فضل چھیالیسوین سورۂ والذاریات
فضل سینتالیسوین سورۂ طور
فضل اٹھتالیسوین سورۂ نجم
فضل انچاسوین سورۂ اقتربت
فضل پچاسوین سورۂ الرحمن

کہ بعد از نماز صبح روز جمعہ کے پڑھے سورۂ الرحمن اور ہر مرتبہ کہ کہے فَبِاَیِّ اٰلاۤءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبَانِ تو کہے لَا بِشَیْءٍ مِّنْ اٰلَآئِکَ رَبِّ اُکَذِّبُ اور بیچ دوسری حدیث معتبر کے فرماتے ہین کہ جو کوئی سورۂ الرحمن کو پڑھے بیچ ہر مرتبہ کے کہ کہے فَبِاَیِّ اٰلاۤءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبَانِ تو کہے لَا بِشَیْءٍ مِّنْ اٰلَآئِکَ رَبِّ اُکَذِّبُ اگر بیچ شب کے سورہ الرحمن پڑھے اور اسی شب مین فوت ہو جاوے تو شہید مرا ہو اور اگر دن مین پڑھے اور اسی دن فوت ہو تو شہید مرا ہو

## فصل اکانوین سورۃ الواقعہ

حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی ہر شب سورۂ واقعہ کو پڑھے حق سبحانہ تعالی اوسے دوست رکھے اور لوگون کو دوست اوسکا بناوے اور دنیا مین بدحالی اور فقر اور احتیاج نہ دیکھے اور کسی ایک آفت اور بلا مین مبتلا ہووے اور رفقای حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ سے ہو کہ یہہ سورہ مخصوص آنحضرت ہے اور بسند معتبر منقول ہے کہ جو کوئی مشتاق بہشت اور وصف اوسکی کا ہو تو سورۂ اذا واقعہ کو پڑھے اور جو کوئی وصف جہنم ملاحظہ کرے تو سورۂ الم سجدہ کو پڑھے اور بسند صحیح حضرت امام باقرؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ واقعہ کو ہر شب سو جانے کے آگے پڑھے اور سو رہے روز قیامت مین چہرہ اوسکا مانند ماہ چہاردہ کے نورانی اور درخشندہ ہوگا اور بسند معتبر اسمعیل بن عبد الخالق سے منقول ہے کہ صادق آل محمدؐ فرماتے ہین کہ باپ میرے بعد از نماز خفتن کے دو رکعت نماز بیٹھے ہوئے ادا فرماتے تھے اور اون دو رکعتون مین سو آیات پڑہتے تھے اور فرماتے تھے کہ جو کوئی اس دو رکعت نماز کو بجا لاوے اور سو آیات ان دونون رکعتون مین پڑھے اوسے اوس شب مین غافلون مین نہین لکھینگے اور اسمعیل مذکور ذکر کرتا ہے کہ امام محمد باقرؑ ان دو رکعتون مین سورۂ اذا واقعہ اور قل ہو اللہ احد پڑھا کرتے تھے اور حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ جو کوئی ہر شب اس سورہ کو پڑھے ہرگز فقیر اور پریشان نہوگا اور علامہ شیخ احمد دیربی اپنے مجربات

ترجمہ ع

مین فرماتے ہین کہ جان و آگاہ ہو کہ تحقیق یہہ سورہ مین سر عظیم ہی اور خواص اسکے عجیب
ہین بیچ جلب غنا اور نفی فقر کے یعنے حاصل ہونے تونگری اور دفع فقر کے (اسی
مطلب مین) روایت ہے حضرت عثمان بن عفانؓ سے کہ تحقیق کہ عرض کیا اوپر عبد اللہ
بن مسعودؓ کے کچھہ چیز مال سے اور وہ اندیشہ مند تھا اوسکے لینے مین پس کہا اوسنے
سے کہ نفقہ کر اوپر بیٹیون اپنے کے پس کہا اون سے ابن مسعود نے کہ وارد ہے
اونھون پر فقر پس امر کیا اونسے ساتھہ قرائت سورۃ الواقعہ کے کہ تحقیق ہین سنا
مین نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماے کہ جو کوئی پڑھے سورۂ واقعہ کو ہر شب یعنے
ہر ایک رات مین نہ پہنچے اوسے فاقہ کبھی ہمیشہ پیٹ بھرا رہیگا بھوکھہ کی شکل نہ
دیکھیگا اور ذکر کئے ہین امام ابن عبد البر بیچ کتاب تمہید کے اوسکے حدیث مرفوع حضرت
نبی صلی اللہ علیہ وسلم تک کہ تحقیق فرماے آنحضرت صلعم کہ جو کوئی پڑھے سورۂ
واقعہ کو بیچ کل روزون یعنے ہر روز نہ پہنچے فاقہ اوس تک کبھی مدام شکم سیر رہے
ہرگز نہ دلگیر رہے اور ذکر کرے اس کا واسطے حصول مقصود اور پانے مدعائے دلی
کے ساتھہ دعائی منقولہ کے بیچ اس مطلب کے اونمین سے یہہ ہے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَصْبَحْتُ وَاَمْسَيْتُ وَاَنَا اُحِبُّ الْخَيْرَ وَاَكْرَهُ الشَّرَّ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا
اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ تین مرتبہ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ
بِنُوْرِكَ لِنُوْرِكَ فِيْمَا يَرِدُ عَلَيَّ مِنْكَ وَفِيْمَا يَصْدُرُ مِنِّيْ اِلَيْكَ وَفِيْمَا يَجْرِيْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ
خَلْقِكَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ لِيْ رِزْقِيْ وَاعْصِمْنِيْ مِنَ الْحِرْصِ وَالتَّعَبِ فِيْ طَلَبِهٖ وَمِنْ شُغْلِ الْقَلْبِ
وَتَعَلُّقِ الْهَمِّ بِهٖ وَمِنَ الذُّلِّ لِلْخَلْقِ بِسَبَبِهٖ وَمِنَ التَّفَكُّرِ وَالتَّدْبِيْرِ فِيْ تَحْصِيْلِهٖ وَمِنَ الشُّحِّ
وَالْبُخْلِ بَعْدَ حُصُوْلِهٖ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ لِيْ رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا وَعَجِّلْ بِهٖ يَا نِعْمَ الْمُجِيْبُ تین مرتبہ
اَللّٰهُمَّ اِنَّهٗ لَيْسَ فِي السَّمٰوَاتِ ذَرَّاتٌ وَلَا فِي الْبِحَارِ قَطَرَاتٌ وَلَا فِي الْجِبَالِ مَدَرَاتٌ
وَلَا فِي الشَّجَرِ وَرَقَاتٌ وَلَا فِي الْاَجْسَامِ حَرَكَاتٌ وَلَا فِي الْعُيُوْنِ لَحَظَاتٌ وَلَا فِي النُّفُوْسِ

خطرات الاوہی بک عارفات وبک شاہدات وعلیک دالات وفی ملکک متحیرات فبالقدرت التی سخرت بها اہل الارض والسموات سخرلی قلوب المخلوقات انک علی کل شیٔ قدیر اللهم ارحم فقری واجبر کسری واجعل لطفک فی امری وسخرلی لسان صدق واجعلہ محل الفہم للخطاب والنطق بالصواب والعمل بالسنة والکتاب اللهم ذکرنی اذا نسیت وایقظنی اذا غفلت واغفرلی اذا عصیت واقبلنی اذا اطعت وارحمنی انک علی کل شیٔ قدیر اللهم نور بکتابک بصری واشرح بہ صدری ویسر بہ امری واطلق بہ لسانی وفرج بہ کربی ونور بہ قلبی واکرم قلبی بالحب والفہم وارزقنی القرآن والعلم والفہم یا قاضی الحاجات اکرمنی بانواع الخیرات فانہ لا حول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم وصلی اللہ علی سیدنا محمد وعلی آلہ وصحبہ وسلم بعد پڑھنے سورہ واقعہ کے ان دعاہای منقولہ کو پڑھے کہ مقصود دلی بر آوے مطلوب قلبی حاجت ضروری روا ہون سب مرادین پاوے تنگی جاوے فراخی آوے وسعت رزق وروزی سے شادمان رہے دنیامین ہمیشہ خرم وخندان رہے ( اور لکھے ہین ) بعض علماؤن رحمہم اللہ تعالی نے کہ جو کوئی پڑہے سورہ واقعہ کو اکتالیس مرتبہ بیچ ایک مجلس یعنے بیٹھک کے بہ نیت قضای حاجت کہ بر آیگی حاجت اوسکی اور پایگا دلی مراد نہایت ہی جلدی سے بلکہ اوسیوقت فی الفور خصوصا بیچ متعلق اوسکی کے لئے طلب رزق وکشایش روزی مین اور اسیطرح پڑہنا اس کا بعد نماز عصر کے چودہ مرتبہ توسعہ رزق کیواسطے مجرب اور مشہور ہی اور اکثر مطلبون کو مفید اور لکھے ہین کہ جو کوئی قرائت اس سورہ پر مداومت رکھے دیکھیگا اسنے یسرت یعنے فراخی اور فراخ دستی اور دفع ہوگی عسرت یعنے تنگی اور تنگدستی انشاء اللہ تعالی ( اور لکھے ہین بعضون نے اونہون سے ) کہ جو کوئی پڑھے سورہ واقعہ کو بعد کل نمازون عشا اور صبح وغیرہ مین تین مرتبہ اور بعد اوسکے پڑھے دعاء آیندہ

کو کہ جسکا ذکر ہوگا کہ غنی کرو اسنے اوسے حق سبحانہ تعالی اور رزق بیحساب عنایت
فرماوے جیسا کہ یہہ شخص ہو اوسے ملے وہ دعای موعود کہ جسکا ذکر ہوا ہی اور قرات
سورہ کے بعد پڑہنا چاہئے یہہ ہی اور دعاہای مسطورہ قبل بھی اس دعاسے شامل
کرے تو حسن مطلب ہی ( بسم اللہ الرحمن الرحیم ) بمہہوب مہہوب ذی
لطف خفی بصعصع صعصع ذی النور و البہاء بسہہوب سہہوب ذی العز الشامخ
و العظمۃ و الکبریاء و القدرۃ و السلطان اللہم انی اسئلک باسمک الرفیع
الذی اعطیتہ من شئت من اولیائک و الہمتہ لاصفیائک و احبائک ان
ترزقنی رزقا من عندک تغنی بہ فقری و تقطع بہ علائق الشیطان من قلبی انک
انت الحنان المنان الوہاب الرزاق الفتاح الباسط الجواد الکافی الغنی المغنی
الکریم الرزاق المعطی اللطیف الواسع الشکور ذو الفضل و النعم و الجود و الکرم اللہم
اسئلک بحقک و بحق نبیک و جودک و کرمک و فضلک و احسانک یا صادق الوعد
لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین اللہم یسر لی برزق حلال طیب
اجب دعوتی بحق سورۃ الواقعۃ و بحق الاسم الاعظم و بحرمۃ محمد مصطفی صلی اللہ علیہ
وسلم و علی آلہ و اصحابہ الطیبین الطاہرین بحق فتح محنت فتاح قادر جابر معطی
خیر الرازقین مغنی البائس الفقیر تواب لا یواخذ بالجرائم اللہم یسر لی رزقا حلالا
من عندک و عجل بہ یا ذا الجلال و الاکرام یا کافی یا کفیل برحمتک یا ارحم الراحمین ٭
و صلی اللہ علی سیدنا محمد و علی آلہ و اصحابہ و اتباعہ و انصارہ و ازواجہ و ذریتہ و
اہل بیتہ اجمعین ٭ سبحان ربک رب العزت عما یصفون و سلام علی المرسلین
و الحمد للہ رب العالمین ( اور کہے ہین بعض صالحین نے ) افادہ کئے ہین نزدیک
میرے بعضے بہائیون نے ریاضۃ سورۃ الواقعۃ مین اور کہا کہ افادہ کیا نزدیک میرے
اخ الولی العارف الشیخ احمد الرشیدی وہ فرماتے ہین کہ مین نے عمل کیا اور میرا دے

اخذ کیا اِسے ولی عارف ابی العباس الحریشی سے کہ کہا اونھون نے مجھہ سے کہ
ای احمد کہ سیکہا یا مین ایک جماعۃ کے تئین واسطے تونگری پانیکے حق سبحانہ تعالی
اپنے فضل وکرم سے اونھین غنی اور بے نیاز کیا ہر صورت سے وسعت عطا فرمایا
ترکیب اوسکی یہہ ہی کہ روزہ رکھے سات روز تک پہلا دن روز جمعہ یعنے جمعہ
سے یہہ عمل شروع کرے اور اپنے تئین پاک پاکیزہ رکھے لباس پاک بدن پاک
فرش پاک خواہ اپنے گہر مین یا کہ مسجد مین اس عمل کو کرے مگر طہارت جسمی وغیرہ سے
نماز نفل نہ پڑھے سورہ واقعہ کو بعد جملہ فریضہ کے پچیس ۲۵ مرتبہ شب جمعہ مین بعد
نماز مغرب پچیس ۲۵ مرتبہ مشغول تلاوت رہے مابین مغرب اور عشاء کے اور اسمین
خیر کرے پس ادا کرے نماز عشاء اور پڑھے سورہ واقعہ کو پچیس ۲۵ مرتبہ پس بعد
اوسکے پڑہے سورہ موصوف کو ایک سو مرتبہ پس بعد اوسکے درود بہیجے اوپر نبی
صلی اللہ علیہ وسلم کے ہزار مرتبہ کہ تمام ہوا عمل بعد ہفتہ کے پڑہا کرے ہر روز
نزدیک صبح کے ایک مرتبہ اور نزدیک شب کے بعد مغرب ایک مرتبہ کہ حاصل
ہو مطلوب اور برآوے دلی مراد مستغنی ہوجاوے فراوان مال پاوے حکم سے
اللہ سبحانہ تعالی کے **فضل باونوین سورۃ الحدید اور سورۃ المجادلہ**
حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورہ حدید اور سورہ
مجادلہ کو بیچ نماز فریضہ پڑھے اور ان سورون پر مداومت رکھے حق سبحانہ تعالی
اوس شخص پر ترحم فرماوے اور اوسے عذاب نکرے اور اپنے عیال مین خوش
وخرم رہے اور وہ اور عیال اوسکی بدحالی اور احتیاج نہ دیکھین ہمیشہ فراغ دست
اور کشادہ روزی رہین **فضل تیپنوین سورۃ الحشر** حضرت رسول خدا صلی
اللہ علیہ وسلم سے منقول ہی کہ فرماتے کہ جو کوئی سورہ حشر کو پڑھے جمیع خلق
خدا بہشت اور دوزخ اور عرش اور کرسی اور حجب آسمانہای ہفتگانہ اور زمینہای

ہفتگانہ اور ہوا اور مرغون اور درختون اور کوہون اور آفتاب اور چاند اور ملائکے جملہ اوسپر درود بھیجیں اور واسطے اوسکے استغفار کرین اور اگر اوس رات یا دن کو دنیا سے رحلت کرے تو شہید فوت ہوا ہو فضل چونوین سورۃ الممتحنہ منقول ہے حضرت علی بن الحسین سے کہ جو کوئی سورۂ ممتحنہ کو بیچ نماز ہای واجب اور سنت کے پڑھے حق سبحانہ تعالی دل اوسکے کو ساتھہ ایمان کے امتحان فرماوے اور دل اوسکا نور ایمان سے منور اور روشن فرماوے اور خود اور فرزندون اور اہل عیال اوسکے علت دیوانگی اور بلای فقر میں مبتلا نہووین فضل پچپنوین سورۃ الصف حضرت امام امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی مداومت کرے اوپر پڑھنے سورۃ الصف کے بیچ نمازون واجب اور سنت کے حق سبحانہ تعالی اوسے صف مین ملائکون اور انبیاؤن کے جگہہ عنایت کرے اور درجہ اوسکا بیچ دنیا اور آخرت کے بلند فرماوے فضل چھپنوین سورۃ الجمعہ اور سورۃ المنافقین حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ لازم ملکہ واجب ہے کہ شب جمعہ مین سورۂ جمعہ اور سبح اسم ربک الاعلی کو نماز مغرب اور نماز عشا مین پڑھے اور نماز ظہر روز جمعہ مین سورۂ منافقین کو پڑھے جب کہ اسطرح عمل کرے تو گویا کہ موجب عمل حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل کیا کہ ثواب جسکا نزدیک حضرت رب العزت کے بہت زیادہ ہے کہ جسکے عوض مین بہشت عنبر سرشت عطا فرماوے فضل ستاونوین سورۃ التغابن حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ سورۂ تغابن کو جو کوئی بیچ نماز واجب کے پڑھے سورۂ مذکور بیچ روز قیامت کے شفیع اوسکا ہو اور گواہ عادل ہو واسطے اوسکے کہ شہادت دیوے نزدیک اوسکے کہ شہادت اوسکی مقبول ہو اور اوس سے جدا نہووے جب تک کہ او داخل بہشت کرے اور حضرت امام [امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی کلثوم مسبحات کو

فضل چونوین سورۂ ممتحنہ

فضل پچپنوین سورۂ صف

فضل چھپنوین سورۂ جمعہ اور منافقین

فضل ستاونوین سورۂ تغابن

قبل از سونے کے پڑھ کے سوجاوے اگر اوس شب مین فوت ہو تو جوار رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم مین جگہہ پاوے جنت نعیم مین

## فصل اٹھاونوین

سورۃ الطلاق اور سورۃ التحریم حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورہ طلاق اور سورۃ تحریم کو بیچ نمازہای واجب کے پڑھے حق سبحانہ تعالی اوسے روز قیامت مین پناہ دیوے خوف اور اندوہ سے اور آتش جہنم سے عافیت پاوے اور اوسے داخل بہشت فرماوے بسبب تلاوت کرنے اور محافظت کرنے حرمت کو ان دونون سورتون کے کیونکہ یہہ دونون سورے حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ہین اور آنحضرت صلعم سے متعلق اور منسوب ہین

## فصل انسٹھوین سورۃ الملک

حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورہ تبارک الذی بیدہ الملک کو رات کیوقت بیچ نماز واجب کے پڑھے یا کہ سونے سے پیشتر پڑھے ہوستہ بیچ حفظ اور امان آلہی کے رہے جب تک کہ صبح ہووے اور روز قیامت مین بیچ امان آلہی کے رہے اور داخل بہشت ہو اور بسند معتبر حضرت امام امام امام محمد باقر سے منقول ہی کہ سورۃ ملک مانع ہی عذاب قبر کا یعنے عذاب قبر سے بچاتا ہی اور توریت مین بھی نام اسکا سورۃ الملک ہی اور جو کوئی راتون کو بہت پڑھے اور عبادت بہت کرے اور اس سورہ کی تلاوت رکھے کہ نہایت نیک کیا اور اوس شب مین اوسے غافلون مین محسوب نکرینگے اور مجربات دیربی مین تحریر ہی کہ جان اور آگاہ ہو کہ تحقیق یہہ سورہ جلیل القدر ہی کہ جسکی ظاہر برکت ہی اور مشہور اوس کی فضیلت (دلیل ہی اوپر فضل اوسکی کے) وارد کیے یعنے خبر دیئے ہین امام ترمذی رحمہ اللہ نے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ تحقیق فرمائے آنحضرت صلعم کہ ایک سورہ ہی قرآن شریف سے کہ جسمین تیس ۳۰ آیاتین کہ شفاعت کریگا وہ صاحب اپنے

کی یہانتک کہ بخشوالے اوسے روز قیامت مین وہ ہی تبارک الذی بیدہ الملک
اور بیچ ایکے دوسری روایت کے ہی کہ سورہ ہی قرآن شریف سے کہ جسمین تیس
آیاتین خصومت کریگا روز قیامت مین واسطے صاحب اپنی کے یہانتک کہ اوسے
داخل بہشت کرے وہ ہی سورہ تبارک الذی بیدہ الملک ( ایضا وارد ہی )
کہ سورہ تبارک مانع ہوگا عذاب قبر کا اور روایت کرتے ہین ترمذی جابر رضی اللہ
عنہ سے کہ تحقیق کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہین خواب فرماتے جب تک کہ نپڑھتے الم
تنزیل السجدہ اور تبارک الملک کو ( روایت ہی ) انس رضی اللہ عنہ سے
کہ تحقیق جو کوئی پڑھا ان سورون کو بیچ شب کے اسطرح ہی جیسا کہ توفیق پایا شب قدر
کی اور طاؤس رحمہ اللہ فرماتے ہین کہ جو کوئی پڑھے ان سورون کو بیچ حضر اور سفر کے
جس کسی مطلب سے مگر کہ بر آوے وہ مطلب ( اور روایت کی ہی ) کہ جو کوئی
پڑھے ان سورون کو بیچ دو رکعت نماز کے پس کہے بعد فراغ کے یا دائم یا حی
یا فرد یا وتر یا قدیم یا احد یا صمد صل علی محمد و علی آل محمد پس سوال کرے اور
حاجت اپنی چاہے کہ مستجاب ہوگی اور بر آوے اوسکی مطلب ( اور ذکر کئے
ہین امام قرطبی ) بیچ تذکرہ اپنی کے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے
کہ جو کوئی پڑھے سورۃ الملک بیچ ہر ایک شب کے آئیگا طرفسے صاحب اپنی واسطے
مجادلہ کرنے بیچ قبر کے اور جو کوئی پڑھے بیچ کل شبون کے نقصان نہین پائیگا
فتانات اور حادثات زمان سے اور حضرت امام امام محمد باقر سے منقول ہی کہ جو
کوئی پڑھے ہر شب مین جبکہ منکر و نکیر بیچ قبر اوسکی کے آوین اور چاہین کہ اوسکے پانو
کیطرف سے آوین پانون اوسکے اونھون سے کہین کہ تمکو ہماریطرفسے راہ نہین کیونکہ
یہہ بندہ ہر شب اور ہر روز ہر بار پڑھتا تھا اور سورۃ الملک پڑھتا اور جبکہ پیٹ کے
طرف سے آوین پیٹ اوسکا اونھونسے مخاطب ہوکے کہے کہ تمہین میرے طرف راہ نہین

کہ یہ بندہ میرے مین سورۃ الملک کو جگہہ دیا تھا اور جبکہ اوسکے زبان کیطرف سے
آویں اونھوں سے کہے کہ تمکو میریطرف راہ نہین کیونکہ یہہ بندہ ہر شب اور ہر روز
سورۃ الملک کو پڑھا کرتا تھا تلاوت مین مشغول رہتا تھا **فضل ساٹھوین**
**سورہ نون والقلم** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ جو کوئی
سورہ نون والقلم کو بیچ نماز فریضہ اور نافلہ کے پڑھے حق سبحانہ تعالی اوسے امین
فرماوے اس سے کہ کبھی مبتلا فقر کا نہو اور جبکہ دنیا سے گذر جاوے اوسے قبر
کی فشار نہو بیچ گور سے نجات پاوے **فضل اکسٹھوین سورۃ الحاقہ**
حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ بہت پڑھو سورہ حاقہ کو کہ تحقیق
پڑھنا اس سورہ کا بیچ فرائضوں اور نوافلوں کے ایمان رکھنا ہے اوپر خدا اور رسول
اوسکی کے ہے جو کوئی اس سورہ کو پڑھے ایمان اوس سے برطرف نہووے
**فضل باسٹھوین سورۃ المعارج** حضرت امام ہمام صادق آل
محمد سے منقول ہے کہ بہت پڑھو سال سائل کو کہ جو کوئی اس سورہ کو بہت پڑھے
حق سبحانہ تعالی بیچ قیامت کے کسی ایک گناہ اوسکی سے سؤال نکرے اور اوسے
بہشت مین بجا تہہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ساکن فرماوے **فضل**
**تریسٹھوین سورۃ نوح** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ جو
کوئی ایمان اوپر خدا اور رسول اور قرآن اوسکی کے تلاوت پر رکھتا ہے چاہیے
کہ قرائت سورہ نوح کو ترک نکرے کہ بدرستیکہ جو بندہ اس سورہ کو واسطے خدا کے
بیچ نمازوں واجب اور سنت کے پڑھے حق سبحانہ تعالی اوسے بیچ مساکن نیکوکاروں
اور صالحوں کے ساکن فرماوے اور تین بہشت دوسرے اوسے کرامت فرماوے
ساتھ دو سو حور اور چار ہزار عورت جمیلہ اوس سے تزویج کرے **فضل**
**چونسٹھوین سورۃ الجن** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے

کہ جو کوئی سورۂ جن کو بہت پڑھے دنیا مین آنکھ سے جنیون اور جادو و ٹونون اور
مکر اونکون سے محفوظ رہے اور بہشت برین مین رفقائی حضرت رسول صلی اللہ
علیہ وسلم سے ہو **فضل پینسٹھوین سورۃ المزمل** حضرت امام ہمام صادق
آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ مزمل کو بیچ نماز خفتن یا نماز شب مین آخر
شب و روز یہہ سورے تینون شاہد اور گواہ اوسکے ہونگے بیچ قیامت کے اور حق
سبحانہ تعالیٰ اوسے ساتھ زندگانی نیک کے جیتا رکھیگا اور نیک طور و احوال سے دنیا
سے رحلت کرائیگا **فضل چھیاسٹھوین سورۂ مدثر** حضرت امام انام محمد باقر سے منقول
ہی جو کوئی بیچ نماز واجب کے سورۂ مدثر کو پڑھے اوپر حق سبحانہ تعالیٰ کے لازم
ہی کہ اوسے جوار مین حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے جگہہ دیوے
بیچ زندگانی دنیا کے ہرگز شقاوت اوسکے طرف رخ نکرے مومن پاک طینت رہے اور
**فضل سڑسٹھوین سورۃ القیمۃ** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے
منقول ہی کہ جو کوئی مداومت رکھے اوپر سورۂ لَا اُقْسِمُ کے اور اوسپر عمل
کرے حق سبحانہ تعالیٰ اوسے ساتھ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے محشور
فرماوے بیچ بہترین صورتون کے اور آنحضرت صلعم اوسے بشارت دین اور متبسم ہوون
اوپر چہرہ اوسکی کے تاکہ صراط اور میزان سے اوسے سلامت لیجاوین ؀
**فضل اٹھسٹھوین سورۃ الدہر** حضرت امام انام محمد باقر سے منقول ہی
کہ جو کوئی سورۂ ہَلْ اَتیٰ عَلَی الْاِنْسَان کو بیچ صبح ہر پنجشنبہ کے پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ
اوسے آٹھ سو دختر باکرہ اور چار ہزار حور لعین کرامت فرماوے اور ساتھ حضرت رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ہو اور بسند معتبر علی بن حسن سے منقول ہی کہ مین بخدمت
مبارک حضرت امام علی نقی کے حاضر ہوا بیچ روز سہ شنبہ کے حضرت فرمائے کل تجھے
نہین دیکھا مین عرض کیا کہ نجا! مین کہ بیچ روز دوشنبہ کے زیارت آپکی کرون حضرت

فرمای کہ جو کوئی چاہے کہ خداوند عالم اوس سے شر روز پنجشنبہ دور کرے چاہئے کہ بیچ
رکعت اول نماز صبح اوس روز مین سورہ ہل اتی علی الانسان کو پڑھے چنانچہ حق سبحانہ
تعالی بیچ اوس سورہ کے فرماتا ہے کہ پس خدا اونھون کو نگاہ رکھا شر سے اوس روز
کے اور اونکی استقبال کو بھیجا نصرت اور خوشحالی اور سرور و شادی کے تئین اور
بیچ حدیث رجاء ابن ضحاک کے وارد ہوا ہے کہ حضرت امام رضا بیچ صبح روز دوشنبہ
اور پنجشنبہ کے بیچ رکعت اول کے سورہ ہل اتی علی الانسان کو پڑھتے تھے اور بیچ
دوسری رکعت کے سورہ ہل اتیک حدیث الغاشیہ کو **فضل انہترویں سورہ المرسلات اور سورہ النباء یعنے عم اور سورہ النازعات** حضرت
امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ والمرسلات کو پڑھے
حق سبحانہ تعالی درمیان اوسکے اور حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے آشنائی
ڈالے اور جو کوئی سورہ عم یتسائلون کو پڑھے دنیا سے نجاوے جب تک کہ توفیق
زیارت کعبۃ اللہ زاد اللہ شرفا و تعظیما کے نہ دیوے اور جو کوئی سورہ والنازعات
کو پڑھے دنیا سے نجاوے مگر سیر آب اور داخل بہشت نہو مگر سیر آب اور مجربات
علامہ دیربی مین مسطور ہے کہ سورہ مرسلات کی خواص یہہ ہے کہ جو کوئی لکھے اس
سورہ کو اور رکھے ساتھ اپنے بیچ حال خصومت یعنے لڑائی اور جھگڑے ساتھ دشمن
کے کہ قوی ہو حجت تیری اور مقہور ہو دشمن تیرا اور فتحیاب ہو تو حکم سے اللہ سبحانہ
تعالی کے ( خواص اوسکی ہے ) جو کوئی واسطے دمل اور دانون یعنے
پھوڑون کے لکھے سورہ والمرسلات کو اور لٹکاوے اسپر کہ شفا پائیگا اچھا
ہو جائیگا حکم سے اللہ سبحانہ تعالی کے **فضل سترویں سورہ عبس اور سورہ کورت** حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ جو
کوئی سورہ عبس اور سورہ اذا الشمس کورت کو پڑھے بیچ حفظ الہی کے محفوظ

فضل انہترویں سورہ مرسلات اور سورہ نباء اور سورہ والنازعات

فضل سترویں سورہ عبس اور سورہ کورت

فضل اکہتروین سورۃ الانفطار وسورۃ المطففین وسورۃ الانشقاق

بہت خیانت سے اور بیچ سایہ کرامت الہی کے ہو جب تک کہ جیتا رہے **فضل**
**اکہتروین سورۃ الانفطار اور سورۃ المطففین اور سورۃ الانشقاق**
حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ اذا السماء انفطرت
اور سورہ اذا السماء انشقت کو بیچ نماز فریضہ اور نافلہ کے بہت پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ
ہر ایک حاجت اوسکی کو بر لاوے کوئی مطلب اوسکا باقی نہ رہجاوے اور اوسے
کوئی ایک مانع خدا سے دور نکرے اور آخرت مین ہیوستہ نظر رحمت اور کرامت
الہی اوسکے شامل رہے اور خداوند عالم اوسپر نظر رحمت اپنی کو رکھے اور
حساب خلایق سے فارغ ہووے اور دوسری سند سے اوسی حضرت سے منقول ہے
کہ جو کوئی بیچ نماز واجب کے سورہ ویل للمطففین کو بہت پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ بیچ
قیامت کے اعمالنامہ اوسکا واسطے ایمنی پانے آتش جہنم سے دلہنے ہاتھ مین
عطا فرمائیگا اور اوسے بیحساب بہشت مین لیجائیگا اور مجربات علامہ دیربی مین لکھا
ہے بیچ خواص سورۃ الانشقاق کے کہ جو حاملہ کہ دردزہ مین معوق یعنے بہت
دیری سے جنتی ہو ساتھ شدت کے تو لکھے سورۂ انشقاق کو اور رکھے اوس حاملہ
کے پیٹ پر کہ اوسی ساعت مین بچہ متولد ہوگا فی الفور دردزہ سے فارغ ہوگی
(خواص اوسکی سے) لکھے سورۂ انشقاق کو اور لٹکاوے اوپر دواب یعنے
چوپایون کے کہ محفوظ رہینگے آفات دواب سے (خواص اوسکی سے)
جو کوئی پڑھے سورۂ انشقاق کو اوپر مطبوع یعنے جسکا خایہ نکالے ہوئے ہون خصی بنائے
ہون اوپر اوسکے کہ ساکن ہو درد اوسکا (خواص اوسکی سے)
اور جو کوئی لکھے سورۂ انشقاق کو اوپر دیوار منزل یعنے گھر کے کہ داخل نہین
ہوگی کوئی شیئی ہوام سے یعنے مچھر چینونٹی وغیرہ سے کہ اللہ سبحانہ تعالیٰ توانا اوپر
کل چیزون کے **فضل بہتروین سورۃ البروج** حضرت امام ہمام صادق

فضل بہتروین سورۃ البروج

آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ والسماء ذات البروج کو بیچ نماز فریضہ کے پڑھے کیونکہ سورہ پیغمبرون ہے حق تعالیٰ اوسے روز قیامت مین ساتھ پیغمبرون اور مرسلون اور صالحون کے محشور فرمائیگا اور ساتھ اونھون کے رکھیگا ✦

**فضل تہترویں سورة الطارق** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ والسماء والطارق کو بیچ فرایض کے پڑھے اوسے روز قیامت مین نزدیک حق سبحانہ تعالیٰ کے قدر اور منزلت عظیم ہووے اور رفقائی پیغمبرون سے ہو بیچ بہشت کے

**فضل چوہترویں سورة الاعلیٰ** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ سبح اسم ربک الاعلیٰ کو بیچ فرایض اور نوافلون کے پڑھے روز قیامت مین اوسے کہین کہ جس در سے تو چاہے اوس در سے بہشت مین داخل ہو

**فضل پچہترویں سورة الغاشیہ** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی مدام رکھے اوپر پڑھنے سورہ ہل اتاک حدیث الغاشیہ کے بیچ نماز واجب یا سنت کے حق سبحانہ تعالیٰ اوسے گہیرے بیچ رحمت اپنی کے بیچ دنیا اور آخرت کے اور روز قیامت مین برات ایمنی عذاب جہنم سے پاوے غرق بحر مواج رحمت الٰہی ہو جاوے

**فضل چھہترویں سورة الفجر** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ پڑھو سورہ فجر کو بیچ نمازون فریضہ اور نوافلون کے کہ یہہ سورہ خامس آل عبا یعنی حضرت امام حسینؑ سے متعلق ہے جو کوئی اس سورہ کو پڑھے بیچ بہشت کے جوار مین آنحضرتؑ کے ہو

**فضل ستہترویں سورة البلد** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ لا اقسم بہذا البلد کو بیچ نمازون واجب کے پڑھے بیچ دنیا کے ان جملہ صالحان معروف کے ہووے اور آخرت مین بھی نیکو مین بشہید اور معروف

ہو اور اوسے قدر اور منزلت عظیم ہو نزدیک حق سبحانہٗ تعالیٰ کے روز قیامت مین رفقائی پیغمبرون اور شہیدون سے اور صالحون سے ہو

## فصل اٹھہترویں بیچ سورۃ والشمس اور سورۃ واللیل اور سورۃ والضحی اور سورۃ الم نشرح

حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہی کہ جو کوئی روز و شب بہت پڑھے سورۂ والشمس و ضحٰہا اور سورۂ واللیل اذا یغشیٰ اور سورۂ والضحیٰ اور سورۂ الم نشرح کو جو کچھ چیز کہ نزدیک اوسکے حاضر ہووے قیامت مین واسطے اوسکے شہادت دیوین حتی کہ بدن کے بال اور پوست جسم اور گوشت اور خون اور عروق اور عصب اور استخوانون جملہ اعضا اوسکے بدن کے اور حق سبحانہ تعالیٰ فرماوے کہ مین قبول کیا شہادت تمہاری واسطے بندہ اپنے کے اے ملائکو لیجاؤ واسطے بیچ بہشت کے جس جگہہ کو کہ وہ اختیار کرے اوسے عطا کرو طرف سے میرے کہ گوارا ہو فضل اور رحمت میری واسطے بندہ میرے کے اور مجربات علامہ دیربی رحمہ اللہ مین مرقوم ہی کہ لکھے ہین بعض علماؤن نے بیچ خواص سورۂ انشراح کے کہ جو کوئی لکھے سورۂ انشراح کو بیچ ظرف زجاج یعنے بلور کے اور دھووے ساتھہ پانی گلاب کے اور پیوے اوسے کہ زائل ہووے اوس سے غم اور ہم اور فزع اور رجف ( خواص اوسکی ہے ) اور جو کوئی مداومت رکھے اوپر قرائت سورۂ الم نشرح کے پیچھے صلوٰۃ خمس یعنے پانچون نمازون کے کہ آسان فرمایگا اللہ سبحانہ تعالیٰ امر اوسکی کو اور رزق بیحد و حساب عطا فرمائیگا ( اور لکھے ہین بعضون نے ) تلاوت سورۂ انشراح مین کہ میسر ہو رزق اور انشراح صدر یعنے سینہ اور دفع ہو عسرت یعنے تنگی بیچ امورون کے اور اصلاح اور غلبہ اوپر کسالت بیچ طاعات کے یعنے سستی دفع ہو اور مائل عبادت ہو اور واسطے دفع تعطیل بیچ امر معاش کے اس سورہ کی مداومت رکھے کہ امور مذکورہ مسطورہ قبل کیواسطے نہایت مفید اور

فصل اٹھہترویں سورۂ والشمس اور سورۂ واللیل اور سورۂ والضحی اور سورۂ الم نشرح

موثر ہی ( خواص اوسکی سے ) واسطے قضای حوائج یعنے بر آمد حاجات کے تحقیق کہ دشوار ہو کسی پر کوئی ایک امر امور دنیا اور آخرت سے پس وضو بناوے اور دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت مین بعد فاتحہ الم نشرح پڑھے پس بیٹھے مستقبل القبلہ یعنے رخ طرف قبلہ کے کرکے متوجہ ہو طرف اللہ تعالی کے اور پھر پڑھے سورۂ الم نشرح موافق عدد حروف اوسکی کے ایک سو باون ۱۵۲ مرتبہ پس سوال کرے اللہ سبحانہ تعالی سے حاجت اپنی پس تحقیق کہ اس عمل سے بر آویگی حاجت اوسکی اور پاویگا مقصود دلی اپنے کو حکم سے اللہ سبحانہ تعالی کے اور تصدیق رسول مقبول اوسکی سے ( خواص اوسکی سے ) واسطے حفظ کلام الہی وغیرہ کے اسطرح فرماتے ہین بعض عارفینون نے کہ تحقیق کہ جس کسی پر دشوار اور نہایت مشکل ہو حفظ کلام الہی وغیرہ تو لکھے سورۂ الم نشرح کو تمام اور دہوکے پیوے اوس پانی کو پس تحقیق کہ آسان ہوگا اوپر اوسکے حفظ کلام ربانی وغیرہ برکت سے اس سورہ مبارک کے ( خواص اوسکی سے ) اور منافع اوس کی سے واسطے دفع اور نکالنے تپ کے اور اقسام اوسکی سے تحقیق کہ لیوے خیط یعنے ایک دہاگا کتان سے اور کتان نہایت مشہور ہی عربستان مین جسکا کپڑا بنا جاتا ہی جیسے گرمی کے موسم مین پہنا کرتے ہین کیونکہ یہہ پارچہ معتدل درمیان حرارت اور برودت کے ہوتا ہی اور حکیم محمد مومن اپنے کتاب موسوم بہ تحفۃ المومنین مین کتان کو سرد اور خشک اور لباس اوسکے کو رافع حرارت تحریر فرماتا ہی خلاصہ کتان بھی مانند سن کے ریشہ پوست درخت ہی پس اوس دہاگے پر پڑھے سورۂ الم نشرح جب کہ پہنچے حرف کاف پر کاف سے سورہ مذکورہ کے کہ نو ہین ہر ایک کاف کا ایک گرہ اوس دہاگے پر مارے جس وقت کہ نو گرہ تمام ہون تو امر کرے محموم یعنے تپ دار کو کہ باندھے اوس گرہ دار تاگے کو بائین ہاتھ کے انگلیون کے بندون پر شروع کرے باندھنا طرف سے

ابہام یعنے بڑا انگلی کے کہ اس عمل سے شفا پائیگا نہایت جلدی حکم سے اللہ سبحانہ تعالیٰ
کے کہ بہت سریع الاثر ہے اور تحقیق کہ تجربہ ہوا ہے اور صحیح ہے اور یہہ صفت دعوت
اس کی ہے واسطے طلب رزق وغیرہ کے یعنے اگر واسطے طلب رزق و توسعہ معاش کے
اس عمل کو کیا چاہے تو بعد دو رکعت نماز کے اور پڑھے الم نشرح کو مطابق عدد
حروف اوس کی کے ایک سو باون ۱۵۲ مرتبہ رخ بقبلہ بیٹھ کے ہر ایک مرتبہ بعد پڑھنے
سورہ مذکور کے اس دعا کو پڑھے نہیں تو دس مرتبہ ہر روز بعد صبح ایک مرتبہ سورہ
مذکور اور ایک مرتبہ اس دعا کو پڑھے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰہُمَّ اِنِّیۡ
اَسۡئَلُکَ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ یَا اللّٰہُ یَا اِلٰہَ الۡاَوَّلِیۡنَ وَ الۡاٰخِرِیۡنَ بِالۡقَوۡلِ الَّذِیۡ قُلۡتَ
فِیۡ حَقِّ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ اَلَمۡ نَشۡرَحۡ لَکَ صَدۡرَکَ اَنۡ تَشۡرَحَ لِیۡ صَدۡرِیۡ وَ
بِالۡاِسۡمِ الَّذِیۡ شَرَحۡتَ بِہٖ صَدۡرَ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ وَبِالۡاِسۡلَامِ یَا مُؤۡمِنُ
یَا مُہَیۡمِنُ یَا اللّٰہُ تین مرتبہ اَسۡئَلُکَ بِقَوۡلِکَ فِیۡ حَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَ
سَلَّمَ وَ وَضَعۡنَا عَنۡکَ وِزۡرَکَ یَا وَزَرَ مَنۡ لَا وَزَرَ لَہٗ یَا اللّٰہُ تین مرتبہ وَاَسۡئَلُکَ
بِکَلَامِکَ الۡقَدِیۡمِ الَّذِیۡ لَیۡسَ بِمَخۡلُوۡقٍ وَ بِقَوۡلِکَ الَّذِیۡ اَنۡقَضَ ظَہۡرَکَ یَا ظَاہِرُ یَا بَاطِنُ
لَمۡ یَخۡفَ عَلَیۡکَ حَالِیۡ اَخۡفِنِیۡ عَنۡ اَبۡصَارِ الظَّالِمِیۡنَ یَا اللّٰہُ تین مرتبہ وَاَسۡئَلُکَ
بِاِسۡمِکَ الَّذِیۡ رَفَعۡتَ بِہِ السَّمٰوٰتِ وَ بَسَطۡتَ بِہِ الۡاَرَضِیۡنَ وَرَفَعۡنَا لَکَ ذِکۡرَکَ
یَا رَافِعُ یَا ذَاکِرُ اُذۡکُرۡنِیۡ بِذِکۡرِکَ الذَّاکِرِیۡنَ الَّذِیۡنَ یَذۡکُرُوۡنَ اللّٰہَ قِیَامًا وَّ قُعُوۡدًا
وَّ عَلٰی جُنُوۡبِہِمۡ وَ یَتَفَکَّرُوۡنَ فِیۡ خَلۡقِ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ رَبَّنَا مَا خَلَقۡتَ ہٰذَا بَاطِلًا
سُبۡحَانَکَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ اَنۡتَ وِقَایَتِیۡ مِنَ الۡقَوۡمِ الظَّالِمِیۡنَ یَا اللّٰہُ تین مرتبہ
اَسۡئَلُکَ بِحُکۡمِ کِتَابِکَ الۡعَزِیۡزِ یَا عَزِیۡزًا اَعِزَّنِیۡ بِاِعۡزَازِ عِزَّۃِ قُدۡرَتِکَ وَ یَسِّرۡ لِیۡ اُمُوۡرَ
الدُّنۡیَا وَ الدِّیۡنِ یَا خَیۡرَ مَنۡ یُّرۡجٰی یَا اللّٰہُ تین مرتبہ فَاِنَّ مَعَ الۡعُسۡرِ یُسۡرًا اِنَّ مَعَ
الۡعُسۡرِ یُسۡرًا اَسۡئَلُکَ اَنۡ تُیَسِّرَ لِیۡ کُلَّ مَا تَعَسَّرَ عَلَیَّ بِتَیۡسِیۡرٍ مِّنۡکَ یَا اللّٰہُ تین مرتبہ

فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ وَ اِلیٰ رَبِّکَ فَارْغَبْ اَسْئَلُکَ بِالرَّاغِبِیْنَ اِلَیْکَ وَ بِالْاٰیَاتِ
الْبَیِّنَاتِ وَ الذِّکْرِ الْحَکِیْمِ اَنْ تُغْنِیَنِیْ عَنِ الْبِصَارِ مَنْ یُّرِیْدُنِیْ بِسُوْءٍ مِّنَ الْخَلَائِقِ اَجْمَعِیْنَ
وَ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ رُوْحَانِیَّۃَ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ وَ الْاَسْمَاءِ فِیْ طَلَبِ الرِّزْقِ اِلیٰ حَیْثُ کُنْتَ
وَ فِیْ عَطْفِ الْعِبَادِ عَلَیَّ اَجْمَعِیْنَ وَ فِیْ دَفْعِ الْمَضَارِّ عَنِّیْ ✦ یَا لَطِیْفُ یَا حَفِیْظُ یَا اَللّٰهُ
تین مرتبہ یَا وَدُوْدُ تین مرتبہ یَا رَبُّ یَا وَدُوْدُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ تین مرتبہ یَا ذَا الْعَرْشِ
الْمَجِیْدِ وَ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا ذَا الْبَطْشِ الشَّدِیْدِ یَا مَنْ هُوَ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَسْئَلُکَ بِنُوْرِ
وَجْهِکَ الَّذِیْ مَلَاَتْ بِهٖ اَرْکَانَ عَرْشِکَ وَ اَسْئَلُکَ بِقُدْرَتِکَ الَّتِیْ قَدَرْتَ بِهَا عَلیٰ
جَمِیْعِ خَلْقِکَ وَ اَسْئَلُکَ بِرَحْمَتِکَ الَّتِیْ وَسِعَتْ کُلَّ شَیْءٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ بِرَحْمَتِکَ اَغِثْنِیْ اَجِرْنِیْ
مِنْ عَذَابِکَ اَسْتَجِیْرُ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ یَا اَللّٰهُ تین مرتبہ بِرَحْمَتِهٖ مِنْکَ یَا اَرْحَمَ
الرَّاحِمِیْنَ اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَکَ اَرْجُوْ فَلَا تَکِلْنِیْ اِلیٰ نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَ اَصْلِحْ لِیْ شَانِیْ کُلَّهٗ ✦
بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَ صَلَّی اللّٰهُ عَلیٰ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلیٰ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ

**فضل اٹھانویں سورۃ وَالتِّیْن** حضرت امام ہمام صادق آل محمد ؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورہ والتین کو بیچ نمازون فریضہ اور نوافلون کے پڑھے عطا فرماوے حق سبحانہ تعالیٰ بہشت سے اوس جگہہ کو جو وہ پسند کرے اور دنیا مین اچھی زندگی کرے

**فضل اسیوین سورۃ العلق** حضرت امام ہمام صادق آل محمد ؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی بیچ روز یا شب کے سورہ اقراء باسم ربک کو پڑھے اگر اوس روز یا اوس شب مین رحلت کرے تو اسطرح ہی کہ شہید ہوا ہو اور حق سبحانہ تعالیٰ اوسے شہیدون مین محشور فرماوے اور اسطرح ہی کہ راہ خدا مین بیچ لشکر ظفر پیکر حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ و سلم کے ساتھ کفارون کے جہاد کیا ہو اور اوس معرکہ مین شہید ہوا ہو

**فضل اکاسیوین سورۃ القدر** بسند معتبر صادق آل محمد ؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ کو بلند پڑھے تو اسطرح ہی

فضل اٹھانوین سورہ والتین

فضل اسیوین سورہ علق

فضل اکاسیوین سورہ قدر

که شمشیر نیام سے کھینچکے راه خدا مین جهاد کیا هو اور اگر آهسته پڑھے تو اسطرح هی که راه
خدا مین شهید هوا هو اور اپنے خون مین مانند ذبیح کے دست و پا مارا هو اور جو کوئی دس بار
پڑھے حق سبحانه تعالی هزار گناه گناهون اوسکی سے معاف فرماوے بالکل محو کر دیوے
اور ایک دوسری روایت مین آنحضرت سے منقول هے که جو کوئی سورهٔ اِنّا اَنزَلنَاهُ
کو پڑھے بیچ نمازون فریضه کے منادی جانب سے حق سبحانه تعالی کے اوسے ندا دیوے
که خداوند عالم گناهون گذشته تیرے کو عفو فرمایا عمل کو نئے سر لیسے کر اور بسند معتبر حضرت
اسد الله غالب امیر المؤمنین علی بن ابی طالب کرم الله وجهه سے منقول هے که جو
کوئی قبل از طلوع آفتاب قُل هُوَ اللهُ اَحَد اور اِنَّا اَنزَلنَاهُ کو پڑھے اوس روز
کسی ایک گناه مین مبتلا نهو هر چند که شیطان سعی کرے که اوس فعل پر سرزد هو اور بسند
معتبر حضرت امام اعظم موسی کاظم سے منقول هے که بدرستیکه حق سبحانه تعالی بیچ روز جمعه کے
هزار نفحه نسیم رحمت اپنی سے هے جس بنده کو جو چاهے اوسے عطا فرماتا هے پس جو
کوئی سورهٔ اِنَّا اَنزَلنَاهُ فِی لَیلَةِ القَدر کو بعد از عصر روز جمعه کے سو مرتبه پڑھے حق تعالی
اوس هزار نفحه و نسیم رحمت کو اور امثال اوسکے اوس شخص کو عطا فرماتا هے اور حضرت
امام همام صادق آل محمد سے منقول هے که جب که ماه مبارک رمضان آوے هر شب مین
هزار مرتبه سورهٔ انا انزلناه کو پڑھه تا که شب تیئیسوین ۲۳ آوے اوس شب مین دل اپنے
کو محکم رکھه اور کانون کو کھول واسطے سننے عجائب کے جو که دیکھیگا اور ساتھه سندهای معتبرون
کے حضرت سے منقول هی که جو کوئی بیچ تیئیسوین شب ماه مبارک رمضان کے سورهٔ انا انزلناه
فی لیلة القدر کو هزار مرتبه پڑھے جب که صبح هو جاے یقین اوسکا نهایت شدید اور محکم هووے
ساتھه کرنے اعتراف اوپر چند چیزون کے که مخصوص هماری هین غرائب فضائل سے
که نهین هی مگر بسبب کسی ایک چیز کے که خواب مین مشاهده کرے اور بسند معتبر اوسی حضرت
سے منقول هے که جو کوئی شخص کوئی ایک نیا جامه چاهے کترے تو سورهٔ اِنّا اَنزَلنَاهُ چھتیس

مرتبہ پڑھے ہر ایک مرتبہ مین جب کہ پہنچے قولہ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِکَۃُ تک تہوڑا پانی لیوے
اور اوپر اوس جامہ کے چہینکے اسطرح کہ جامہ تر ہو جاوے پس چھتیس ۳۶ بار اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ کے پڑہے
اور پانی چہینٹ کے بعد دو رکعت نماز اوس جامہ مین پڑھے اور دعا کرے و دعا
مین کہے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ رَزَقَنِیْ مَا اَتَجَمَّلُ بِہٖ فِی النَّاسِ وَ اُوَارِیْ بِہٖ عَوْرَتِیْ وَ اُصَلِّیْ فِیْہِ
لِرَبِّیْ حمد الٰہی بجالاوے کہ ہمیشہ بیچ فراخی نعمت کے رہے جب تک کہ وہ جامہ کہنہ ہو جاوے
اور بسند معتبر منقول ہی کہ حضرت امام رضاؑ جسوقت کوئی نیا جامہ پہنا چاہتے تو پہلے ایک
قدح آب طلب فرماتے اور اوس قدح پر دس مرتبہ سورہ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ اور
دس مرتبہ سورہ قُلْ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اور دس مرتبہ سورہ قُلْ یٰٓاَیُّہَا الْکٰفِرُوْنَ پڑہتے
تھے بعد اوس پانی کو اوس جامہ پر چہڑک کے پہنتے تھے اور فرماتے کہ جو کوئی نیا جامہ
پہننے کے پیشتر اسطرح کرے ہمیشہ بیچ فراخی عیش کے ہو مادام کہ ایک تار اوس جامہ کا باقی
رہے حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہی کہ جب کہ حق سبحانہ تعالی کسی کو
نیا جامہ عطا فرماوے تو وہ شخص چاہیے کہ وضو بناوے اور دو رکعت نماز گذارے ہر ایک
رکعت مین بعد فاتحہ آیۃ الکرسی اور قُلْ ہُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اور اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ پڑھے بعد فراغ
حمد بجالاوے خداوند عالم کا کہ عورت اوس کی کو ڈہانپا اور اوسے بیچ لوگون کے زینت
بخشا اور لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کو بہت کہے جو کوئی اسطرح کرے اوس جامہ مین
معصیت خدا کی نکرے اور بعدد ہر ایک تار اوس جامہ کے حق سبحانہ تعالی ایک ایک ملک
موکل فرماوے تا کہ تقدیس خدا کرین اور واسطے اوسکے استغفار کرین اور اوسے
دعا اور ترحم کرین اور بسند معتبر حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ سے منقول ہی کہ
واسطے محفوظ رہنے بلاؤن سے لاوے سبوئی تازہ اور پانی اوس مین بہرے اور چھتیس ۳۶
مرتبہ سورہ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ اوسپر پڑہے اور اوس سبو کو لٹکاوے اور اوس مین سے
پانی پیوے اور اوسی پانی سے وضو بناوے اور پیشتر اوسکے کہ پانی اوسکا خلاص

ہو دوسرا پانی اوس مین بہر دیوے اور بسند معتبر منقول ہی کہ ایک شخص بخدمت شریف
حضرت امام جعفر صادق حاضر ہوے کے عرض کیا کہ مجھے آٹھ لڑکیان ہوئی ہین مگر صورت
لڑکے کی ابتک نہین دیکہا دعا فرمائے کہ خداوند عالم فرزند نرینہ عطا فرماوے حضرت
فرماے کہ جسوقت کہ مشغول مقاربت ہوا چاہتا ہی اوسوقت اپنا داہنا ہاتھ عورت
کے ناف کے سیدہے طرف رکھہ اور سات مرتبہ سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ کو پڑھہ اور بعد اوس
کے مشغول کار ہو اور جبکہ حمل ظاہر ہو رات کو جسوقت کہ اس پہلو سے اوس پہلو
پہرا چاہتا ہی اوسوقت پہر اپنا داہنا ہاتھ عورت کے ناف کے سیدہے طرف رکھہ
کے انا انزلناہ کو سات مرتبہ پڑہ وہ شخص کہتا ہی کہ اسطرح کیا حق سبحانہ تعالی سات
اولاد نرینہ ایک کے بعد ایک عطا فرمایا خلاصہ ایسی بہت سی روایتین موجود ہین
جن کے لکہنے مین خوف طول کلام ہے اور علامہ دیربی اپنے مجربات مین تحریر فرماتے
ہین کہ جان اور آگاہ ہو کہ تحقیق یہہ سورہ ہے جلیل القدر اور مشہور ہی بیچ جلب غنا
کے ( اس مطلب مین ) تحقیق کہ شکوہ کیا بعض لوگ نے نزدیک فقیہ امام ولی
کبیر احمد بن موسی بن عجیل کے فقر کا پس آپ نے امر کیا کثرت سے پڑہنے سورہ
القدر کو ساتھ اس دعاء مبارک کے وہ یہہ ہی اَللّٰهُمَّ یَا مَن یَکتَفِی عَن
خَلقِهٖ جَمِیعًا وَلَا یَکتَفِی عَنهُ اَحَدٌ مِن خَلقِهٖ یَا اَحَدُ مَن لَا اَحَدَ لَهٗ اِنقَطَعَ الرَّجَاءُ اِلَّا مِنکَ
وَخَابَتِ الآمَالُ اِلَّا فِیکَ وَسُدَّتِ الطُّرُقُ اِلَّا اِلَیکَ یَا غِیَاثَ المُستَغِیثِینَ اَغِثنِی
تکرار کرے اغثنی کو سات مرتبہ ( اور دیکہا گیا بخط بعض علماء کے )
کہ تحقیق ہووے کسی کو اللہ تعالی سے حاجت پس پڑھے سورہ اِنَّا اَنزَلنَاہُ
کو اکتالیس مرتبہ اور بعد دعا کرے ساتھہ اُس دعا کے اکتالیس مرتبہ یعنے
اُس دعا کو بھی انا انزلناہ کے برابر پڑھے اور بعد سوال کرے اللہ تعالی سے
حاجت اپنی کہ برآویگی حاجت اوسکی حکم سے اللہ سبحانہ تعالی کے اور لکھے

ہین کہ مجرب ہی اس عمل مین دعاء مسطورہ قبل معمول ہی یعنے اوس دعا کو پڑہنا
چاہیئے ( خواص اوسکی سے ) اسطرح لکھے ہین بعض اونھون سے کہ تحقیق
جو کوئی پڑھے ہزار مرتبہ سورۂ انا انزلناہ کو بیچ روز جمعہ کے ہر ایک جمعہ مین نہین
فوت ہوگا جب تک نہ دیکھیگا دیدار حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا بیچ خواب
کے ( خواص اوسکی سے ) تحقیق جو کوئی لکھے بیچ خرقہ ثوب انسان یعنے آدمی
کے بدن کے جامہ کے ٹکڑا کپڑے پر ساتھ نام اوس صاحب جامہ معہ نام والدہ
اوسکے ساتھ زعفران کے پس اوس خرقہ کو لپیٹے اور رکھے نیچے اوس کے
سینہ کے یا کہ اوپر سینہ اوسکی کے جسوقت کہ وہ سو گیا ہو پس تحقیق کہ خبر
دیویگا وہ شخص جو جو کام مین کیا ہی بیچ عمر اپنی کے نیکی بدی سے حالت خواب مین
خواہ وہ شخص مرد ہو خواہ عورت کہ آگاہ کرے اپنے احوالات گذشتہ اور حالات
منظوری مطلوب قلبی سے ( خواص اوسکی سے ) اسطرح لکھے ہین بعض علماؤن
نے کہ پڑھے چھتیس مرتبہ سورۂ انا انزلناہ کو اوپر پانی تازہ کے اور دھوئے
اوس پانی سے نیا جامہ اور پہنے اوس جامے کو کہ کم نہین ہوگا رزق
اوس کا جانب سے اللہ سبحانہ تعالی کے اور وسیع ہوگا جب تک کہ وہ جامہ اوس
کے پاس ہوگا ( خواص اوسکی سے ) اسطرح لکھا پایا بخط بعض علماؤن کے
کہ تحقیق جو کوئی پڑھے سورۃ القدر اور سورۂ اخلاص کو دس دس مرتبہ
اوپر پانی طاہر یعنے پاک کے اور دہووے اوس پانی سے نیا جامہ اور پہنے
اوس جامے کو جب تک کہ اوس جامے سے ایک تار باقی رہیگا وہانتک اوس
کے رزق مین کشایش رہے تنگی نہ دیکھے ( خواص اوسکی سے ) وارد ہی
نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمائے آنحضرت صلعم کہ لیوے مٹی قبر سے
حالت دفن مردہ مین بیچ ہاتھ اپنے کے اور پڑھے اوس مٹی پر اِنَّا اَنزَلنَاہُ فِی

لیلۃ القدر سات مرتبہ اور ڈالے اوس مٹی کو ساتہہ میت کے بیچ کفن اوس کی کے
اور قبر اوسکی مین کہ عذاب نہین پایگا وہ بیچ قبر کے خلاصہ سورۃ القدر کے خواص بہت
مین زیادہ لکہنے کا مجال نہین ہے اسیقدر لکہا گیا فقط

فصل باسیئوین سورۃ لم یکن

حضرت امام انام محمد باقر سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۃ لم یکن الذین کو پڑہے شرک سے
بیزار ہو وحدت حق تعالی پر اقرار ہویگا نکیت او سبحانہ تعالی کا قائل و منکرون سے اوسے
انکار ہو اور دین حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پر استوار ہو بصدق دل آنحضرت صلعم
پر ایمان لاوے دین اوسکا کامل ہوجاوے اور روز قیامت مین داخل مومنان کامل کے مبعوث
ہو اور حق سبحانہ تعالی حساب اوسکا آسانی سے لے

فصل تیاسیئوین سورۃ الزلزلہ

بسند معتبر حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہے کہ ملال بہم نہ
پہونچاؤ پڑہنے سے سورۃ اذا زلزلۃ الارض کے بدرستیکہ جو کوئی بیچ نمازون نافلہ
کے اس سورہ کو بہت پڑہے ہرگز حق سبحانہ تعالی اوسے زلزلہ اور صاعقہ اور آفتون
عظیمہ دنیا مین مبتلا نکرے اور اوسے ان آفتون سے نہ مارے اور بیچ وقت جان کندن
یعنی سکرات موت کے ایک فرشتہ مقرب جانب پروردگار سے نزدیک اوس کے
آوے اور سرہانے اوسکے بیٹھے اور ملک الموت کو طرف سے حق سبحانہ تعالی کے کہے کہ
ساتھہ رفق اور مدارات کے جان اوسکی لے تا دوست خدا کا کہ خدا تعالی کو ساتھہ پڑہنے
سورۃ اذا زلزلۃ الارض کے بہت یاد کیا کرتا تہا اور یہہ سورہ بہی ملک الموت سے بہی
سفارش کریگا پس ملک الموت کہے کہ حق سبحانہ تعالی مجہے اسطرح امر فرمایا ہے کہ سخن اوس
کے کو سنون اور اطاعت اوسکی کرون جب کہ مجہے امر کرے قبض روح اوسکی کرون
پس ملک الموت نزدیک اوسکے ہو تا کہ پردہ اوسکے دیدون سے اوٹہایا جاوے اور وہ
مومن جگہہ اپنی بیچ بہشت کے دیکہے اور بعد دیکہنے کے امر کرے کہ روح میری قبض کر
پس ملک الموت ساتہہ نہایت آسانی اور ملایمت کے روح اوسکی قبض کرے اور ستر

ہزار فرشتے روح اوسکے کی مشایعت کریں اور ساتھ نہایت جلدی کے بہشت مین پہنچاوین اور بسند معتبر امام ہمام امام رضاؑ سے منقول ہے کہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم فرمائی ہین کہ جو کوئی سورہ اذا زلزلۃ الارض کو چار مرتبہ پڑھے اسطرح ہی گویا تمام قرآن شریف کی تلاوت کیا۔

**فضل چوراسیوین سورۃ العادیات**

حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی مداومت کرے اوپر پڑھنے سورہ عادیات کے ساتھ حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ اور صحابۂ کرام رضی اللہ عنہ کے محشور ہو اور بہشت مین رفقای آنحضرت مین سے ہووے

**فضل پچپاسیوین سورۃ القارعۃ** حضرت امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ القارعہ کو بہت پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ اوسے فتنۂ دجال سے دنیا مین بچاوے اور آخرت مین حرارت جہنم سے امان پاوے

**فضل چھیاسیوین سورۃ التکاثر** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؑ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورہ الہٰکم التکاثر کو بیچ نماز واجب کے پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ ثواب سو شہیدونکا واسطے اوس کے لکھے اور جو کوئی بیچ نماز نافلہ کے پڑھے حقتعالیٰ ثواب پچاس شہیدونکا واسطے اوس کے لکھے اور بیچ نماز واجب اوسکے چالیس صف ملائکہ ساتھ اوسکے نماز گذارین اور بسند معتبر آنحضرت سے منقول ہے کہ فرمائے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہ جو کوئی سورۂ الہٰکم التکاثر کو بروقت خواب پڑھے حقتعالیٰ اوسے عذاب قبر سے بچاوے

**فضل ستیاسیوین سورۃ العصر** حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ والعصر کو بیچ نمازون نافلہ کے پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ اوسے روز قیامت مین ساتھ چہرہ نورانی اور لب خندان اور چشم روشن اور خوشحال مبعوث فرمائیگا اور اوسے داخل بہشت کریگا اور علامہ شیخ احمد دیربی رحمہ اللہ اپنے مجربات مین تحریر کرتے ہین کہ (خواص سورۃ العصر) تحقیق جو کوئی لکھے اس سورہ کو

عصر کو اوپر سفال پاک لوح یا تختہ کے چار قطعہ یعنے چار ٹکڑون پر اور رکھے اوسے بیچ مخزن غلہ یعنے اناج کے ڈھیر کے چارون گوشون مین یعنے جس جاگہ اناج دہرا ہو اوس خرمن غلہ کے چارون کونون مین ایک ایک قطعہ رکھے کہ محفوظ رہے وہ غلہ جمیع آفاتون سے حکم سے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے (خواص اوسکی سے) واسطے تعطیل یعنے معطل کرنے بیع و شرائے یعنے خرید و فروخت کے اگر ارادہ ہو تیرا اسکا کہ بند کرے خرید و فروخت کسی کی پس لکھے سورۂ والعصر کو بیچ صحیفہ رصاص اسود یعنے کالی کتھیل کے بیچ ساعت زحل کے یوم السبت یعنے سنیچر کے روز سنیچر کی ساعت مین اور ڈالے اوس صحیفہ کو بیچ مکان اوس شخص کے جسکے لیے یہہ ارادہ ہو اوس جگہہ جہان خرید فروش کرتا ہو اسطرح کہ اوسے معلوم نہو بیپار اوسکا معطل ہو خرید فروش نہوا کرے بیکار محض ہو جاے بدیکا بدلہ بد پاے مگر پرہیز دے تجھے اللہ تعالیٰ کہ یہہ عمل نکرے ساتھہ کسی کے اِلّا ساتھہ مستحق اوسکی کے یعنے جو کہ سزاوار اس عمل کا ہو ساتھہ اوسکے کرے غیر مستحق اوسکی سے ہرگز یہہ عمل نکرے اور اسطرح ڈالنا صحیفہ مذکور کا بیچ مکان اور دوکان اور حمام وغیرہ کے موجب تعطیل روزگار اور کاروبار اوس موضع کے ہے یہانتک کہ خراب ہون

## فصل انہیاسیوین سورۃ الہمزہ

حضرت امام ہمام صادق آل محمد صلعم سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ وَیۡلٌ لِّکُلِّ ہُمَزَۃٍ کو بیچ نمازون فریضہ کے پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ فقر اور رفاقہ کو اوس سے دور کرے اور روزی اوسکی فراخ ہووے اور اوسے ساتھہ مرگ بد کے دنیا سے نہ لیجاوے اور مجربات علامہ دیربی رحمۃ اللہ مین مرقوم ہے کہ (خواص سے) سورۂ ہُمَزَہ کے تحقیق کہ جو کوئی پڑھے سورۂ ہمزہ کو اوپر چشم زدہ کے شفا پایگا وہ چشم زدہ حکم سے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے (خواص اوسکی سے) اگر ارادہ ہو تجھے کہ تحقیق معلوم کرے حال انسان کہ کسطرح ہے اثر چشم آدم یا جن یا شیاطین وغیرہ کا ہے پس لے اثر اوسکی کو

فصل انہیاسیوین سورۂ ہمزہ

اور ڈھونڈے و تحقیق کرے ساتھ قیاس جید اور صحیح کے اور پڑھے اوسپر ایک مرتبہ اور بلکہ تین مرتبہ اگر اثر چشم جن ہو تو انکھین اوسکی چھوٹی و ٹوٹی نظر آوین اگر اثر چشم آدم ہو تو دراز یعنے لمبی نظر آوے وہ دعا جو بعد پڑھنے سورہ ہمزہ کے پڑھنا چاہئے یہہ ہے بعد فراغ سورہ مذکور سے تین مرتبہ اسے بھی پڑھے + اَقْسَمْتُ عَلَیْکَ یَا مَیْمُوْنُ یَا اَبَا نُوْحٍ اَنْ تَتَنَزَّلَ عَلٰی ہٰذِہِ الْاَثَرِ وَتُبَیِّنَ مَا بِصَاحِبِہٖ اِنْ کَانَ مِنَ الْجِنِّ فَتُصَغِّرَہٗ وَاِنْ کَانَ مِنَ الْاِنْسِ فَتُطَوِّلَہٗ وَاِنْ کَانَ مِنَ اللّٰہِ فَابْقِہٖ عَلٰی حَالِہٖ بِحَقِّ ہٰذِہِ السُّوْرَۃِ الشَّرِیْفَۃِ الْوَحَا دو مرتبہ الْعَجَلِ دو مرتبہ السَّاعَۃَ دو مرتبہ پس اگر تحقیق کیا کہ دوسرا اثر ہے تو چھوٹی نظر آوے لکھے سورہ ہمزہ کے ساتھ قولہ تعالیٰ وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ نُفُوْرًا تک اور قولہ تعالیٰ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ آخر آیہ تک اور قولہ تعالیٰ یَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ الی قولہ فَلَا تَنْتَصِرَانِ تک اور لکھے ساتھ اوسکے سورہای معوذتین یعنے سورہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور فاتحۃ الکتاب یعنے اَلْحَمْدُ اور رکھے ساتھ صاحب اثر کے یعنے جسے اثر ہوا ہے ساتھ اوسکے اور اگر لمبی ہو تو لکھے ساتھ سورہ ہمزہ کے سورہ اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ تمام سورہ اور غیر اوسکے کو اور لکھے واسطے چشم زد کے جسطرح کہ بیان اوسکا ہوا ہے اگر باقی اپنی حالت پر رہے تو لکھے آیات شفا کہ جسکا بیان آیا ہے اور آیات آخر سورہ حشر لَوْ اَنْزَلْنَا ہٰذَا الْقُرْاٰنَ آخر تک کہ اللہ شافی ہے بہت جلد شفا عطا فرمائیگا ( اور لکھے ہین بعضون نے ) بیچ معرفت قیاس اثر کے کہ بعد کرنے قیاس کے اوس کا قیاس جید اور صحیح ہو پڑھے اوسپر یعنے صاحب اثر پر سورہ فاتحہ اور سورہ مذکور یعنے سورہ وَیْلٌ لِّکُلِّ ہُمَزَۃٍ آخر سورہ تک پس بعد فراغ قرائت اونکی سے قیاس کرے یعنے تحقیق کرے اور جو پایا ہو کہ کوتاہ ہوئی یا کہ لمبی ہوگئی یا باقی اپنی حالت پر رہی جبکہ پہنچانا تو حالت اوسکی کو تو لکھے بیچ کل حال حالات مذکو

اوسکی سے اور رکھے ساتھ صاحب اثر کے اس چیز سے کہ ہی تجھے اثر جن یا انس کا
پس تحقیق کہ یہہ حرام ہی

## فصل اننانوی سورۃ الفیل اور سورۃ لایلاف قریش

حضرت امام ہمام صادق آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ اَلَم تَرَ کَیفَ
فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصحابِ الفِیل کو بیچ نمازون واجب کے پڑھے واسطے اوسکے شہادت
دیوین بیچ روز قیامت کے ہر دشت اور کوہ اور کلوخ یعنے میدان اور ڈونگر او
پتھر اور ٹھیکرے کہ وہ از جملۂ نماز گذارندون کے تھا حق سبحانہ تعالیٰ فرماے کہ بیچ
کھے تم شہادت تمہاری کو قبول کیا ای ملائکہ اسے بحساب داخل بہشت کرو کہ مین او
اور اعمال اوسکے کو دوست رکھتا ہون ایضاً انحضرت سے منقول ہی کہ جو
کوئی سورۂ لِاِیلافِ قریش کو بہت تلاوت کرے جبکہ مبعوث ہوگا اوپر گھوڑے
گھوڑون بہشت کے سوار ہوگا اوس گھوڑے پر مانند نور کے بیٹھیگا اور جان
ہو کہ علمای امامیہ مین مشہور ہی کہ ایک سورہ ان دو سورون مین سے تنہا بیچ نماز
واجب کے پڑہنا نچاہئے بلکہ اگر پڑھین تو ساتھ پڑھا چاہئے اسیطرح ہی حکم سورۂ الضحیٰ
اور سورۂ اَلَم نَشرَح اور مجربات علامہ دیربی رحمہ اللہ مین مسطور ہی کہ (خواص
سورۂ فیل سے) اسطرح فرماے ہین بعضون نے کہ لکھے سورۂ فیل کو بیچ شقفہ قدیم
شقف سے مراد اس جا شاید سفال یا کہ لوح یا کہ تختہ ہے کیونکہ یہہ لفظ نظر آیا نہین
خلاصہ سفال کہنہ پر لکھکے اوس سفال کو دفن کرے بیچ مکان اور غیر اوسکی مین
کہ وہ موضع مامون رہیگا اکثر بلاؤن سے جب تک کہ شقف مذکور بیچ اوسکے ہو کہ مشہور
اور مجرب ہی ( خواص اوسکی سے ) اگر ارادہ ہو ہلاک عدو یعنے دشمن کا جو کہ
اذیت دیتا ہو اور مقدور نہو کہ اوسکے ہاتھ سے خلاص ہووے پڑھے ہر روز ہزار مرتبہ دس روز
تک متوالی قصد ضمیر اپنی مین اذیت اوسکی کا یعنے دل مین نیتِ اذیتِ دشمن رکھ
کے پڑھے اور جبکہ ہووے دسوان روز بیٹھے اوپر جاری پانی کے اور پڑھے اس دعا

کو اللّٰھم انت الحاضر المحیط بمکنونات الضمائر اللّٰھم عز الظالم وقل الناصر و
انت المطلع العالم اللّٰھم ان فلانا ظلمنی واذانی ولا یشھد بذلک غیرک اللّٰھم انک
مالکہ فاہلکہ اللّٰھم سربلہ بسربال الھوان وقمصہ قمیص الردی اللّٰھم اقصمہ مرتین
دو مرتبہ اللّٰھم اہلکہ ثلاثا تین مرتبہ اللّٰھم اقطع دابرہ اربعا چہار مرتبہ فقطع دابر
القوم الذین ظلموا والحمد للّٰہ رب العالمین خمس مرات پانچ مرتبہ فاخذھم اللّٰہ
بذنوبھم وما کان لھم من اللّٰہ من واق ست مرات چھے مرتبہ اور تکرار کرے
اس دعوت کو دس مرتبہ اول سے آخر تک بقاعدۂ مذکور اور بجای لفظ فلاں
کے نام ظالم کا لیوے کہ اس سے ہلاک ہو دشمن قدرت سے اللّٰہ سبحانہ تعالیٰ
کے (خواص او سکی سے) واسطے ہلاک ظالم کے پڑھے دس ہزار مرتبہ بربع
ہزار مرتبہ اوپر سودانے فول کے فول ایک غلہ ہے مانند نخود کے مگر اس جا شاید
مراد گیہوں ہو اور نزدیک پڑھنے سورہ کے قصد کرے دل میں تباہی ظالم کی
اور جبکہ فراغ پاوے قرائت سورہ سے ہر ایک مرتبہ اس دعا کو پڑھے اللّٰھم ارم
فلان بن فلانۃ رمیۃ لا آخر لھا وآتہ من حیث لا یحتسب وخذہ اخذ عزیز مقتدر
پس جبکہ فارغ ہووے قرائت سے بعد دس روز کے ڈالے فول مذکور کو بیچ کنوئیں
اجڑے کے یا کہ چھوٹے حوض کے اور نزدیک ڈالنے او سکے کہے اللّٰھم انک
غنی عن الاعوان اللّٰھم عز الظالم وقل الناصر وانت المطلع العالم العدل الحکیم
اللّٰھم ان فلانا عبدک قد کفر النعمۃ وما شکرھا والغی آیات العدل وما ذکرھا الطف
حلمک وتعدی علینا ظلما وعدوانا فخذ اللّٰھم بناصیتہ واجعلنا منصورین علیہ انک
علی ما تشاء قدیر اللّٰھم فتت عضدہ وقلل عددہ واھدم ارکانہ واخذل اعوانہ
وشتت جمعہ واعدم سلطانہ واھبط برھانہ وزلزل اقدامہ وارعب قلبہ
وکبہ علی منخرہ واجعل کیدہ فی نحرہ واستدرجہ من حیث لا یعلم تمت ہذہ

الدعواۃ دشمن تباہ ہوجاوے بدیکا بدلا بد پاوے کردی خویش بآمدنی بپیش نقشا
دکہاوے ( خواص اوسکی سے ) واسطے ہلاک ظالم اور دشمن معاند کے
روزہ رکھے بیچ روز دوشنبہ کے کہ جسمین روح ہو کہ خارج نہو روح تسے اور بجالاوے
نماز عشاء اخیر کو اور داخل ہووے بیچ محل خالی کے کہ جس محل مین انسان نہواور
بیٹھے وسط یعنے بیچ مین اوس محل کے اور دو رکعت نماز واسطے اللہ کے پڑھے
اور پڑھے القمریۃ ایک سو مرتبہ اور بعد پڑھے سورہ فیل کو الیٰ قولہ
ترمیہم تکرار کرے تین مرتبہ سوای اوسکے ختم کرے سورہ کو پڑہا کرے اوسے
اوپر اسی حالت کے ستر مرتبہ تک پس بعد اوسکے کہے ترمیہم بحجارۃ من
سجیل آخر سورہ تک اَللّٰھُمَّ اَرم فلاَنَ بن فلانتہ بہلاکک وَنکالِکَ
وَدمارِکَ یاشَدِیدُ البَطشِ یاقہار پڑھے اس طرح ایک سو مرتبہ پس تواسی
طرح عمل کر تین رات تک متوالی ہلاک ہووے دشمن اور منہدم ہو مکان اوسکا
پرہیزگاری دے تجہے اللہ تعالیٰ بیچ اس کام کے کہ عمل مین نلاوے واسطے
کسی کے مگر ساتھہ مستحق اوسکی کے ( خواص اوسکی سے ) اِسطرح کہے ہین
بعضون نے کہ جو کوئی پڑھے سورہ فیل کو بیچ باب منصور و مظفر رہنے اوپر عدو
یعنے دشمن کے نصرت بخشے اللہ تعالیٰ اوپر دشمن کے اور جو کوئی پڑہے سورہ
فیل کو بروقت جانے بیچ حرب یعنے جنگ کے قوی ہو دِل اوس کا اور غالب ہووے
اوپر دشمن کے اور خصم کے ( خواص سورہ فیل اور سورہ الم نشرح اَم
اسطرح نقل فرمائے ہین غزالی ایک صالح ارباب علم سے ساتھہ سہولت دوا
اوپر اوسکے توفیق دے اللہ تعالیٰ جو کوئی پڑھے بیچ رکعت آول نماز فجر
سورہ اَلَم نشرح اور بیچ رکعت ثانی الم ترکیف کو نرسا ہو اوس تک
دست دشمن کسی طریق سے کہتے ہین غزالی رضی اللہ عنہ کہ یہہ صحیح ہے اور

مجرب شک اوسمین نہین بالکل اور خواص سورۂ لایلاف قریش مین ترقیم ہی
کہ جو کوئی پڑہے سورۂ قریش کو اوپر طعام کے اوس طعام مین حق سبحانہ تعالی
برکت عطا فرماوے اور دفع مضرت طعام ہو آکل اوسکے نقصانون سے محفوظ
رہے بہر صورت محفوظ رہے ( خواص اوسکی ہے ) جو کوئی لکہے اسے یعنی
سورۂ قریش کو ساتھہ زعفران کے بیچ ظرف طاہر اور پاک کے اور دہووے
اوس ظرف کو ساتھہ آب آسمان یعنے برسات کے پانی کے اور پیوے اوسے
جو شخص کہ سم یعنے زہر کھایا ہو نقصان نہین کرے وہ سم اور نہ کچھہ چیز مضر اوس
یہہ پانی نافع ہی واسطے رجیف اور خفقان کے لکہے اس سورہ کو اور پیوے
اوپر ریق کے ریق یعنے آب دہن اور جاری ہونا پانیکا اوپر زمین کے اور بہتر و
ہر چیز عمدہ مگر اسجا شاید آب روان سے مراد ہو حکم سے اللہ تعالی کے اچھا ہوگا

**فضل نیوین سورۃ الماعون** بسند معتبر امام انام محمد باقر سے منقول
ہی کہ جو کوئی سورۂ ارایت الذی یکذب بالدین کو بیچ نمازون فریضہ اور
نافلہ کے پڑہے اوس جماعت مین سے ہو کہ خدا تعالی روزہ اور نماز اوسکا قبول
فرمایا ہی اور اوسکے عملون کو دنیا کے عملون سے حساب نکرے بہت بلند
مراتب ہو

فضل نیوین سورۂ ماعون

**فضل اکانیوین سورۃ الکوثر** حضرت امام ہمام صادق
آل محمد سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ انا اعطیناک الکوثر کو بیچ نمازون
واجب اور نوافلون کے بہت پڑہے حق سبحانہ تعالی اوسے روز قیامت مین
حوض کوثر سے آب طہور پلاوے اور اوسے زیر درخت طوبی جوار حضرت رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم مین جگہہ عنایت فرماوے بہشت برین مین منزل پاوے
اور علامہ دمیری رحمہ اللہ اپنے مجربات مین تسطیر کرتے ہین کہ ( خواص
سورۃ الکوثر ) جو کوئی پڑہے اس سورہ کو بیچ شب جمعہ کے ہزار بار اور صلوۃ

فضل اکانیوین سورۂ کوثر

بھیجے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ہزار بار اور سو جاوے دیکھے خواب مین
حضرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا جمال مبارک (خواص اوسکی سے)
تحقیق جو کوئی لکھے سورۂ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَر کو اور لٹکاوے بیچ گردن اپنی کے ہووے
واسطے اوسکے حرز دافع شر اور محفوظ رکھے دشمنون سے اور نصرت بخشے اوپر اونہون
کے اور نہ پہنچے اوسے مکروہ کسیطرحکا جب تک کہ ساتھ اوسکے ہو (خواص اسکی
سے) واسطے دفع تپ کے اسطرح افادہ فرمائے ہین بعض اخوانون نے کہ تحقیق
لکھے سورۂ اَنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَر کو بیچ تین ورقون کے اور صفت کتابت اوسکی اس
طرح سے ہی کہ لکھے بیچ ورق اوّل کے بسملہ حروف مفرقہ مین بغیر مطموس ہونے
یعنے مٹ جانے ایک حرف حروف اوسکی سے بالکل کوئی حرف صاف نہو جاے سب
لکھے برابر ہون پس بعد اوسکے لکھے اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَر حروف متصلہ مین اس
طریق سے حروف مفرقہ ب س م ا ل ل ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م
حروف متصلہ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَر ایک ورق پر لکھے پھر بعد اوسکے لکھے
دوسرے ورق پر بسملہ کو حروف مفرقہ مین بغیر مطموس ہونے کسی ایک حرف کے
پس بعد اوسکے لکھے فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ پس اسیطرح لکھے بیچ تیسرے ورق کے
بسملہ کو حروف مفرقہ مین بغیر مطموس ہونے حروف کے پس بعد اوسکے لکھے ٭
اِنَّ شَانِئَکَ ہُوَ الْاَبْتَرُ پس بخور دے پہلے ورق کا تپ وار آدمیکو جسوقت کہ تپ
آتی ہی اوسے اگر اس سے تپ اوسکی دفع ہوئی تو کفایت یعنے بس کرے
اگر تپ آئی تو پھر دہوان دے دوسرے ورق کا اگر اس سے زائل ہوئی تو بہتر
اسی پر اکتفا کرے اگر اس سے بھی تپ دفع نہوئی تو دہوان دے تیسرے
ورق کا کہ اس سے بلاشک تپ دفع ہو گی حکم سے اللہ سبحانہ تعالی کے فقط
فضل بیانوی سورۃ المجد حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے

فضل بیانوی سورۂ مجد

کہ جو کوئی سورہ قُل یَا اَیُّہا الکَافِرُون اور قل ہو اللہ احد کو بیچ نماز فریضہ کے پڑھے
حق سبحانہ تعالیٰ اوسے اور اوسکے مان باپ اور اولاد مان باپ اوسکے کو بخشدے
اور اگر شقی ہو تو نام اوسکا دیوان اشقیا سے محو کرے اور بیچ دیوان سعیدون کے
لکھے اور اوسے بیچ زندگانی دنیا کے سعادتمند رکھے اور اوسے شہید دنیا سے اوٹھاوے
اور شہید مبعوث کرے اور بسند صحیح حضرت صادق سے منقول ہے کہ والد میرے فرماتے
تھے کہ قل ہو اللہ احد ثلث قرآن شریف ہے اور قُل یَا اَیُّہا الکَافِرُون ربع قرآن مجید
اور بسند معتبر آنحضرت سے منقول ہے کہ جو کوئی ہر جانے بیچ رخت خواب کے وقت قل یا
اَیُّہا الکَافِرُون اور قُل ہُوَ اللّٰہ اَحَد کو پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ بیزاری شرک سے
واسطے اوسکے لکھے اور بسند معتبر حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ سے منقول
ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم بیچ ایک سفر کے نماز پڑھے ہملوگ ساتھ
آنحضرت صلعم کے اقتدی کئے رکعت اوّل مین قُل یَا اَیُّہا الکافرون اور رکعت دوم
مین قُل ہُوَ اللّٰہ اَحَد پڑھے جب کہ فارغ ہوئے فرمائے کہ واسطے تمہارے ثلث قرآن
اور ربع قرآن کو پڑھا مین اور بسند صحیح حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول
ہے کہ ترک نکر پڑہنا سورہ قُل ہُوَ اللّٰہ اَحَد اور سورہ قُل یَا اَیُّہا الکَافِرُون کو بیچ سات
نمازون کے نماز نافلہ صبح مین اور رکعت اول نماز نافلہ چاشتین مین اور رکعت اول
نافلہ شام مین اور رکعت اول نافلہ شب مین اور نماز احرام مین اور نماز صبح اگر ہوا
بہت روشن ہوئی ہو تو سورہ کو طولانی نپڑہنا چاہئے اور نماز طواف مین اور ایک دوسری
روایت مین وارد ہے کہ ان نمازون مین بیچ رکعت اول کے قل ہو اللہ احد پڑہتے
تھے مگر بیچ نافلہ صبح کے اول رکعت مین قُل یَا اَیُّہا الکافرون پڑھتے تھے فقط

**فضل تیانوی سورۃ النصر** حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول
ہے کہ جو کوئی سورہ اِذَا جَاءَ نَصرُ اللہ وَالفَتح کو بیچ نماز فریضہ اور نافلہ کے پڑھے

خدا تعالی اوسے اوپر جمیع دشمنون کے نصرت دیوے مظفر اور منصور رکھے اور
جب کہ قبر سے باہر آوے ساتھ اوس کے ایک نامہ ہووے گویا کہ اوس نامہ مین
امان صراط سے اور آتش جہنم اور صدای جہنم سے ہووے اور اوپر ہر ایک چیز کے
گذرے اوس سے بشارت نیکی پاوے جب تک کہ داخل بہشت ہووے اور واسطے
اوسکے بیچ دنیا کے اسباب خیر سے اسقدر رکہووے کہ خاطر اوسکی مین خطور نہ کیا ہووے
اور آرزو اوسکی نہین رکہتا ہو **فضل چورانوی سورۂ تبت** حضرت
امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جب سورۂ تبت یدا ابی لہب کو پڑھے
بیزار ہو ابی لہب سے کہ وہ از جملہ تکذیب کرنیوالون مین سے تھا کہ تکذیب نبوت
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کیا ساتھ اوسکے جو لائے ہین یعنے کلام مجید اور
جو دکہاتے تھے معجزات وغیرہ سے اور ترک کرخوی اور عادت ابولہبی کو فقط اور
یہہ سورت جس عمل مین معمول ہے اوسکا بیان ہوا اور ہوگا اوسکے مقام اور جگہہ پر

**فضل پچیانوی سورۂ التوحید** جو سورۂ اخلاص بھی مشہور ہے بسند معتبر
حضرت امام ہمام صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی سورۂ قل ہو اللہ احد
کو پڑھے ایک مرتبہ حق سبحانہ تعالی اوسے برکت دیوے اور جو کوئی دو مرتبہ پڑھے
حق تعالی اوسپر اور اوسکی اہل پر برکت عطا فرماوے اور جو کوئی تین مرتبہ پڑھے
خداوند عالم اوسپر اور اوسکی اہل پر اور اوسکے ہمسایون پر برکت بہیجے اور جو کوئی
بارہ مرتبہ پڑھے حق سبحانہ تعالی بہشت مین بارہ قصرین واسطے اوسکے بناوے اور
کاتبان اعمال ساتہہ ایک دوسرے کے کہین کہ آؤ جاوین قصرون مین بھائی اپنے
کے نظر کرین اور جو کوئی سو مرتبہ پڑھے خداوند تعالی گناہون پچیس سال کے اوس
کے بخشدے بغیر گناہ خون ناحق اور مال مردم کے اور جو کوئی چار سو مرتبہ پڑھے
خدا تعالی اوسے اجر چار سو شہیدون کا کرامت فرماوے اون شہیدون سے

فضل چورانوی سورۂ تبت

فضل پچیانوی سورۂ توحید

کہ گہوڑے اونہون کے پی گیے ہوں اور خون اونکا زمین پر گرا ہوا اور جو کوئی ہزار
مرتبہ بیچ ایک شبانہ روز کے پڑھے دنیا سے نجاوے تا کہ جگہہ اپنی بیچ بہشت عنبر سرشت
کے نہ دیکھے یا کہ دوسرا کوئی واسطے اوسکے دیکھے اور بسند معتبر دیگر آنحضرت سے منقول ہے
جسوقت کہ حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم اوپر سعد بن معاذ کے نماز پڑھا
چکے فرمایے کہ ستر ہزار فرشتے نماز اوپر معاذ کے پڑھے کہ جنمین جبرئیل علیہ السلام بھی شامل
تھے پوچھا مین ان جبرئیل ع سے کہ کس عمل سے مستحق اسکا ہوا تھا کہ تمنے اوسپر نماز پڑہی
کہا جبرئیل ع نے کہ بسبب اسکے کہ پڑہتا تھا قل ہو اللہ احد کو حالت ایستادگی اور
بیٹھنے اور لیٹنے سواری اور پیادگی اور جانے اور آنے مین ساتھ اخلاص کے یہ سورہ
کو پڑہتا اور اسکی قرائت سے آن واحد غافل نرہتا تھا اور بسند معتبر حضرت رسول
خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ فرمایے آنحضرت صلعم کہ جو کوئی سو
مرتبہ قل ہو اللہ احد کو بروقت خواب پڑھے حق سبحانہ تعالی گناہوں پچاس برس
اوسکے کو بخشدے اور بسند معتبر حضرت امام ہمام صادق آل محمد ع سے منقول ہے کہ
فرمایے کہ اپنے تئین حفظ کرو شر خلق سے ساتھ پڑھنے قل ہو اللہ احد کے سیدہے
صورت کرکے پڑہ اور بائین طرف رخ کرکے پڑھ اور رو طرف پشت یعنے پیٹھہ کے
کرکے پڑھ اور اوپر سر اپنی کے نظر رکھہ پڑھ اور اوپر پانوون کے نظر رکھہ کے
پڑھ اور بجانب مقابل اپنے نظر رکھکے پڑھ کہ ہر شش جہات کے شرون سے محفوظ
رہیگا اور اگر چاہے کہ نزدیک کسی ایک حاکم جابر و ظالم کے جاوے جسوقت کہ نظر وہ
تیری اوپر اوسکے پڑے تو تین بار قل ہو اللہ احد کو پڑھ اور ہر ایک مرتبہ ایک
انگلی بائین ہاتھہ کی بندہ کر تین مرتبہ تین انگلیان بندہ کرلے اور اسیطرح بند رہنے
دے تا کہ اوسکے نزدیک سے باہر آوے یہہ بھی حضرت صادق آل محمد ع سے منقول ہے
کہ جس کسی پر کہ ایک روز گذرے اور پانچون نمازون ادا کیا ہوا اور اون پانچون نمازون

مین قل ہو اللہ احد کو نہ پڑھے اوسے خطاب کرین کہ ای بندۂ خدا تو جملۂ نماز یون مین
سے نہین ہی اور دوسری سند معتبر مین آنحضرت سے منقول ہی کہ جس کسی آدمی پر کہ
ایک ہفتہ اوسپر گذر گیا ہو کہ قل ہو اللہ احد کو اوس ہفتے مین نہ پڑھا ہو اور اوس ہفتہ مین
دنیا سے گذر جاے تو دین ابولہب پر مرا ہو اور ایک دوسری حدیث مین فرماے
کہ جو کوئی کہ اوسے کوئی ایک مرض پیش آوے یا شدت رونما ہو اور قل ہو اللہ احد
کو واسطے دفع اوسکے نہ پڑھے تو وہ شخص اہل جہنم سے ہی اور دوسری ایک حدیث مین
فرمائے ہین کہ جو کوئی کہ ایمان اوپر خدا اور روز قیامت کے رکہتا ہو چاہیے کہ بعد از
نماز واجب کے پڑہنا قل ہو اللہ احد کا ترک نکرے بدرستیکہ جو کوئی بعد از نماز فریضہ
کے قل ہو اللہ احد کو پڑھے حق سبحانہ تعالی اوسے خیر دنیا اور آخرت کرامت فرماوے
اور گناہون اوسکے اور گناہون ماں باپ اور فرزندون مان باپ اوسکے کو بخشدے
اور بسند صحیح حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہی کہ جو کوئی سورۂ قل
ہو اللہ احد کو بعد از نماز صبح کے گیارہ مرتبہ پڑھے اوس روز کوئی ایک گناہ اوپر
لازم نہووے ہرچند شیطان ناک اپنی اوپر خاک کے رگڑے سب کوششین اوسکی
ضایع رہین اور بسند معتبر حضرت صادق آل محمدؑ سے منقول ہی کہ جو کوئی اوپر بستر
اپنے واسطے خواب کے جاوے اور گیارہ مرتبہ قل ہو اللہ احد کو پڑھے حق سبحانہ تعالی
گھر اوسکا اور گھر ہمسایون اوسکا ہر ایک آفت سے محفوظ رکھے اور بسند معتبر حضرت
امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہی کہ جو کوئی بروقت خواب قل ہو اللہ
احد کو پڑھ کے سووے حق سبحانہ تعالی پچاس ہزار فرشتے موکل فرماوے کہ حفاظت
اور حراست اوسکی کرین اوس شب مین ایضاً حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ
سے منقول ہی کہ حضرت رسول صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فرمائے ہین کہ جو کوئی بروقت
خواب سورۂ قل ہو اللہ احد کو پڑھ کے سووے گناہون پچاس برس اوسکے

بخشے جائینگے اور بسند معتبر حضرت صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ جو کوئی ایک مرتبہ
قل ہو اللہ احد کو پڑھے گویا ثلث قرآن اور ثلث توریت اور ثلث انجیل اور ثلث
زبور کو پڑھا ایضاً حضرت صادق آل محمدؐ سے منقول ہے کہ اس سورہ مبارکہ کے واسطے
اطاعت آپ کے حضرت فاطمۃ الزہرا کو حقتعالی کرامت فرمایا ہے کہ آپ مطیع آنحضرت
رہے پس جو کوئی محب قلبی حضرت فاطمہؑ اور اولاد آنحضرت کا ہو ہزار مرتبہ سورہ قل
ہو اللہ احد کو پڑھے ہر ایکبار بعد پڑھنے قل ہو اللہ احد کے بحق فاطمہ اور اولاد
اوسکی کے درگاہ الٰہی مین سوال زوال آپ کرے اسطرح توسط حضرت فاطمہ اور اولاد
آنحضرت کا ہزار بار بموجب تعداد قل ہو اللہ کے دینے سے بحکم اللہ سبحانہ تعالی آپ
زائل ہو جائیگی محموم صحت پائیگا تندرست ہو جائیگا اور حضرت امام انام امام رضا
سے منقول ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہین کہ جس کسی
کو صداع یعنے درد تمام سر یا غیر اوسکے کوئی درد عارض ہو تو ہاتھون اپنے کو کہولے
یا کہ اوٹھاوے جسطرح واسطے دعا کے اوٹھاتے ہین اور پڑھے سورہ فاتحۃ الکتاب
یعنے الحمد للہ اور سورہ قل ہو اللہ احد اور سورہ قل اعوذ برب الناس اور سورہ قل
اعوذ برب الفلق اور ہاتھ اپنے اوپر صورت کے پھیرے کہ وہ آزار دفع ہو جائیگا
مریض صحت پائیگا خلاصہ خواص سورہ اخلاص یعنے قل ہو اللہ احد بحد و انتہا ہین
خارج از احصا ہین انشاء اللہ تعالی اسی جلد ثالث مین ایک شمہ اس سورہ کے
خواص اور اعمال کا بیان ہوگا اور علامہ شیخ احمد دیربی اپنے مجربات مین نوک ریز
قلم معجز رقم فرماتے ہین اگرچہ بعض علماء بین مکرر ہین مگر بطریق اثبات اور استقامت
مطالب مذکورون کے اوسکا عربی سے ترجمہ لیتے ہین زیب تحریر فرماتے ہین کہ جان
اور آگاہ ہو اور توفیق دے تجھے اللہ سبحانہ تعالی کہ سورہ اخلاص سورہ جلیل القدر
ہین اور بیچ حدیث صحیح کے وارد ہے کہ جو کوئی شب کو بیچ خوابگاہ اپنی کے سوتے وقت

ع ترجمہ پڑھے قل ہو اللہ احد اور سورہ قل یا ایہا الکافرون پس سووے ختم کرنیکے بعد
پس اوس سبب پاک ہوگا شرک سے (اور لکھے ہین بعضون نے بیچ خواص
اوسکی کے) کہ جو کوئی پڑھے روز اتوار مین نزدیک طلوع شمس کے سورہ قل
یا ایہا الکافرون کو دس مرتبہ اور سوال کرے اللہ سبحانہ تعالی سے حاجت اپنی کہ برآوے
حاجت اوسکی اور پہنچے مراد دلی کو حکم سے اللہ تعالی کے (خواص اوسکی سے
واسطے ہلاک ظالم اور تباہی دشمن کے جو کوئی پڑھے سورہ قل یا ایہا الکافرون
کو ہزار مرتبہ بعد وضو کامل اور دو رکعت نماز کے مگر ہووے تو بیچ خلوت معتبر یعنے
مکان خالی کہ جس جگہہ کوئی آدمی نہووے اور نہ آوے اور کھے ہر سنو مرتبہ کے
سرے پر یعنے شروع کرنے کے آگے ہر ایک سنو کے اللھم انی سلطت روحانیۃ
ھذہ السورۃ حارھا ویا بسھا علی روح کذا وکذا الظالم او العدو پس تحقیق اللہ تعالی
ہلاک کریگا اوس ظالم اور دشمن بدخواہ کے تئین بہت جلدی پس دیکھ پرہیز اللہ تعالی
تجھے کہ عمل تئین نہ لاوے اِسے مگر ساتھ ظالم اور مستحق اوسکی کے جو کوئی تجھے بہت اذیت
اور آزار دیتا ہو ساتھ اوسکے عمل مین لاوے اپنی جان کو اوس ظالم کی شر سے بچاوے
تاکہ وہ دشمن ظالم اپنے کئے کا بدلا بہت اچھا پاوے ظالم ہو تو خلایق اوسکی ظلم سے
چھوٹے امنیت حاصل ہو وہ نابکار جہنم مین واصل ہو اور رہنے خواص قل یا ایہا
الکافرون کو آگے اس سورہ کے اس لئے لکھا کہ یہہ سورہ سابق ہی سورہ اخلاص
سے (اور سورہ اخلاص کہ جسکی فضیلت مین احادیث کثیرہ وارد ہین ذکر کرتے ہین
سیوطی بیچ جامع اپنی کے (فضیلت مین) کہ جو کوئی پڑھے قل ہو اللہ احد
کو اسطرح ہی کہ پڑھا ثلث قرآن کو (اسی باب مین) جو کوئی پڑھا قل ہو اللہ
احد کو تین مرتبہ اسطرح ہی کہ پڑھا تمام قرآن شریف کو (اسی باب مین)
جو کوئی پڑھے قل ہو اللہ احد کو گیارہ مرتبہ بناوے اللہ سبحانہ تعالی واسطے اوسکے

کہ بعد از ادای فرایض اور سنن وغیرہ کے ہمیشہ مشغول تضرع و دعا و مناجات
رہتے تھے اور جناب قدس الٰہی اپنے کلام مجید مین فرمایا ہے قَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ
لَكُمْ إِنَّ الَّذِينَ يَسْتَكْبِرُونَ عَنْ عِبَادَتِي سَيَدْخُلُونَ جَهَنَّمَ دَاخِرِينَ ترجمہ جسکا یہہ ہے
یعنے کہا پروردگار تمہارا کہ پڑھو مجھے بیچ جمیع مطالب کے تا کہ دعا تمہاریکو مستجاب کرون
مین بدرستیکہ وہ جماعت کہ تکبر اور سرکشی کرتے ہین عبادات میری سے جلدی ہو
کر داخل جہنم ہووین یعنے جہنم مین جاوین ساتھہ مذلت اور خواری کے ۞ اور بہت
احادیثون مین ائمہ اطہار سے منقول ہے کہ مراد عبادت سے اس آیہ مین دعا ہے
پس حق سبحانہ تعالی اول امر بدعا فرمایا پھر وعدہ استجابت اوسکی کا دیا بعد ازاں اوسکے
دعا کو عبادت فرمایا اور ترک دعا کو تکبر کہا اور ترک کرنے سے اوسکے وعدہ دخول
جہنم کیا ۞ اور دوسرے موضع مین فرمایا ہے کہ وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي
قَرِيبٌ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ
ترجمہ جسکا یہہ ہے کہ جب کہ سوال کرین تیرے سے بندے میرے صفت میری
سے یا نزدیکی اور دوری میری سے یا کیفیت دعا کرنے میری سے کہ آہستہ کرین یا بلند
پس کہہ اونھون سے کہ مین نزدیک ہون اونھون کے ساتھہ علم و احاطہ و لطف و رحمت
کے اور مستجاب کرتا ہون دعا دعا کرنے والون کی بیچ اوس ہنگام کے کہ مجھے پڑھتے ہین پس
چاہئے کہ بندے اجابت کرین مجھے بیچ دعا کرنے کے کہ اونھون سے طلب کیا ہو مین یا کہ
جب مین اجابت کرتا ہون بیچ دعا کے چاہئے کہ اونھون بھی اجابت مجھے کرین بیچ جمیع
تکالیف میرے کے اور چاہئے کہ ایمان لاوین اوپر وعدہ میرے کے بیچ اجابت دعا یا
بیچ ایمان خود کے ثابت رہین شاید کہ راہ راست پاوین اور رہ رشد و صلاح خود کے
بھی لیجاوین یعنے کہ پہنچین پس عامل کامل شاغل ناصل کو بھی نہایت ضرور بل لازم و مستلزم
ہے کہ اپنے اعمالون مین دعا سے غافل نرہے بلکہ ہر ایک امر مین بدرگاہ حضرت

قاضی الحاجات ملتجی اور مستغیث رہے تاکہ اوسکے شجر اعمال ساتھہ ثمر فوائد خوب و خواہد
مرغوب کے حسب لخواہ مثمر اور بارور ہوین ضایع اور مہمل نہوین پس یہہ لازم ہوا کہ شرایط
دعا بھی کچھہ تحریر ہوین آداب دعا و شرایط اوسکے مختصر تسطیر ہوتے ہین توضیح
جان اور آگاہ ہو کہ دعا کے معنی اس جا سخن کہنا اور عرض نیاز کرنا بحضرت قاضی
الحاجات ہے چاہیے کہ آدمی معنی دعا کے جانے اور سمجھہ کے ساتھہ حضور قلب کے
دعا کرے کمتر آداب کہ بیچ حاجت طلب کرنے مخلوق سے کہ بیچ عجز اور ناتوانی کے
مانند اوسکے ہین رعایت کرتے ہین پس چاہیے کہ اوس سے بہت زیادہ بڑھکر بر وقت
طلب کرنے حاجت خداوند عظیم اپنے سے کہ خالق اور رازق اور مالک جمیع مخلوقات
اور امور خلایق کا ہے رعایت کرے یہہ بدیہی ہے کہ آدمی آدمی سے حاجت طلب
کرتے وقت کسقدر عجز اور فروتنی اختیار کرتا ہے پس اپنے خالق کے آگے بطریق
اولی عجز و انکساری کیا چاہیے پس لازم ہے کہ شرایط آداب اجابت دعا کو برا
سمجہا یا چاہیے لہذا اسمین چند شرایط ہین ؛ شرط اول اچھی طرحسے جانے
کہ کیا کہتا ہے اگر کسی بزرگ شخص کے آگے کوئی آدمی ازروی مستی اور بیخبری کے کوئی
ایک بات کرے اور دل اوسکا اوس سے خبر نرکہتا کہ کیا کہہ رہا ہے پس اگر اوسے
سیاست اسپر نکرینگے تو اعتنا بھی اوپر اوسکے سخن کے نکرینگے پس لازم ہے کہ ہنگام مناجات
مین چاہیے کہ دل اوسکا باخبر ہو اوس سے جو کہتا ہے ساتھہ جد و جہد و اہتمام کے طلب
کرے حاجت اپنی کو بے اعتنائی نکرے دل و جان سے متوجہ رہے کہ اس بات
مین بزرگان دین نے بہت تاکید فرمائے ہین اور حضرت صادق آنحضرت صلعم سے نقل
فرماتے ہین کہ خدا مستجاب نہین کرتا ہے اوس دعا کو کہ ساتھہ سخت دلی اور قساوت قلبی کے
کی جاتی ہے اور ایک حدیث مین ہے کہ غافل دل کی دعا مستجاب نہین ہوتی ہے
پس جسوقت کہ دعا کریگا تو دل اپنے کو نزدیک خدا کے رکھے دعا کرے وہ دعا بیقین

مستجاب ہوگی ❊ شرط دوم یہہ کہ اوس شخص کی کہ جس سے ہمیشہ واسطے
دفع شدائد کے پناہ لیجاتا ہو البتہ اوس شخص کی ہمیشہ ملازمت اور خدمت شخص حاجتمند
کیا کریگا بغیر حال شدت مین تا کہ بروقت ضرورت اور ہنگام شدت مین منہہ اس کا
رکہتا ہو کہ پناہ اوسکی مین جاوے اسیطرح چاہیئے کہ بیچ درگاہ خالق حقیقی کے حالت نعمت
اور بے ضرورتی مین دعا و تضرع کیا کرے حق سبحانہ تعالی کو بسبب فور نعمت اور بے
ضرورتی کے فراموش نکرے تا بروقت تنگدستی اور ضرورت اور شدت کے پناہ التجا
حق سبحانہ تعالی کے پاس لیجاوے تو بجلدی حاجت اوسکی بر آوے مطلب دلی کو پاوے
اور اس باب مین بہی احادیث کثیرہ وارد ہین ❊ شرط سوم یہہ کہ اگر کوئی آدمی
ساتہہ کسی ایک مخلوق کے کوئی ایک حاجت رکہتا ہو اور ہمیشہ خدمات شایستہ اوس
شخص کی کیا کرتا ہو کہ موافق مرضی طبع اوسکی کے ہو اور ان چیزون سے جن سے شخص مذکور
کراہیت رکہتا ہو اجتناب کرے پس جبکہ ایسا شخص اوس شخص سے کہ جسکی خدمت
اسطرح بجالاتا ہو کوئی ایک حاجت چاہے تو بلاشک اوسیوقت بر لاویگا محروم بہی
نکریگا اسیطرح درگاہ الہی مین بہی جو کوئی آدمی عبادت اور بندگی و طاعت زیادہ تر
کرتا ہو اور اوس کے احکام بجان و دل بجالاتا ہو تو دعا اوسکی درگاہ الہی مین بہت
جلد قبول ہوگی جیسا کہ اس باب مین جناب مقدس نبوی فرماتے ہین کہ دعا بے عمل صالح
اسطرح ہے کہ جیسا تیر پہینکنا کمان بے زہ سے ہے بغیر عمل صالح دعا بیکار ہے
زیادہ گنجایش تحریر نہین ہے ❊ شرط چہارم شرایط استجابت دعا سے کمال
معرفت اوس خداوندی کی ہے کہ جس سے حاجت چاہتا ہے کیونکہ جو کوئی خداوند عالم کو
جس حد تک اوسکی معرفت سے جانتا ہے موافق اوس معرفت کے اوس سے فیضیاب
ہوتا ہے اور انہین پہچانے ہوئے خدا سے سوال کرتا ہے پس جسقدر کہ بیچ مراتب قدرت
و رحمت اور کرم اور عظمت اور جلال اور سایر صفات کمال اوسکے تمامتر اور کاملتر پہچانتا

ہے تاثیرات اوس صفات کے اوسے زیادہ عاید ہوتے ہین کیونکہ فرمودہ اوسبحانہ تعالیٰ ہے کہ جسقدر بندہ میرا مجہہ سے نیک گمان رکہتا ہے مین اوس سے نیکوتر معاملہ کرتا ہون خلاصہ اِس باب مین بہی بہت کچہہ منقول ہے ❊ شرط پنجم شرایط استجابت دعاسے مبالغہ الحاح بیچ دعاکے ہے الحاح مخلوق کیطرف سے بیک تنگی حوصلہ اور قلت کرم اونہون کے بد نما ہے ولیکن حق سبحانہ تعالیٰ دوست رکہتا ہے بسبب وسعت لطف ورحمت نامتناہی کے کہ بیچ سوال کے مبالغہ اور الحاح بہت زیادہ کرین شرط ششم آداب دعاسے مخفی رکہنا دعاکا ہے کیونکہ کریمون مخفی طلب کرنا حاجت کو دوست رکہتے ہین اور دعای پنہان ساتہہ اخلاص کے نزدیکتر ہے اور ریاسے دورتر ہے چنانچہ حضرت صادق وعلی بن موسیٰ فرماتے ہین کہ ایک دعا مخفی بہتر ہے ہزار دعای ظاہر و علانیہ سے اگر کوئی حاجت عظیم رکہتا ہو تو استعانت ساتہہ دعاء مؤمنون کے چاہے اور خود بہی اونکے مجمع مین دعا کرے تو خوب ہے اور اگر منظور نا چیز جاننا خود کا اور حقیر سمجہنا دعا اپنی کا اور ریا سے ایمن رہا چاہے تو بیچ مجمع عام کے دعا کرنا بہتر ہے کہ برکات انفاس مؤمنون اور اجتماعات اونہون کے بہت ہے اپنے تئین درمیان رحمتہای عامی کہ اونہون پر نازل ہوتی ہے داخل کرنا فوز عظیم ہے خلاصہ اس باب مین بہی بہت کچہہ وارد ہے عمدہ مطلب یہہ ہے کہ بے ریا دعا طلب کرے شرط ہفتم رعایت رکہنا اوس اوقات کا ہے کہ جسمین مظنۂ استجابت دعا ہے کیونکہ حق سبحانہ تعالیٰ بعض از زمان اور مکانون کو بیچ استجابت دعا کے دخیل کیا ہے چنانچہ حضرت صادق سے منقول ہے کہ طلب کرو دعا کو بیچ چہار ساعت کے نزدیک چلنے ہوا کے اور پہرنے سایون یعنے اول پیشین اور نزدیک آنے برسات اور گرنے پہلا قطرہ خون مؤمن سے کہ شہید ہوتا ہے اوپر زمین کے بدرستیکہ دروازے آسمانون

کے ان اوقات مین کہلے ہوئے رہتے ہین اور دوسری حدیث مین فرماتے ہین کہ
بیچ چہار محل کے دعا مستجاب ہوتی ہے پہلا محل نمازِ وتر دوسرا محل نمازِ صبح
تیسرا محل بعد از نمازِ ظہر چوتہا محل بعد از نمازِ شام اور حضرت رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ بہترین اوقاتون سے کہ حق سبحانہ تعالی سے
اوسوقت ملتجی ہوا جائے ہے اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہین کہ غنیمت جانو
طلب کرنا دعا کا بیچ چار وقت کے نزدیک پڑہنے قرآن کے اور نزدیک اذان
کے اور نزدیک آنے برسات کے اور نزدیک ملاقات کرنے دو صف
واسطے شہادت کے اور حضرت صادق زوال شمس کیوقت حاجت اپنی حق سبحانہ
سے طلب فرماتے تھے پہلے تصدق کرتے اور اپنے تئین خوشبو سے مطیب اور
معطر کرتے اور مسجد مین جاکے حاجت اپنی طلب کرتے اور نیز کہتے ہین کہ شب مین
ایک ساعت ہے کہ جو کوئی توفیق پاوے اوس ساعت مین نماز کرے اور حاجت
اپنی طلب کرے کہ البتہ دعا اوسکی مستجاب ہوگی بیچ ہر ایک شب کے وہ ساعت
بعدِ نصف شب ہے سدس شب تک یعنے رات کے ساتوین حصہ تک جملہ اعمال
بعدِ نصف شب مین یہی ساعت معمول اور محمود ہے اور حضرت امام محمد باقر فرماتے
ہین کہ دعا کرنا وقت سحر کا طلوع آفتاب تک نہایت خوب ہے کہ حاجتہای عظیم اس
ساعت مین روا ہوتے ہین اور حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہین کہ
جس کسیکو کوئی حاجت اپنے پروردگار سے ہو تو بیچ ان تین ساعتون کے طلب کرے
ایک ساعت روز جمعہ مین اور دوسری ساعت زوال شمس کیوقت کہ اوسوقت بادِ
رحمت الہی اہتزاز مین ہوتی ہین اور دروازے آسمان کے کہلے ہوتے ہین اور رحمت
الہی نازل ہوتی ہے اور تیسری ساعت بیچ آخر شب نزدیک طلوع آفتاب کے کہ
بیچ سحر کے دو ملک ندا کرتے ہین جانب سے حق سبحانہ تعالی کے کہ آیا کوئی ہے کہ

بیچ اسوقت کے توبہ کرے تاکہ توبہ اوسکا قبول کرون آیا کوئی ہے کہ سوال کرے
تاکہ عطا کرون حاجت اوسکی برلاؤن اور حضرت صادق آل محمدؐ فرماتے ہین کہ روز
جمعہ مین وہ ساعت کہ جسمین دعا مستجاب ہوتی ہے اوسوقت ہے کہ امام خطبہ سے
فارغ ہوتا ہے تا وقتیکہ لوگ واسطے نماز کے اوٹھین اور دوسری ساعت روز
جمعہ مین زوال شمس کی ساعت ہے اور نیز فرماتے ہین کہ غافل نرہ دعا روقت
سجود سے کہ حالت سجدہ مین بندہ خدا سے بہت نزدیک رہتا ہے خلاصہ اسی
باب مین بھی بہت سی حدیثین وارد ہین مگر احقر اسکا لب لباب اس جا ثبت کیا ہے
اون بزرگوارون کے قول سے جو اعمال کے واقف اور جان علم جفر ہین   شرط ہشتم
شرایط آداب دعا سے تضرع اور زیادتی مذلت وشکستگی وعجز و مسکنت ہے خلاصہ
اس مادہ مین کیا زیادہ لکھا جاوے بہت کچھہ ہے   شرط نہم   جان کہ کسی کو
کوئی ایک حاجت کسی ایک بزرگ سے ہووے تو پہلے پیادون اور دربانون
کو اوس درگاہ کے اپنے سے خوش کرے تاکہ مجلس اوس بزرگ یا کہ پادشاہ مین بآسانی دخل
ہووے اور حاجت اوسکی جلد تر برآوے دربانان اور پاسبانان درگاہ خالق حقیقی
اور مالک الملوک فقرا اور مساکین ہین پس چاہئے قبل از طلب کرنے حاجت کے کچھہ
تصدق کرے محتاجون کو دیوے تاکہ حاجت اوسکی بہت جلد برآوے مطلب
دلی کو پاوے   شرط دہم   یہہ کہ کوئی حاجت رکہتا ہو اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے
کہ درگاہ کریمون مین دوسرونکی حاجت کو وسیلہ حاجت اپنی کا کرتا ہے کہ اول حاجت
دوسرے کی برآوے اور بہت خوش آمد اور اہتمام اوسکی حاجت مین اپنے مطلب سے
زیادہ کرتا ہے پس یہہ معنی کریمون کے آگے نہایت مستحسن اور موجب جلد حصول
ہونے حاجت اوسکی کا ہے اسحال مین بھی بہت کچھہ تحریر ہے فقط   شرط یازدہم
جملۂ آداب دعا سے یہہ بھی ہے کہ حق سبحانہ تعالی کو قبل از طلب کرنے حاجت [illegible]

کے ساتھہ بزرگی اور عظمت اور جود و کرم کے ستایش کرے اور نعمتون اوس کی
کو اوپر اپنے وغیرہ کے یاد کرکے شکر نعمت اور احسان اوس کا بجا لاوے کیونکہ بہت
نازیبا ہی کہ کسی بزرگ کے خدمت مین حاضر ہوکے بدون مدح و ثنا اور شکر احسان
ادا کرنے کے پہلی اپنی حاجت چاہے فقط اس اصل مین بھی بہت کچھہ لکھا ہوا ہے

شرط دوازدہم شرایط استجابت دعا سے صلواۃ بھجنا اوپر رسول ہی
اور آل و اصحاب اوسکی کے ہے کیونکہ اگر کوئی آدمی کسیطرحکی حاجت بارگاہ بادشاہ
مین رکہتا ہو تو مناسب یہہ ہے کہ تحفہ واسطے مقربان اوس بادشاہ کے بہیجے
تا وہ لوگ شفیع اوسکے ہون بخدمت بادشاہ اور مطلب اوسکا بخوبی حسب دلخواہ اوسکی
کے بہت جلدی سے بر آوے اگر وہ لوگ بھی شفاعت اوسکی نکرین جب کہ بادشاہ
مطلع ہو کہ اس شخص نے میرے مقربون کو تحفے دیا ہے نوازش بخوشی کیا ہے
تو بادشاہ بھی خوش ہوکے بہت زیادہ نوازش فرمایگا اور بجلد حاجت اوسکی
بر لائیگا علی الخصوص وہ کیسا مقرب جو محبوب اور مطلوب قلوب بادشاہ ہو
پس ایسے مقرب کی اگر اوس بادشاہ کے روبرو مدح اور ثنا کہے اور اوسے اپنا
شفیع کرے ان کے حاجت اپنی طلب کرے البتہ بپاس خاطر اوس محبوب اپنے کے
حاجت اوسکی بلاشک روا کریگا خلاصہ یہ ایک باب مین صلواۃ کا پڑہنا نہایت ہی
مفید ہے اس سے ہرگز غافل نرہے اور اس جا صلوات کا لکہنا ضرور نہین ہے
بہت مشہور ہے ہر ایک مسلمان اس سے واقف اور اس حصہ مین بھی لکھا گیا ہے
اور اس مطلب مین بہت سی احادیث صحیحہ وارد ہین جیطہ حصر سے خارج مجال
تحریر نہین ہے اسلئے اسی پر انحصار کیا اور موانع استجابت دعا کے بھی بہت شرایط
ہین اونکا لکہنا موجب طول کلام اور کتاب بھی بہت زیادہ حجیم ہوجائیگی اس بات
ترک اولی معلوم ہوا مگر اسقدر تحریر کرتے ہین مطلب مفید تسطیر کرتے ہین وہ یہہ

ہے کہ اگر کسی حاجت کی التجا درگاہ حضرت قاضی الحاجات مین کی ہو اور وہ حاجت
اگر مدت مدید مین روا نہو تو اوسے بالکل ترک نکرے بخیال اسکے کہ مقتضی نہین
ہوتی ہے بلکہ لازم ہے کہ اوسکے برآمد کیواسطے اور زیادہ ملتجی ہو محروم نہو جاے
کیونکہ یہہ مثل بہت مشہور ہے کہ جوینده یابنده بود اور کیونکہ حق سبحانہ تعالیٰ حکیم اور
علیم ہے اور جملہ کامین اوسکے منوط اور مربوط ساتھہ حکمت اور مصلحت کے ہے
جسوقت مصلحت جانتا ہے اور حکمت مقتضی ہوتی ہے دعا اوسکی کو قبول اور حاجت
اوسکی کو بر لاتا ہے یہہ حضرت کریم اپنے درگاہ جلیل سے کسیکو محروم نہین پھیرتا ہے
مگر طول مدت کے باعث مایوس نہوا چاہیے خلاصہ جملہ مو الغات کے لکھنے کی گنجایش
نہین ہے فقط یہی ہدایت عاقل کیواسطے کفایت کرتی ہے

در خانہ اگر کس است یک حرف بس است ❊ اب آگے بیان فوائد اور منافع
دعا تحریر ہوتے ہین علامہ شیخ احمد دیربی رحمہ اللہ اپنے مجربات مین تسطیر فرماتے
ہین اسطرح تقریر فرماتے ہین ❊ اما ادعیہ پس اُن دعاؤن سے دعاء معراج
مشہور ہے اور دعا ماثور ہے امام جعفر صادق بن محمدؑ سے وہ اپنے باپ محمدؑ بن علی بن
الحسین بن علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ سے اور وہ ہے دعاء عظیم نافع ہے
واسطے تفریج ہم اور غم اور کشف شدائد وغیر ذلک کے جسکی شرح بہت طویل تھی
مختصر کی گئی وہ دعا شریف یہہ ہے ❊ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسۡأَلُکَ
یَا مَنۡ اَقَرَّ لَہٗ بِالۡعُبُوۡدِیَّۃِ کُلُّ مَعۡبُوۡدٍ یَا مَنۡ یَحۡمَدُہٗ کُلُّ مَحۡمُوۡدٍ یَا مَنۡ یَفۡزَعُ اِلَیۡہِ کُلُّ مَجۡھُوۡدٍ یَا مَنۡ
یُطۡلَبُ عِنۡدَہٗ کُلُّ مَقۡصُوۡدٍ یَا مَنۡ سَائِلُہٗ غَیۡرُ مَرۡدُوۡدٍ یَا مَنۡ بَابُہٗ لِسُؤَالِہٖ غَیۡرُ مَسۡدُوۡدٍ یَا مَنۡ
ھُوَ غَیۡرُ مَوۡصُوۡفٍ وَّلَا مَحۡدُوۡدٍ یَا مَنۡ عَطَاؤُہٗ غَیۡرُ مَمۡنُوۡنٍ وَّلَا مَنۡکُوۡدٍ یَا مَنۡ ھُوَ لِمَنۡ دَعَاہُ غَیۡرُ
بَعِیۡدٍ وَّھُوَ نِعۡمَ الۡمَقۡصُوۡدُ یَا مَنۡ رَجَاءُ عِبَادِہٖ بِحَبۡلِہٖ مَشۡدُوۡدٌ یَا مَنۡ لَیۡسَ لَہٗ شَبِیۡہٌ وَّلَا مِثۡلٌ
مَوۡجُوۡدٌ یَا مَنۡ لَیۡسَ بِوَالِدٍ وَّلَا مَوۡلُوۡدٍ یَا مَنۡ لَیۡسَ یُوۡصَفُ بِقِیَامٍ وَّلَا قُعُوۡدٍ وَّلَا بِحَرَکَۃٍ

کو لا محمود یا اللہ یا رحمن یا ودود یا راحم الشیخ الکبیر یعقوب یا غافر ذنب داؤد یا کاشف ضر ایوب یا منجی ابراہیم من نار النمرود یا من لیس لہ شریک و لا معہ احد ا مقصود یا من لا یخلف الوعد و یعفو عن الموعود یا من برہ و رزقہ للعاصین ممدود یا من ہو بر حلیم و نعم المقصود یا من ہو ملجا کل ملہوف و مطرود یا من اذعن لہ جمیع خلقہ بالسجود یا من لیس عن باب جودہ احد مطرود یا من لیس عن بابہ احد مفقود یا من لا یحیف فی حکمہ یحکم علی الظالم العنود ارحم عبدا ظالما مخطئا لم یوف بالعہود انک فعال لما ترید یا اللہ تین مرتبہ یارب تین مرتبہ یا رحیم یا ودود یا ارحم الراحمین اللہم انی اسئلک بحرمۃ ہذا الدعاء و عظمتہ عندک ان تصلی علی محمد و علی ال محمد و ان تغفر لی و لوالدی و للمسلمین اجمعین

پس سوال کرے درگاہ الٰہی میں حاجت اپنی کہ قضا ہوگی اور غم وہم دفع ہوجائیگا ہر ایک شدت سے فرج پائیگا ( اور بیچ مسند امام احمدؒ و صحیح ابن حبانؒ کے ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے اور وہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ بہ تحقیق فرمائے آنحضرت صلعم کہ اگر پہنچے کسی ایک بندے کو غم اور ہم اور حزن پس کہے اللّٰہم انی عبدک و ابن عبدک و ابن امتک ناصیتی بیدک ماض فی حکمک عدل فی قضاؤک اسألک بکل اسم ہو لک سمیت بہ نفسک او انزلتہ فی کتابک او علمتہ احدا من خلقک او استاثرت بہ فی علم الغیب عندک ان تجعل القرآن العظیم ربیع قلبی و نور بصری و جلاء حزنی و ذہاب ہمی بحق محمد و الہ و صحبہ اجمعین کہ اللہ سبحانہ تعالیٰ حزن اسکا دفع فرمائیگا اور غم و ہم رفع ہوجائیگا اور فرح اور فرحت سے مبدل حزن اوسکا ہووے بحکم اللہ سبحانہ تعالیٰ ( اسی باب میں ) روایت ہے عبد اللہ بن ابی زید القیروانی رحمہ اللہ سے کہ کہا دیکھا جملہ دعاؤں کو اور عیاتون سے پس نہیں دیکھا اور نہیں تجربہ میں

میرے آئی کوئی دعا سریع الاجابت تراس عاسے کہ تجربہ کیا مین اور بہت سریع
الاجابت پایا یعنے کہ بہت جلد قبول ہوکے فائدہ بخشتی ہے مراد ولی بزودی برلاتی ہے لو
تھے شیخ فقیہ ابو اسحاق تونسی رحمہ اللہ کہ پڑھتے اسے اوپر کل سلطان جابر یعنے ظالم
اور اوپر کل چورون اور خائنون کے اور بیچ مصیبتون اور شدتون اور نوائبون کے
پس جو کوئی وقف کرے اوپر اسکے پس حفاظت کرے اوسکی اور بچا رکھے اوسے
جملہ بدی اور شرون کے کہ یہہ ہے دعا خواص اور نہ پڑھے اور عمل نہ کرے اس پر
مگر اوپر مستحق اوسکی کے یعنے جو شخص کہ لایق اور سزاوار اس کا ہووے اوس کیواسطے
عمل مین لاوے دوسرے کسی غریب کو اذیت نہ دیوے کہ یہہ دعا اکثر کامون مین
آئی ہے دشمن اور ظالم کے تباہی اور چورون کے شر سے بچنے اور مصائبون اور
شدتون وغیرہ سے محفوظ رہنے مین مجرب و آزمودہ ہے وہ دعا مبارک یہہ ہے
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا مَوْضِعَ کُلِّ شَکْوٰی وَیَا شَاہِدَ کُلِّ نَجْوٰی وَیَا عَالِمَ کُلِّ خَفِیَّۃٍ
وَیَا کَاشِفَ کُلِّ بَلِیَّۃٍ یَا مُنْجِیَ مُوْسٰی وَمُحَمَّدٍ وَّاِبْرَاہِیْمَ الْخَلِیْلِ صَلَوَاتُ اللّٰہِ عَلَیْہِمْ اَجْمَعِیْنَ
اَدْعُوْکَ یَا اِلٰہِیْ دُعَاءَ مَنِ اشْتَدَّتْ فَاقَتُہٗ وَضَعُفَتْ قُوَّتُہٗ وَقَلَّتْ حِیْلَتُہٗ دُعَاءَ الْغَرِیْقِ
الْمَلْہُوْفِ الْمَکْرُوْبِ الَّذِیْ لَا یَجِدُ لِکَشْفِ مَا بِہٖ اِلَّا اَنْتَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ
اَکْشِفْ عَنَّا مَا نَزَلَ بِنَا مِنْ عَدُوِّنَا وَعَدُوِّکَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ وَمِنْ ہٰؤُلَاءِ الْقَوْمِ الظَّالِمِیْنَ
اَوْ فُلَانِ الظَّالِمِ اِنْ کَانَ وَاحِدًا یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَاغْوَثَاہُ
تین مرتبہ یَا اَللّٰہُ تین مرتبہ اَللّٰہُمَّ یَا بَارِیْ لَا بَارِیَ لَکَ یَا دَائِمُ لَا نَفَادَ
لَکَ یَا حَیُّ یَا مُحْیِیَ الْمَوْتٰی یَا قَائِمًا عَلٰی کُلِّ نَفْسٍ بِمَا کَسَبَتْ اِلٰہِیْ اَنْتَ اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْجَبَّارُ
لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ اِلٰہًا وَّاحِدًا اَسْئَلُکَ بِالْکَلِمَاتِ التَّامَّاتِ الْاَمْنَ وَالْعَفْوَ وَالْعَافِیَۃَ
وَالْمُعَافَاتِ الدَّائِمَۃَ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَفِی الْاَہْلِ وَالْجَسَدِ وَالْمَالِ وَالْوَلَدِ وَالْمُسْلِمِیْنَ
اَجْمَعِیْنَ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ وَارْحَمْنِیْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

واکشف عنی ما نزل بی من ضر وکل ما اردت وخلصنی خلاصا جمیلا یارب العالمین
واحسن ظنک باللہ تعالیٰ فالفوائد فی العقائد وصلی اللہ علی سیدنا محمد وعلی آلہ وصحبہ
وسلم حسن ظن ساتھ اللہ تعالیٰ کے بیچ فوائد اور عقائد کے رکھے اور آنحضرت
صلعم پر درود پڑھا کرے کہ نہایت موثر ومفید ہے اور بہت مجرب ہے (اسی
باب میں) حزب النصر مولانا ابی الحسن شاذلی ہے وہ یہ ہے بسم اللہ الرحمن
الرحیم اللھم بسطوۃ جبروت قھرک وبسرعۃ اغاثۃ نصرک وبغیرتک لانتھاک
حرماتک وبحمایتک لمن احتمی بآیاتک نسألک یا سمیع یا مجیب یا سریع یا منعم
یا قھار یا شدید البطش یا من لا یعجزہ قھر الجبابرۃ ولا یعظم علیہ ھلاک المتمردۃ من
الملوک الاکاسرۃ نسألک اللھم ان تجعل کید من کادنا فی نحرہ ومکر من مکر بنا
عائدا علیہ وحفرۃ من حفر لنا واقعا فیھا ومن نصب لنا شبکۃ الخداع اجعلہ یا سیدی
مساقا الیھا ومصادا فیھا واسیرا لدیھا اللھم بحق کھیعص اکفنا ھم العدا ولقھم
الردی واجعلھم لکل حبیب فدا وسلط اللھم علیھم عاجل النقم فی الیوم والغدا
اللھم بدد شملھم اللھم فرق جمعھم اللھم واقلل عددھم اللھم اجعل الدائرۃ علیھم اللھم
ارسل العذاب الیھم اللھم اخرجھم عن دائرۃ الحلم واسلبھم مدد الامھال وغل
ایدیھم واربط علی قلوبھم ولا تبلغھم الآمال اللھم مزقھم کل ممزق مزقتہ لاعدائک
انتصارا لانبیائک ورسلک واولیائک اللھم انتصر لنا انتصارک لانبیائک
ورسلک علی اعدائک اللھم لا تمکن الاعداء فینا ولا تسلطھم علینا بذنوبنا حم
سات مرتبہ لا ینصرون اللھم بحق حمعسق حمایتنا مما نخاف اللھم قنا الاسواء ولا
تجعلنا محلا للبلوی اللھم واعطنا امل الرجاء وفوق الامل یا من بفضلہ لفضلہ
نسأل الٰھی العجل تین مرتبہ الاجابۃ تین مرتبہ یا من اجاب نوحا فی قومہ
یا من نصر ابراہیم علی اعدائہ یا من رد یوسف علی یعقوب یا من کشف ضر ایوب

یا من اجاب دعوة زکریا ہ یا من قبل تسبیح یونس بن متی نسألک اللہم باسرار
اصحاب ہذہ الدعوات المستجابات ان تتقبل منا ما بہ دعوناک و ان تعطینا ما سألناک
انجز لنا وعدک الذی وعدتہ لعبادک المؤمنین انقطعت امالنا وعزتک الا منک
وخاب رجاؤنا وحقک الا فیک ان ابطأت غارة الارحام و ابتعدت ہ فاقرب
الشیء منا نصرة اللہ ہ یا غارة اللہ جدی السیر مسرعة ہ فی حل عقدتنا یا غارة اللہ
عدت العادون وجاروا ہ ورجونا اللہ مجیرا ہ وکفی باللہ ولیا ہ وکفی باللہ نصیرا
وحسبنا اللہ ونعم الوکیل و لا حول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم سلام علی نوح
فی العالمین استجب لنا آمین تین مرتبہ فقطع دابر القوم الذین ظلموا فاصبحوا
لا یری الا مساکنہم والحمد للہ رب العالمین تمام ہوئی یہہ حزب نصر یاری
اللہ سبحانہ تعالی اور کرم اوسکی سے کہ جسکی تعریف مین شاعر نے کہا ہے

لحزب النصر اسرار سنیہ — وللرحمن الطاف خفیہ
وانا بالاجابت قد وعدنا — وترک سؤال مولانا خطیہ

یعنے حزب نصر مین ہے اسرار سنیہ اور حضرت رحمن مین الطاف خفی اور بہ تحقیق اجابت
دعا کا تحقیق وعدہ دیا ہے ہمکو اور ترک سوال حضرت خفی الالطاف سے خطا ہے کہ آپ نے
مطلب مین فرماتا ہے اللہ سبحانہ تعالی ادعونی استجب لکم ان الذین یستکبرون عن عبادتی
سیدخلون جہنم داخرین جسکا ترجمہ شرائط استجابت دعا مین تحریر ہے مکرر لکہنا فضول
سمجہہ کے ترک کیا فقط حق سبحانہ تعالی حزب نصر کے ذاکر کو دشمنون پر غلبہ بخشتا ہے اور
ہر ایک امر مین اوسے نصرت اور یاری عطا فرماتا ہے اور بہت کچہہ [illegible] اسمین ہین
کہ لکہنا اونکا موجب طول ہے ( اس باب مین ) یہہ دعا عظیم و اسطے قضای حوائج
اور بر آمد مطالبات کے پڑہے اسے بعد دو رکعت نماز کے کہ ہر ایک رکعت مین بعد فاتحہ
سورہ اخلاص پڑہے بہ نیت خالص لوجہ اللہ اور حمد اللہ سبحانہ تعالی کی بجا لاوے اور استغفار

بھی پڑھے اور صلوۃ اوپر حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم بھیجکے دعاء مذکور پڑھے وہ دعا یہہ ہے اَللّٰهُمَّ يَا جَامِعَ الشَّتَاتِ وَيَا مُخْرِجَ النَّبَاتِ وَيَا مُحْيِيَ الْعِظَامِ الرُّفَاتِ وَيَا مُجِيبَ الدَّعَوَاتِ وَيَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ وَيَا مُفَرِّجَ الْكُرُبَاتِ مِنْ فَوْقِ سَبْعِ سَمٰوَاتٍ وَيَا فَاتِحَ خَزَائِنِ الْكَرَامَاتِ وَيَا مَالِكَ حَوَائِجِ الْعَالَمِيْنَ وَسِعَ سَمْعُكَ الْاَصْوَاتَ وَاَحَاطَ عِلْمُكَ بِكُلِّ شَيْءٍ اَسْاَلُكَ اَللّٰهُمَّ بِقُدْرَتِكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَبِاسْتِغْنَائِكَ عَنْ جَمِيْعِ خَلْقِكَ وَبِجُوْدِكَ وَمَجْدِكَ اَنْ تَجُوْدَ عَلَيَّ بِحَاجَتِيْ وَهِيَ كَذَا وَكَذَا اپنے حاجت کا نام لیوے صاف صاف اوسے بیان کرے پس اس سے اگر انشاء اللہ تعالی حاجت اوسکی قضا ہوئی تو بہتر نہیں تو تین مرتبہ اگر اسمین بھی حاجت برآور وہ نہو تو سات مرتبہ پڑھے کہ مطلوب حاصل ہوگی حکم سے اللہ سبحانہ تعالی کے (اس باب مین) دعای سفیان ثوری رحمہ اللہ سے وہ یہہ ہے اَللّٰهُمَّ رَبَّ كُلِّ شَيْءٍ وَاِلٰهَ كُلِّ شَيْءٍ وَوَلِيَّ كُلِّ شَيْءٍ وَخَالِقَ كُلِّ شَيْءٍ وَقَاهِرَ كُلِّ شَيْءٍ بِقُدْرَتِكَ يَا مَالِكَ كُلِّ شَيْءٍ وَالْعَالِمَ بِكُلِّ شَيْءٍ وَالْحَاكِمَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَالْقَادِرَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ بِقُدْرَتِكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ اِغْفِرْ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ وَهَبْ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ وَلَا تَسْاَلْنِيْ عَنْ شَيْءٍ وَلَا تُحَاسِبْنِيْ بِشَيْءٍ ❊ روایت ہی بعض آدمیون سے کہ دیکھے گئے بعض صالحین بیچ خواب کے بعد موت اونکی کے یعنے مرنیکے بعد خواب مین آئے جو کہ زندگی مین دعاء مذکور کو پڑھتے تھے پس پوچھے اونسے کہ کیا کیا اللہ سبحانہ تعالی نے ساتھہ تمہاری جواب دیئے کہ دعاء مذکور کے پڑھنے کے سبب ساتھہ ہمارے نیکی اور احسان کیا اور جسطرح کہ دنیا مین پڑھتے تھے آخر تک اس قول کو کہ اِغْفِرْ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ پس مغفرت کیا اور کہے وَهَبْ لِيْ كُلَّ شَيْءٍ پس بخشدیا اسی طرح جس ارادے پڑھا اوسے بعد موت کے آخر دعا تک اور بعض آدمیون نے اس دعا مین اسقدر زیادہ کئے ہین وہ یہہ ہے وَلَا يَضُرُّهُ شَيْءٌ وَلَا يَنْفَعُهُ شَيْءٌ وَلَا يَنْقُصُهُ شَيْءٌ وَلَا يُكَدِّرُهُ شَيْءٌ اَشْيَاءُ كَثِيْرَةٌ مگر دعاء اول مشہور ہے (اس باب مین) دعاء شیخ ابن ابی جمرہ وہ حذیفہ وہ حضرت

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماے آنحضرت صلعم کہ پڑھے اسے اور مقدم
رکھے پہلے دعا کو اور بعد اوسکے جو کچھہ چاہے طلب کرے کہ اجابت ہوگی وہ دعا اور
دعا کرے اسپر واسطے قوت ایمان کے کہ بہت قوی اوسکا ایمان ہوئیگا وہ دعا یہہ ہے
اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَادَّ لِمَا قَضَيْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ
الْجَدُّ اَللّٰهُمَّ لَا مُضِلَّ لِمَنْ هَدَيْتَهٗ وَلَا هَادِيَ لِمَنْ اَضْلَلْتَهٗ وَلَا مُشْقِيَ لِمَنْ اَسْعَدْتَهٗ وَلَا مُسْعِدَ
لِمَنْ اَشْقَيْتَهٗ وَلَا مُعِزَّ لِمَنْ اَذْلَلْتَهٗ وَلَا مُذِلَّ لِمَنْ اَعْزَزْتَهٗ وَلَا رَافِعَ لِمَنْ خَفَضْتَهٗ وَلَا خَافِضَ
لِمَنْ رَفَعْتَهٗ اَللّٰهُمَّ اهْدِنَا لِمَا اَمَرْتَنَا وَعَرِّفْ لَنَا بِمَا ضَمِنْتَ لَنَا مِنْ خَيْرِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَقَوِّ
يَقِيْنَنَا فِيْمَا رَجِيْنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى اَعْدَائِنَا فِي الظَّاهِرِ وَالْبَاطِنِ وَاَسْاَلُكَ بِمَا سَاَلَكَ بِهٖ
خَلِيْلُكَ اِبْرَاهِيْمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ مِنَ النُّوْرِ وَالْيَقِيْنِ وَبِمَا سَاَلَكَ بِهٖ سَيِّدُنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٌ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنَ النَّصْرِ وَالتَّوْفِيْقِ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ٥١ (اس باب مین)
روایت ہے حسن بن سالم رحمہ اللہ سے کہ بدرستیکہ تھا کہ تھی میری جدہ یعنے دادی
نابینا کہ نہین دیکھتی تھی کسی چیز کو پس جب کچھہ دیتا تو لیتی پس کہا اوس سے کہ نہین جانتا
ہے تو کوئی اسم اسماء الٰہی سے کہ پڑھے اوسے تو کہ جسکی برکت سے اللہ سبحانہ تعالی
رد کرے بینائی یعنے آنکھہ روشن ہو پس کہی اوسنے جزاک اللہ پھر
امر کیا کہ بلند کر ہاتھہ تیرے طرف آسمان کے اور پڑھ اللہ عز وجل کو اور مسح کر صورت
اپنی اور آنکھہ اپنی کو کہتا ہے پس بموجب کہنے کے اوسنے عمل کیا پس اللہ سبحانہ تعالی
نے رد کیا بصارت آنکھین اسطرح روشن ہوئین کہ دیکھہ سکتی تھی اپنی ہاتھون مین
ایک مدت تک اسے مخفی رکھا نزدیک موت کے خبر کی وہ یہہ ہے کہ اول سورہ حدید
سے الی قولہ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک اور آخر سورہ حشر ہے (اور سوال
کئے) علی رضی اللہ عنہ نے بہترین اور خاصترین دعا سے حضرت رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم سے پس فرماے آنحضرت صلعم نے کہ اگر ارادہ ہو تیرا کہ سخاں

کرے واسطے کسی حاجت کے اللہ سبحانہ تعالیٰ سے تو پڑھے چھہ آیات اول سورۂ
حدید سے سَبَّحَ لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الیٰ قولہ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ تک
اور آخر سورۂ حشر ہُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّہَادَۃِ آخر
سورہ تک اور بعد اوسکے دعا پڑھے اَللّٰہُمَّ یَا مَنْ ہُوَ کَذَا وَ کَذَا وَلَا یَزَالُ ہٰکَذَا وَلَا یَکُوْنُ
ہٰکَذَا اَحَدٌ غَیْرُہٗ اِفْعَلْ بِیْ کَذَا وَ کَذَا فَاِنَّہٗ یَکُوْنُ ذٰلِکَ وَاللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ کر فی الفور
وہ حاجت برآویگی (روایت کرتے ہین) ابن عباس رضؓ سے کہ عرض کیا ایک مرد
نے خدمت شریف حضرت رسول خدا مین کہ تحقیق کوئی دعا ہے کہ کوئی چیز اوس سے
رد نہوے یعنی ہر ایک مطلب اوسکے پڑھنے سے برآوے فرمایے نعم یعنے ہے اگر کوئی
حاجت ہو تو کہے اَسْئَلُکَ بِاِسْمِکَ الْاَعْلَی الْاَجَلِّ الْاَکْبَرِ (بعضون سے)
اگر چاہے کوئی سوال کرے اللہ سبحانہ تعالیٰ سے کوئی حاجت پس ابتدا یعنے
شروع کرے صلوٰۃ نبی صلعم سے اور بعد اپنے حاجت کو چاہے اور پھر صلوٰۃ نبی
صلعم پر ختم کرے یعنے پہلے درود آنحضرت صلعم پر بھیجے اوسکے بعد حاجت اپنی کا
سوال درگاہ الٰہی مین کرے پھر درود پر ختم کرے کہ مطلب دلی اوسکی بہت جلد
حاصل ہوگی کبھی دعا اوسکی مردود نہوگی نہایت ہی عمدہ یہہ ترکیب ہے واسطے
برآمد حاجت کے (اِس باب مین) روایت ہے بعض صالحین اہل تجرید سے
کہ بہ تحقیق کہے ہین کہ اگر ہووے تجھے حاجت نزدیک اللہ سبحانہ تعالیٰ کے پس جا
بیچ کسی ایک مسجد کے جملہ مساجدون سے متواقف ہو رخ بطرف قبلہ کرکے یعنے منہہ
طرف قبلہ کرکے بیٹھے اور متوجہ ہو دل سے طرف اللہ تعالیٰ کے اور کہے کہ
اَللّٰہُمَّ اِلَیْکَ قَصَدْتُ وَبِبَابِکَ وَقَفْتُ وَبِجَنَابِکَ الْتَجَاْتُ وَاِیَّاکَ سَاَلْتُ وَ
بِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ تَوَسَّلْتُ وَبِاَنْبِیَائِکَ وَاَوْلِیَائِکَ اسْتَشْفَعْتُ
فَاقْضِ اَللّٰہُمَّ حَاجَتِیْ وَنَفِّسْ کُرْبَتِیْ پس نام لیوے حاجت اپنی کا جو کہ ارادہ ہووے

پہر بعد اوس کے دو رکعت نماز پڑہے پہلی رکعت مین بعد فاتحہ قل یا ایہا الکافرون
دوسری رکعت مین بعد فاتحہ سورۂ اخلاص اور معوذتین پڑہے اور کہے آخر سجدہ
مین جبکہ ساجد ہو وَاَیُّوبَ اِذْ نَادٰی رَبَّہٗ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ الی قولہ وَذِکْرٰی
لِلْعَابِدِیْن تک پس اوٹھاوے سر اپنا اور شہادت پڑہکے سلام دیوے
پہر اوٹہے اور اسیطرح واقف بیچ قبلہ کے رہکے کہے اَللّٰهُمَّ عِلْمُكَ اَغْنَانِیْ
عَنِ الْمَقَالِ وَفَضْلُكَ اَغْنَانِیْ عَنِ السُّؤَالِ اِلٰهِیْ اِنَّ الْعَرَبَ وَالْعَجَمَ اِذَا اسْتَجَارَ بِهَا
مُسْتَجِیْرٌ اَجَارُوْهُ وَاَنْتَ اِلٰهُ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ قَدْ اَجَرْتُ بِكَ فَاَجِرْنِیْ وَلَا تَرُدَّنِیْ خَائِبًا
وَاَمَلْتُ مِنْكَ الْاِجَابَةَ فَاَجِبْنِیْ وَاَعْطِنِیْ مَسْئَلَتِیْ وَمَا اَطْلُبُهٗ مِنْكَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ
الرَّاحِمِیْنَ بعد سوال کرے اللہ سبحانہ تعالیٰ سے حاجت اپنی کہ بر آویگی اور موجود
ہو جو کچہہ مقصود ہو مگر اصل بیچ اسکے حسن نیت ہے ساتہہ اعتقاد درست کے عمل کرے
کہ فی الفور حسب دلخواہ عمل اوسکا انجام پہنچے چنانچہ فرمایا حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم کہ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ وَاِنَّمَا لِکُلِّ امْرِئٍ مَا نَوٰی بالاعتقاد کہ کل اعمال بسبب
نیات و اعتقاد ہین نیت صادق اور عقیدۂ راسخ ہر ایک عمل مین لازم و ملزوم ہے جو
عمل بغیر صدق نیت و عقیدۂ درست کے معمول ہوگا وہ بموجب نیت و اعتقاد کے
نتیجہ اپنا دکہلائیگا انجام اوسکا اچہا ہوگا نیک نیت و اعتقاد سے شاہد مراد سے وصل
ہو مقصود دلی حاصل ہو انشاء اللہ تعالیٰ ( اس باب مین ) حدیث زید بن حارث
ہے بر وقت ارادہ کرنے کردی قتل اوسکے کہا اوس سے کردی نے کہ ای
زید مہیا ہو واسطے موت کے پس کہا اوس سے زید نے کہ مجہے اسقدر مہلت دے
کہ دو رکعت نماز ادا کرون پس کہا اوس سے کردی نے کہ بہہات تحقیق پڑہیگا صلوات
غیر تیرے پس نہین چہوڑا انکی صلواۃ اوس کو کسی چیز نے کہا پس وضو کیا اور دو رکعت
نماز ادا کیا اور دعا کیا ساتہہ اس دعا کے کہ پس لرز گئے اوس سے ملائکہ وہ دعا

پھر جب کہے اَللّٰھُمَّ یَا وَدُوْدُ تین مرتبہ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالٌ
لِّمَا یُرِیْدُ اَسْئَلُکَ بِنُوْرِ وَجْھِکَ الَّذِیْ مَلَأَ اَرْکَانَ عَرْشِکَ وَبِقُدْرَتِکَ الَّتِیْ قَدَرْتَ بِھَا
عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِکَ وَرَحْمَتِکَ الَّتِیْ وَسِعَتْ کُلَّ شَیْءٍ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ
اَغِثْنِیْ تین مرتبہ پس آگے ہوا اوپر اوسکے گردی اور بلند کیا حربہ واسطے قتل اوس
کی کے کہ پایا ایک سوار کہ رکھنے کی زمین ساتھہ اوسکے یعنے حرکت کی یا کہ چلی زمین باوس
سوار کی آمد سے اور وہ سوار ندا کرتا تھا کہ اسے قتل نکر پس ملتفت ہوا دیکھا سوار
کہ آتا تھا مقابل اوسکے اور ہاتھہ مین اوسکے تہا حربہ پس ضرب کیا اوسپر اوس سے
اور مثل رما گئے ہوا اوپر دابہ یعنے چوپایہ یا جنبندگان کے اوسے قتل کیا اور کہا اوس
یعنے زید بن حارث سے کہ ای زید تیری پہلی دعوت مین ندا دی مجھے جبرئیل علیہ السلام
نے اس طہوف سے یعنے واقعہ غم فزا و اضطرار تیری سے خبر کی کہا اس سے یعنی
اور تھا او سوقت مین بیچ ساتوین آسمان کے اور تیری دوسری دعوت مین تھا
مین بیچ آسمان دنیا کے اور تیری تیسری دعوت مین آیا تیرے پاس اور قتل کیا
اوسے اور جان تو آگاہ ہوا ای زید کہ بہ تحقیق کہ نہین پڑیگا کوئی ایک آدمی اس دعا
تیری مگر اجابت کو پہنچیگی اوسی وقت فی الفور پھر رجعت یعنے پھر کے آیا زید طرف مدینہ
کے اور خبر کی نبی صلی اللہ وسلم کو اس سے پس فرمایا آنحضرت صلعم اوس سے
کہ ای زید بہ تحقیق سمجھایا اور القا کیا تجھے اللہ سبحانہ تعالی اسم اعظم اپنا جو کوئی پڑھتا ہے
اور دعا کرے اسپر کہ مستجب ہوتی دعا اوسکی اور جو کچھہ سوال کریگا وہ عطا فرمائیگا
اور منسوب کیا ہے اوپر اسکے محمد بن ادریس رازی نے بیچ کتاب جامع الادعیہ وَاذکار
اپنی کے پس کہا ہے باب اسماء مین کہ لرز جاتے ہین فرشتے اون اسماؤن سے
اور نکالا ہے بعض اونمون سے بیچ کتاب کے کہ نہین ذکر کیا ہے زید نے مگر متاجرہ
(اس باب مین) نقل ہے ابی زید عمارۃ بن زید رحمہ اللہ سے کہ کہا عمارہ نے

کہ حدیث بیان کی میرے سفیان ثوری نے وہ ابی عیینہ سے وہ ابی زناد سے وہ
اعرج سے وہ ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ سے وہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا
آنحضرت صلعم کہ تحقیق ہے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے ننانوے ۹۹ اسماء جو کوئی احصا کرے اور پڑھا
کرے اونکو وہ داخل ہوگا بیچ جنت کے کہتا ہے عمارہ پس تھا مین طالب وس کا پس
نہین پاتا ایسا کوئی جو خبر دے مجہے اوس سے اور حقیقت اوسکی سے یہانتک کہ دیکھا ایک
مرد اہم بیچ استنباط علم کے آل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ تھا مرد
متورع متقی پرہیزگار عالم فاضل مستجاب الدعوات کہ کہا تحقیق کہ تھا نکلا مدینہ سے طرف
مکہ کے روز عرفہ مین پس موجود تہا ساتہہ خلق کے شہادت موقف اور طواف بیت الحرام
زادہ اللہ شرفا و تعظیما وغیرہ مین اور پہر مدینہ مین پہر کے آیا حج سے چوتھے روز مین
کہ اخبار جسکا مشہور ہے مولف کہتا ہے کہ وہ شخص مذکور حضرت امام اعظم امام موسیٰ کاظم
بن امام ہمام امام جعفر صادق شاید ہو خلاصہ اون سے سوال کیا مین نام اونکا مشہور ہے
کہتا ہے عمارہ کہ مین سوال کیا اوس سے ان اسماء اللہ العظام سے تاکہ مین ذاکر ہون اونکا
پڑہا کرون پس کہا مجہہ سے بعد درنگ اور توقف اور امتناع کے کہ ای عمارہ مین واثق
نہین ہون تجہہ سے ولی خبر دیتا ہون تجہے اون سے وہ ہے نزدیک تیرے بطریق
امانت نہ سکہلا انکو مگر ایسے کو کہ جسکا دین پسندیدہ و محمود و ارتضیٰ ہو غیر اور نامحرم سے چہپا
رکہہ ای عمارہ جان اور آگاہ ہو جو اسماء کہ بیچ کتاب اللہ سبحانہ تعالیٰ کے نازل
ہین وہ اسطرح ہین بیچ فاتحۃ الکتاب کے پانچ نام اور بیچ سورۂ بقر کے پچیس اسماء
اور بیچ آل عمران کے تین اسماء اور بیچ نساء کے چہہ اسماء اور بیچ انعام کے پانچ اسماء
اور بیچ اعراف کے دو اسماء اور بیچ انفال کے دو اسماء اور بیچ ہود کے سات اسماء
اور بیچ رعد کے دو اسماء اور بیچ ابراہیم کے ایک اسم اور بیچ حجر کے ایک اسم اور بیچ
مریم کے دو اسماء اور بیچ حج کے ایک اسم اور بیچ مومنون کے ایک اسم اور بیچ نور کے

تین اسماء اور بیچ فرقان کے ایک اسم اور بیچ سبا کے ایک اسم اور بیچ فاطر کے ایک اسم
اور بیچ مومن کے چار اسماء اور بیچ والذاریات کے تین اسماء اور بیچ طور کے
ایک اسم اور بیچ اقتربت کے دو اسماء اور بیچ الرحمن کے دو اسماء اور بیچ
حدید کے چار اسماء اور بیچ حشر کے دس اسماء اور بیچ بروج کے دو اسماء اور
بیچ اخلاص کے دو اسم اس طریق سے فاتحۃ الکتاب میں یا اللہ یا رب
یا رحمن یا رحیم یا مالک سورۂ بقر میں یا محیط یا قدیر یا علیم یا حکیم یا تواب
یا بصیر یا واسع یا بدیع یا سمیع یا کافی یا رؤف یا شاکر یا الٰہ یا واحد یا غفور
یا حلیم یا قابض یا باسط یا حی یا قیوم یا علی یا عظیم یا ولی یا غنی یا حمید
سورۂ آل عمران میں یا وہاب یا قائم یا سریع سورۂ نساء میں
یا رقیب یا حسیب یا شہید یا عفو یا مقیت یا وکیل سورۂ انعام میں
یا فاطر یا قاہر یا لطیف یا قادر یا خبیر سورۂ اعراف میں یا محیی یا ممیت
سورۂ انفال میں یا نعم المولیٰ یا نعم النصیر سورۂ ہود میں یا حفیظ یا قریب
یا مجیب یا قوی یا مجید یا ودود یا فعال لما یرید سورۂ رعد میں یا کبیر یا متعال
سورۂ ابراہیم میں یا منان سورۂ حجر میں یا خلاق سورۂ مریم میں
یا صادق یا وارث سورۂ حج میں یا باعث سورۂ مومنون میں یا کریم
سورۂ نور میں یا حق یا مبین یا نور سورۂ فرقان میں یا ہادی سورۂ
سبا میں یا فتاح سورۂ فاطر میں یا شکور سورۂ مومن میں یا غافر
یا قابل یا شدید یا ذا الطول سورۂ ذاریات میں یا رزاق یا ذا القوۃ
یا متین سورۂ طور میں یا بر سورۂ قمر میں یا ملیک یا مقتدر سورۂ
الرحمن میں یا باقی یا ذا الجلال والاکرام سورۂ حدید میں یا اول یا آخر
یا ظاہر یا باطن سورۂ حشر میں یا قدوس یا سلام یا مومن یا مہیمن

نسخہ یا قابل التوب

نسخہ یا محیط [illegible]

یا عزیز یا جبار یا متکبر یا خالق یا مصور سورۂ بروج مین یا مبدئ یا معید
سورہ اخلاص مین یا احد یا صمد فرمائے ای عمارہ کر دعوت کرے جو کوئی
اوپر ان اسماء اللہ کے بغیر مرۃ یعنے بدون مرتبہ کے جسقدر ہو سکے پڑھے پس
دیکھیگا تو کہ وہ حاجت روا ہوئی ہو اجابت کو پہنچی ہو اور لکھے اتے ایک جماعت
نے کل اونھون نے مجھے خبر دی اسکی سرعت اجابت سے اور دیکھے وہ نزدیک ظلمات
اور مہمات کے پس خلاص کیا انکو اللہ سبحانہ تعالی اپنے فضل اور کرم سے اوسکے تئین اوسمین
سے اور فرمائے ای عمارہ اگر سیکہا تو اس اسم کو پس تحقیق سیکہا تو اسم اعظم اللہ
سبحانہ تعالی کا پس اگر تو ہمت باندھے اور ارادہ کرے دعوت اسکی کا پس دعا
کر اور عمل مین لا بعد صیام واجب کے یعنے روزہای ماہ مبارک رمضان کے بعد
دوسرے مہینون مین اسطریق سے دعوت کر پہلے تو جمعرات کے روز روزہ
رکہہ اور پڑھ اسے ثلث اخیر شب جمعہ مین یعنے شب جمعہ کے تیسرے حصہ مین
ہر وقت سحر حلف ہے اوس اللہ پاک کی کہ نہین پڑھیگا ان اسماء الٰہی کو فقط
بندہ ایماندار مومن پرہیزگار مگر کہ اجابت کیا ہو اللہ تعالی دعا اوسکی کو یہانتک کہ
اگر سوال کیا ہو کہ چاہے چلنے اوپر پانی کے پاکر اور مطمئن ہو اسکے کر اجابت پائی
ہو مستجاب ہوئی ہو وہ دعاء بندۂ مومن اسطرح نقل کیے ہین علامہ بونی رحمہ
اللہ نے بیچ شمس المعارف وسطی کے ؁ وہ اسماء ملخصہ یہہ ہین
یا اللہ یا رب یا رحمن یا رحیم یا مالک یا محیط یا قدیم یا علیم یا حکیم یا تواب
یا بصیر یا واسع یا بدیع یا سمیع یا کافی یا رؤف یا شاکر یا الٰہ یا واحد
یا غفور یا حلیم یا قابض یا باسط یا حی یا قیوم یا علی یا عظیم یا ولی یا غنی
یا حمید یا وہاب یا قائم یا سریع یا رقیب یا حسیب یا شہید یا عفو
یا مقیت یا وکیل یا فاطر یا قاہر یا لطیف یا قادر یا خبیر یا محیی یا ممیت

یا نعم المولیٰ یا نعم النصیر یا حفیظ یا قریب یا مجیب یا قوی یا مجید یا ودود
یا فعال لما یرید یا کبیر یا متعال یا منان یا خلاق یا صادق یا وارث یا باعث
یا کریم یا حق یا مبین یا نور یا ہادی یا فتاح یا شکور یا غافر یا قابل
یا شدید [نسخہ] یا ذا الطول یا رزاق یا ذا القوۃ یا متین یا برّ یا ملیک ٭
یا مقتدر یا باقی یا ذا الجلال والاکرام یا اول یا آخر یا ظاہر یا باطن یا قدوس
یا سلام یا مومن یا مہیمن یا عزیز یا جبار یا متکبر یا خالق یا باری یا مصور
یا مبدی یا معید یا احد یا صمد تمام ہوئے یہہ اسماء شریفہ مستنبط
قرآن عظیم ٭ ( فوائدات نافعہ سے ) واسطے قضای حوائج کے ختم قرآن
مجید نہایت ہی عمدہ ہے لکھے ہین بعض علماء کر دیکھے لکھا ہوا الخط بعض عالمون
کے کہ نفع بخشے ہمکو اللہ سبحانہ تعالیٰ انسے کہ نہین ہے اس باب مین مثل و مانند اوس
کے وہ ہے ختم قرآن عظیم کہ حاجت قضا ہوتی ہے اور مجرب ہے اسمین شک ٭
نہین ہے بہ تحقیق پڑھے اس طریق و ترتیب سے کہ نہایت سریع الاجابت ہے
ابتدا یعنے شروع کرے قرائت قرآن حمید روز جمعہ کو فاتحۃ الکتاب اور سورہ
بقر سے سورۂ مائدہ کے آخر تک اور سنیچر کے روز اول انعام سے سورہ
توبہ کے آخر تک اور اتوار کے روز اول سورۂ یونس سے سورۂ مریم کے
آخر تک اور سوموار کے روز اول سورۂ طہٰ سے سورۂ قصص کے آخر تک
منگل کے روز اول سورۂ عنکبوت سے سورۂ ص کے آخر تک بدھوار کے روز
اول سورۂ زمر سے سورۂ الرحمن کے آخر تک جمعرات کے روز اول سورۂ واقعہ
سے آخر قرآن تک پس جب کہ قرآن مجید ختم کرے تو سجدہ بجا لاوے اور سوال کرے
اللہ سبحانہ تعالیٰ سے حاجت اپنی پس اس عمل کے کرنیسے حاجت اوسکی بر آوردہ ہوگی
مطالب دلی کو پاویگا اپنے مقصود کو پہنچ جاویگا حکم سے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے کہ مجرب ہے

نسخہ یا قابل التوب

نسخہ یا شدید العقاب

اس مین شک نہیں ہے خلاصہ اب کچھہ مشاہدات ملکوتیہ و مکاشفات جبروتیہ
حاصل ہوینکے طریقے مسطور ہوتے ہین عامل کو اپنے اعمالون پر غالب اور روح
پر قابض ہوینکے روشات مذکور ہوتے ہین اوقاقات نقشیات وغیرہ آیندہ
حصہ سے لکھنا شروع کرینگے اور کیونکہ اس حصہ مین گنجایش اسقدر نہین ہے کہ
جملہ ادعیات وغیرہ میتالفہ و فراہم آوردہ ایک جا لکھے جاوین پس اس باعث سے آس
جلد سیوم کے اتمام پر ایک مجملہ ادعیات کا علاحدہ تحریر ہوگا بوجہ حسن تسطیر ہوگا
کتاب شمس المعارف وسطی سے نقل کرتے ہین ایک چلہ یعنے چالیس روز مین
صاحب قبض و بسط بلکہ حقیقت عالم روشن کر دکہاتے ہین در حقیقت کتاب شمس المعارف
و لطایف عوارف مذکور اس علم مین ایک نسخہ لاثانی ہے بلکہ اس علم کے کتابون مین
کتاب مذکور آفتاب کا درجہ رکہتی ہے مخفی نہین سراسر عجایبی ہے مخزن اسرار آلہی
گنجینہ عجائبات قدرت کاملہ الہی کا ہی ہے نور عوارف اس آفتاب کے مشرق سے
غرب تک ساطع ہی ہر ایک جہات مین طالع و لامع ہے خلاصہ اسکی توصیف
خامۂ و زبان سے ادا ہو سکتی نہین عاجزانہ سوی مطلب روان ہوتا ہے جو
اس طرح تحریر فرماتے ہین :

طریقہ اصحاب نوامیس عظمی

جو کوئی پہچانے بہ تحقیق اس طریقہ کو جانے وہ شخص عرش سے فرش تک جو کچھہ ہو
بخوبی پہچانیگا اچہی طرح جانیگا اور واصل و کامل ہوگا مکاشفات ارواح علویہ اور
سفلیہ مین کہتے ہین شیخ امام ابو عبداللہ اندلیسی کہ اگر ارادہ ہو تیرا اوپر اس کے
کہ متوصل ہو طرف اسکے اور صاحب مکاشفات ہوا چاہے تو پس روزہ رکہہ چالیس
روز تک کہ نکہاوے بیچ اُن روزون کے کوئی ایسی چیز جس مین جان ہو نہ قسم
جلالی اور نہ قسم جمالی سے یعنے گوشت مچہی وغیرہ سے بالکل پرہیز کرے بلکہ کبھی پیاز
لہسن وغیرہ بھی نہ کہاوے اور چاہیئے کہ کسی طرح کی ہوا بھی اپنے سے خارج ہونے

دے نہ اوپرے نیچے کیطرفسے اور گرد اپنے خوراک اپنا تہوڑا یعنے طعام بہی
کم کہاوے اور شب مین بہت دیر تک نماز پڑہے بیچ تین اوقات شب کے اوپر
قدر استطاعت کے اور لازم ہے کہ کوئی ایک آدمی تیرے سے آگاہ نہو یعنے مخفی
اور پوشیدہ اس عمل کو بجالاوے اور راتون کو جو نماز کرتا ہے اوس سے بہی کوئی
خبردار اور واقف نہونے پاوے سب سے چہپاکر کام کرے اور وہ نماز جو راتون کو پڑہنا
چاہیئے اوسکے سولہ رکعت ہین کہ اپنی استطاعت کیموافق اوسمین طول دیوے شب
مین تین وقت پڑہے اگر قدرت رکہتا ہو اوپر انقطاع خلقون سے پس یہہ اجود ہے
پس جبکہ فراغت رکعات مذکورسے ہووے پہر تسبیح پڑہے ساتہہ اس تسبیح کے ذکر کرتا او
اسیطرح ہر شب عمل کر اور کام مین لا تو بیٹہے کے بیچ محراب اپنے کے یہہ وہ تسبیح مبارک
ہے جسکا ذکر ہوا اور بعد ادای رکعات مذکور کے پڑہنا چاہیئے کہ اَللّٰهُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ
یارب مزل العذاب یموملش سیقدم بل لغتم الیش الیم فطش کونیم
نعج مجاب تمش یاکوش دہش ابجانی تیکش لیوش دہش ابجایا
یَا مالکَ یومِ الدین ایاک نعبدُ وَ ایاک نستعین لاتذرنی فردًا وَ اَنتَ خیرُ الوارثین
وَ اَزلِی الاَزَل قبل الازمان الغابرۃ وَ الدہورِ الداہرۃ وَ القدسِ الطاہرۃ القاہرۃ
الذی لا یحوزہ مکان وَ لا یحوبہ مکان تکون الازمنۃ وَ الامکنۃ وَ الاوقات تبارکت
فی عزتک النورانیۃ العنصریۃ الازلیۃ اللاہوتیۃ وَ العلوم الازلیۃ الغائبۃ
عن البریۃ الثابتۃ فی الاذہان الزکیۃ تبارکت یارب الذی منک ینبوع
حیاۃ الارواح الروحانیۃ المتصلۃ بالقوی العلویۃ اسئلک یارب بازلیتک
فی دیمومیتہ وحدانیتک بسطوۃ الالہیۃ ان تنقذنی من امواج بحر ہذا العالم الردی
التالف وَ من الظلمات فخاطبنی وَ اوجبت لی رحمتک بالاسرار السماویۃ ؎
من الطبایع النارئیۃ الی الباقیۃ فی دار البقا علی ما نسخ فی الوہم اہ علی التقدیر

العقل اللّٰہم اجعل عقلی متصلاً منک سابقاً و فکری شائقاً الی المعدن المعدن فی
ملکوت ازلی الازل یا اول بلا اول اصرف ہمتی عن الاعراض الفانیۃ فی تعبدہ
لطلب الباقیۃ و تجاوز عن خفی جنایتی سالتک بک فتقبلنی و اجعلنی فرد آمنع الاخر
و خلصنی من مقارنۃ الانداد و مشارکۃ الاضداد و لا تقتلنی بصور مختلفۃ و باحرف
مشتبھۃ یا من لیس کمثلہ شیئ انک بکل شیئ علیم و انت علی کل شیئ قدیر ✦

پس اسی طرح بیس روز تمام ہووے تک پڑھے بیچ اٹھارہوین شب کے جب کہ
تو فارغ ہووے تسبیح مذکور سے تلاوت کرے ایک اسم اسماء شیموتیہ ناموسیہ
عظیمہ سے بعد اوسکے پڑھے تسبیح اوسکی ذکر اوسکی کر تو اور نیز جان اور آگاہ ہو
بہ تحقیق کل اسم اسماء شیموتیہ سے جو کہیگا اوسے قبل از متکلم ہونے ساتھہ اسم کے
پس متکلم ہو تو ساتھہ اسم اول اور تسبیح اوسکی کے یعنے تسبیح اول کے پڑھنے
کے بعد جبکہ اسماء شیموتیہ پڑھا چاہتا ہے تو ہر ایک اسم شیموتیہ کے پڑھنے کے بعد اوس
اسم کی تسبیح بھی اوسکے ساتھہ پڑھے انشاء اللہ تعالی اسماء شیموتیہ معہ تسبیحات
لکھے جاوینگے پس تو دیکھیگا اٹھارہوین شب سے بیسوین شب تک ایک نور درمیان
آنکھین اپنی کے مانند طلا نظر آئیگا وہ نور پس وسعت پیدا کریگا وہ نور بعد اوسکے
اس درجہ تک کہ ہو جائیگا مانند قمر کے اور جس وقت کہ ملتفت ہوگا دیکھیگا اوسے
جب کہ متوجہ اور رجوع دل سے اوس طرف ہو تو فوراً وہ نور جلوہ گر ہو اوس وقت
نظر آوے پس جان و آگاہ ہو کہ جس وقت یہہ حال تجھپر جلوہ ظہور بخشے تو تو داخل
اوس قوم مین ہوا کہ راضی ہے اللہ سبحانہ اوس سے جو لوگ کہ شایان مراتب
رضی اللہ عنہم ہین مگر بیسوین شب تک اسم اول شیموتیہ معہ تسبیح اوسکے پڑھا چاہیے
اور اوسکے بعد پڑھے دو اسماء وہ ہین اسم ثانی اور اسم ثالث شیموتیہ از بیسوین
شب سے تیسوین شب تک پس تحقیق اوس وقت نور وسیع تر اور بہتر سے جلوہ

فروز ہوینگا اس مقام تک کہ گردانیگا تجھے بیچ دنیا و آخرت کے خارج عالم سے
علو درجۂ رستگاری قید تعلق سے ظاہر ہوجائیگا پس پڑھے تیسوین ۳۰ شب سے
چالیسوین ۴۰ شب تک تمام اسماء باقی کو یعنے چوتھے اسماء سے آخر اسماء تک
اسماء شیموتیہ کو پڑھے پس بعد اتمام چلہ کے وہ روشنائی پیدا کریگا کہ جانب
شخص اپنی اور ہیئت اپنی کو درمیان ہاتھون اپنے کے دیکھیگا طرف تیرے کے
اور نظارہ کریگا نزدیک اوسکا پس بشارت ہو تجھے ساتھہ بلوغ طبقہ کے کہ
دیکھائی دینگے افلاک اور ملائکے یعنے فرشتے علیہم السلام عرش سے فرش تک
جو کچھہ ہے صاف نظر آوے پس اگر ارادہ ہو تیرا کہ تجھسے وہ لوگ یعنے فرشتے
وغیرہ مخاطب ہون گفتگو کرین پس تمام کر اس عمل کو پچاس شب تک یا نہین تو
ساٹھہ ۶۰ شب تک پس پڑھے ہر ایک شب مین ایک مرتبہ کل اسماء شیموتیہ کو
ساتھہ تسبیحات اونکی کے بعد ادا کرنے نماز اور تسبیح مذکورۂ قبل کے یعنے جب کہ
چالیس روز بطریق مسطور گذر جاوین تو اکتالیسوین شب سے ساٹھوین شب تک
پہلے سولہ رکعت نماز شب مین تین مرتبہ ادا کرے پھر تسبیح مسطورۂ قبل کو پڑھے
اوسکے بعد تمام اسماء شیموتیہ کو ساتھہ تسبیحات اونکی کے پڑھکے اللہ سبحانہ
تعالی سے سوال کشف اسرار اونکی کا کرے پس اس عمل سے جماعت فرشتہ
ساتھہ تیرے مخاطب ہوکے گفتگو کرینگے اور پہنچیگا درجۂ عالی کو اور بیچ جمیع ارواح
کے امر و نہی کریگا حکمران ہوگا اور جان و آگاہ ہو کہ تحقیق یہہ اسماء ہین اسم
اللہ اعظم ان اسماء کو حفظ کرکے موسی علیہ السلام کہ محفوظ رہے فرعون کے
جملہ برائیون سے پس تجھے معلوم ہو کہ ان کے عمل مین غافل نرہے طہارت جسم
اور طہارت لباس اور طہارت مکان اور جای نشست کے اور چاہیے کہ
صایم یعنے ہر روز روزہ رکھے اور دین و ایمان اپنے کو بحال رکھے متقی و پرہیزگار

امین و دیانت دار رہے اور پچاسوین شب سے ساٹھوین شب تک ہر شب
مین بخور عود اور عنبر کا جلاوے بغیر عود و عنبر کے نہ جلاوے پس نزدیک
تمام ہونے ساٹھوین شب کے نہین باقی رہیگا اوپر تیرے علت اوسکی سے
اور جان و آگاہ ہو عموواِن اسماؤن سے کہ خدام ان کے جمیع فرشتے آسمانون کے
اور افلاک ہین اور نزدیک تیرے ان کے ہونے کا حکم ہوگا تیرے حکم سے آیا
کرینگے اسی طرح اَجنات بھی تابع امر تیرے کے ہونگے کہانا پینا اونکا تیرے دست قبضہ
مین رہیگا یعنے افلاک اور فرشتے اور جن وغیرہ سب تیرے مطیع و فرمان بردار
ہونگے اور اگر ارادہ تیرا ہو کہ بلاوے ایک کو اونھون مین سے واسطے کسی ایک
کام کے پس بلا اوسکو ساتھہ نام اوسکی کے یعنے نام اوس فرشتہ یا جن وغیرہ کا
لیکے اوسے طلب کرے کہ آویگا وہ مانند سگ یعنے کتے کے بلکہ اوس سے بھی
ذلیل تر شکلون مین واسطے بجالانے حکم تیرے کے پس تو سوال اپنا اور مطلب
اپنا اوس سے ظاہر کر کہ بطور خدمت تیری بجالاویگا اے طالب اس عمل کو خیرات
وسکی یعنے جو کہ لایق اور سزاوار اس کا ہو اوس سے پوشیدہ رکھہ اور واسطے مستحق
اور قابل اوسکی کے عمل مین لا خبردار رہ اس سے کہ امین خوف رجعت ہے بغیر حکم
اوستاد کامل عامل نا فضل کے ہرگز ہرگز قصد اس تسخیر کا نکر کہ یہہ کار آسان نہین ہے
پہ سب تدارک معقول فراہم کرکے اور مستظہر اور پشت گرم بمعاونت اوستاد
کامل ہوکے بجالاوے اور دل بھی اوسکا چاہئے بہت محکم اور مضبوط تر کوہ سے ہووے
تاکہ مدعای دلی کو حاصل کرے جو جو شرایطین اس باب مین اس کتاب کے ہر ایک
حصہ مین تحریر ہوئی ہین اونکا بہت لحاظ رکھے اپنی سے اونکو محو نکرے لہذا اس باعث
سے ہر ایک طالب راغب کو لازم ہے کہ اس کتاب تحفۃ العاملین کو کامل خرید
کے ہر ایک حصہ کا پورا مطلب پڑھ کے حفظ کرے پہر کسی ایک عمل کو کرے بے تحاشا

علم عملیات

جاہلون کے طرح کسی ایک عمل کو کام مین لاوے فرشتون سے نہ اولجہے موکلون سے
پنجہ نکرے تاکہ کسی کی زبردست سیلی کھاکے دنیا و آخرت سے نہ گزرے اس
تنبیہ پر بہت خیال رکھے ہمنے ان اسماؤن کو جملہ تسخیرات سے مستثنی کرکے علاحدہ
لکھاہی اگرچہ طلسم تسخیرات بھی اس کتاب مین لکھا جائیگا کیونکہ یہہ وہ اسماہین کہ
جنکا ذکر تو اوپر کوہ کے اگر کرے کو وہ اپنے مکان سے زائل ہو اوسکا نام و نشان
باقی نرہے ایسا سمجھاے خلاصہ اگر ان اسماء کے فضائل اور خواصمین تحریر کرین
تو دوسری اور ایک کتاب لکھنا ضرور ہو لہذا نہایت مختصر کیا تا گنجایش پذیر ہو
مقصود ولی مجملاً نقش گیر ہو اور امید ہے کہ ہر ایک صاحب جلیل الشان جو کہ اس
سے منتفع اور متمتع ہوکے مقصود ولی کو حاصل کریگا اس حقیر سراپا تقصیر اور جناب
مہتمم کے حق مین دعاء خیر سے استمداد و اعانت دریغ نفرمائیگا البتہ اس کمترین کی عرق
ریزی اور جانفشانی کا ضرور لحاظ رکھیگا اس بندہ گنہگار کی خوبی کا حق سے سائل
ہوگا اور اپنے نیکی کا نیک ثمرہ آپ پائیگا بمصداق اِنَّ اللہَ لَا یُضِیعُ اَجرَ المُحسِنِینَ
فقط حفظ کرانکو کہ صلاح و رشد حاصل کریگا خیر دنیا و عقبی انکی مداومت مین پائیگا

یہہ ہین اسماء مبارکہ شیموتیہ شیموتیہ شیلوتا اسیزوتا ہلوالیجا
اسراہیا شیموشیثا ہطمیل شلثیثا شوتا عجمسعا شلیموت
اور یہہ ہین تسبیحات اسماء مذکور چاہیئے کہ پہلے تسبیح پڑھے پہر اوسکے اسم کو جب
کہ پہلے اسم کی تسبیح اول پڑھ لیوے بعد اسم اول کو پڑھے اسیطرح آخر تک عمل ع
کرے پہلے اسم کی پہلی تسبیح یہہ ہی سُبحَانَ خَالِقِ النُّورِ المُشرِقِ مِن
نُورِ جَلَالِ ہَیبَتِہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ اَصلُہَا ثَابِتٌ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ فَرعُہَا فِی السَّمَاءِ لَا اِلٰہَ
اِلَّا اللہُ الاَشجَارِ اَقلَامُہَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ البِحَارُ مِدَادُہَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مِلأَ السَّمٰوٰتِ وَ
عَدَدَ سُکَّانِہَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مِلأَ الاَرضِ وَ قِفَارِہَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ وَزنَ الجِبَالِ وَصُخُورِہَا

لا الٰہ الا اللہ عدد الرمال و حسابہا۔ دوسری تسبیح دوسرے اسم کی یہہ
ہے سبحان خالق خلقک البر الفلک المنیر سبحان خالق متنظرون لعظیم
الملائکۃ بسم اللہ سبحان من تکلم موسیٰ ابن عمران بآیاتہ العظمیٰ احتجبت
باللہ واخترست باللہ من شر ما یوسوس فی صدور الناس بسم اللہ الکبیر
العظیم ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم فسیکفیکہم اللہ وہو السمیع العلیم
کہیعص حمعسق بعد دوسرا اسم پڑھے تیسری تسبیح تیسرے اسم کی
یہہ ہے سبحان خالق جبرئیل عظیم الملائکۃ سبحان خالق تخیطم غیلیا ال
ملک الاملاک سبحانہ بجلال جبروتیتہ ہو الواحد المہلک فلا مہلک غیرہ
وہو المعز ولا عزیز غیرہ وہو المقدس ولا مقدس غیرہ بسم اللہ کلیم موسیٰ
الحمد للہ خالق السموات والارض وجاعل الظلمات والنور سبحانت لامرہ
بعد تیسرا اسم کہے چوتھی تسبیح چوتھے اسم کی یہہ ہے سبحان خالق
جمۃ کفیائیل عظیم الملائکۃ الملک الموکل بالفلک سبحان اللہ سبحانہ خلق
بجلال عزتہ تسبیح اہل السموات العلی و ملائکۃ الارضین السفلی بتسابیحہ المقدس
ونعما لیلۃ الناجحات وباسمائہ المعانات تسبیحا لعظیم جبروتہ وعظیم جلالہ
ومعجزات اللامعات علی ید نبیہ وصفوتہ من خلقہ موسیٰ کلیم رب العالمین
اسکے بعد چوتھا اسم پڑھے پانچوین تسبیح پانچوین اسم کی یہہ ہے
سبحان خالق النور سبحانہ من عظیم ما اعظم شانہ سبحانہ بالمنظر الاعلیٰ سبحانہ
بعد فنا خلقہ سبحان من الجم الجن بکلماتہ فالقادت لہ بقدرتہ مخافۃ سطوۃ
نقمتہ وقہرہم بعزتہ فانفذ فیہم حکمہ للہ الامر من قبل ومن بعد ویومئذ یفرح
المومنون بنصر اللہ اسکے بعد پانچوان اسم پڑھے چھٹی تسبیح
چھٹے اسم کی یہہ ہے سبحان اللہ رب العرش العظیم سبحان اللہ الحی القیوم

خالق اللیل و النہار و الفلک الدوار سبحان اللہ القدوس قدوس وہو الاکرم
المکتوب فی انتہا الملائکۃ خروا سجدا و تقطعت الصواعق من النار فزعا و
سکن اہل السموات و الارض السابعۃ اسکے بعد چھٹے اسم کو پڑھے ❖

ساتوین تسبیح ساتوین اسم کی یہہ ہے بقول احط حطیر سبحانہ
فی المنظر الاعلی تعالی اسمہ ابتدع السموات و الارض خالق الانس و الجن
سبحان من سبح الرعد بحمدہ مذعورا و خطف البرق بنورہ مسرعا و طارت الشیاطین
ربتہ فرقا و عنت خاضعۃ لربوبیتہ دہشا و تضعضعت الارکان دون حجابہ
تحیرا لا تدرکہ الابصار و ہو یدرک الابصار و ہو اللطیف الخبیر اس کے
بعد ساتوان اسم پڑھے آٹھوین تسبیح آٹھوین اسم کی یہہ ہے
سبحان رب الارباب و معتق الرقاب و منشی السحاب خالق الملائکۃ
العظام المسبحون بحمدہ و دہر الداہرین و ابد الابدین بجلال ہیبتک فی سمائک
یا من سجدت لہ ملائکۃ العظمۃ لعظمتہ و سجدت لہ الخلق بقدرتہ اجعل لی من
نور اسمک نورا استغنی بہ علی سیاقی و اجعلنی من الراغبین فی عبادتک
الزاہدین فی عصیانک الداخلین فی طاعتک و دار راحتک و اہد لی صراطا
مستقیما بحمدک و جلالک و عزتک و سلطانک و نورک و قدرتک
یا ارحم الراحمین اسکے بعد آٹھوان اسم کہے نوین تسبیح نوین
اسم کی یہہ ہے سبحان من انار الکواکب بقدرتہ و اجراہا علی بدیع
و جعل الملائکۃ مسبحات بحمدہ ما اعز عزہ و انفذ امرہ لہ ملکوت السموات
و الارض اللہم سخر لی ملائکتک لاستدل بہم علی عظیم ربوبیتک و اکشف
لی عن غوامض حکمتک و اجعلنی مسبحا لتسبیح قدرتک یا الہ موسی ابن عمران
اسکے بعد نوان اسم پڑھے دسوین تسبیح دسوین اسم کی

بہمرکیا باہیا شراہیا باہیا شراہیا یا الٰہ موسیٰ بن عمران یا بلوٹیا یا منزل الغیث لبنی اسرائیل یا مغرق النیل لموسیٰ ابن عمران یا مغرق فرعون یا خالق ملائکۃ الفلاک اکشف عن بصری و نور عن قلبی حتی اطلع علی الطاف حکمتک اللہم اجعلنی مستحقا لھذہ المنزلۃ العلیا فی خلقک و سخر لی من الجن و الانس آمین یارب العالمین ( استغاثات سے ) یعنے بیچ حالت گرفتاری اور لاچاری کے باری او سبحانہ تعالیٰ سے طلب کرنے مین

| | |
|---|---|
| الیک و انت الحاکم العالم الشکوی | فانت الذی تدری السرائر و النجوی |
| سالتک بالکتب التی منک انزلت | و بالمرسلین المتقدمین من البلوی |
| و بالعلماء العاملین بعلمھم | و بالاولیاء السالمین من الدعوی |
| و بالبیت و المسعی و زمزم و الصفا | و بالحرمین الآمنین من الاسوا |
| و بالمسجد الاقصیٰ و بالجبل الذی | تحط علیہ السیئات کما یروی |
| تفیض لی رزقا حلالا بلا عنا | و ترزقنی العلم الشریف مع التقوی |
| و تحفظنی من شر خلقک و الزنا | و من شر شیطان و نفس و ما تھوی |
| و تقبضنی عند مماتی مسلما | و تدخلنی یا ربنا جنت الماوی |
| و صل علی المختار ما ھبت الصبا | و ما ھام مشتاق الی نحوہ الوحی |
| کذا الآل و الاصحاب مالاح کوکب | و ما فاح عطر ثم علم لھم یروی |

( اسی باب استغاثہ یعنے فریاد کرنے اور واطلب کرنے اور یاری چاہنے مین حضرت باری تعالیٰ سے فاضل جلیل محمد البکری رحمہ اللہ تعالیٰ سے منقول ہے و وہ یہ ہے )

| | |
|---|---|
| یارب یا عالم السرائر یا من | ھو لا غیرہ اللطیف الخبیر |
| ادرک عبدا ذلیلا حقیرا | مستجیرا و ما سواک المجیر |
| رب انی کما تری فی انکسار | انت حسبی و انت نعم النصیر |

حاش للّٰہ ان اضام وانّی … لک منی حما اخاف الشیر
آہ اوّاہ یا الٰہی وحسبی … وملاذی من لی سواہ نصیر
ان تکن شدتی لذنب فکم لی … من ذنوب وانت عفور
انا فی شدۃ ففرج ففرج … انا فی وہمہا ذلیل اسیر
قد توسلت بالنبی حبیبی … انہ المصطفیٰ البشیر النذیر
فعلیہ یارب صل وسلم … ما امیطت غیاہب وستور

اسی باب مین استغاثہ منقول جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ سے

یا من الیہ بجودہ التوسل … وعلیہ فی کل الامور اعول
ادعوک رب تضرعا وتذللا … فاذا رددت یدی فمن ذا اسال
قد قادنی املی الیک وذلتی … جود علیک وفاقتی وتذلل
وعلمت انک لا تخیب آملا … اضحیٰ لجودک یا کریم یؤمل
فبنور وجہک کن لذنبی غافرا … فعلیک فی غفرانہ التوکل

اسی باب مین

یارب ما زال لطف منک یشملنی … وقد تجدد بی ما انت تعلمہ
فاصرفہ عنی کما عودتنی کرما … فمن سواک لہذا العبد یرحمہ

اسی باب مین اس استغاثہ مبارکہ کو جو کوئی ایک آدمی پڑھے بیچ کسی ا حاجت کے مگر کہ بر آوے حاجت اوسکی پاوے دلی مقصود اور نہین متوسل ہوگا اس کا مریض مگر کہ شفا پاوے حکم سے اللہ سبحانہ تعالیٰ کے وہ یہہ ہے

یا من یریٰ ما فی الضمیر ویسمع … انت المعد لکل ما یتوقع
یا من یرجیٰ للشدائد کلہا … یا من الیہ المشتکیٰ والمفزع
یا من خزائن ملکہ فی قول کن … امنن فان الخیر عندک اجمع

غار دہن فراخ ہے اچھے ڈہنگ سے لنگ گہسوڑ کو پسند کرے آپکے کسب کمال
کا عالم مین شہرہ مچایا پورا مرشد پایا مردے سے آپکی حسن معاملت کی کمال درجہ تعریف
و توصیف کی وہ دشمن عقل ہاتہہ جوڑے ہوئے خدمت مین حاضر آیا کچہہ نذرانہ ہمراہ
لے آیا دست بستہ عرض کیا پیر و مرشد آپکے ہنر اور کمال اور حسن خدمت کا
قائل ہون کہ ایسے معلولہ کی علت قبیح کو غنیلم ہنر سے اس قلیل عرصے مین تسکین وغیرہ
فرمائے بندہ کو شرمندۂ احسان بنائے یہہ عاجز کو ایسے سخت مجھیلے سے چہوڑا کے
کمال درجہ مہربانی کی اب وہ آپ کے کمالات کی بجان و دل مرید ہوا چاہتی ہے
اپنا پیر بنائی ہے اسدرجہ تک آپکی معتقد ہے دنیا مین اور عقبی مین آپکا دامن
ہے اور اوس کا دست ارادت پس ارادت دفع خارش کا پیالہ پی کے مرید ہے
پہر تو کیا پوچہنا چاہئے کہلے دروازے کچہرے اوڑنے لگے نہ شرع شریف کا لحاظ
اور نہ قہر خدا کا خوف خلاصہ اس اس طرحکے فاسقان فضیحت شعار نے اس علم
مقدس اور مطہر کو بدنام اور ضایع اور بے اثر بنا رکہا ہے لہذا عامل اس شریف
علم کے تئین لازم ہے کہ اس اس طرحکے فضایحون سے بچے اور اکل حلال اور
صدق مقال اور رنج کش چلہ نشین حق شناس مؤمن صادق الاعتقاد خوش
نیت رہے اور باقی شرائطین جو اس کتاب مین تحریر ہین اونکا بہت لحاظ رکہے
اور یہہ ایک امر بہت ضروری جانے یعنے بغیر اوستاد کامل کے حکم کے کسی
ایک عمل خوفناک کو جسمین نقصان کا گمان ہو ہرگز کام مین نلاوے نہین تو خود جانے
اگر کہا اس خیر خواہ کا نمانے اپنا کیا آپ پائیگا بندیکا کچہہ نہین جائیگا احقر کو
جسقدر تادیب اور تنبیہہ کرنا ضرور تھا اوسقدر کیا کسی طرحکی کوتاہی اوسمین نہین
کیا اب انکو اختیار ہے آگے طلسم ہشتم کے لکہنے کی باری ہے اوسکی
تیاری ہے کرتب قدرت اظہار کرنا ضرور ہے تاثیر کلام الہی دکہانا منظور

ہے عجائب نقشے عزائب تعویذین نادر طلسمین شگرف عملین تحریر ہوتے ہین

## طلسم ساتوان بیچ تعویذات و نقشیات او فارقات طلسمات وغیرہ

کے جنمین اوپر ایک ترکیب اور ایک افاضة کے **ترکیب**

مشتمل اوپر چند ہدایتون کے **ہدایت** مفید

طلسم ساتوان علم لیمیا مین

جان و آگاہ ہو کہ علم تعویذات اور نقشیات طلسمات وغیرہ یہہ نہیں ہے کہ کوئی حاجتمند
کسی ایک مطلب کا نقش تجہہ سے طلب کرے اور تو کتاب مین دیکہہ کے اوس
مطلب کا نقش ڈہونڈ کے نکال کے لکہہ دیوے بلکہ اس علم سے یہہ مراد ہے
کہ جسوقت کوئی حاجتمند کسی ایک مطلب کا تعویذ چاہے تو اوس حاجتمند کے نام کے
اعداد جمع کرے اوسمین سے کوئی ایک نام اسماء اللہ سے استخراج کرے
اور اوس نام کو بیچ مثلث یا رباعی وغیرہ کے بہرنے چاہے تو لازم ہے کہ اوس
کے مکسورات اور روشات اور موکلات اور ساعات اور نظرات اور بخورات
وغیرہ شرائطون سے بخوبی آگاہ ہووے اور نیا تعویذ و نقش اوس شخص حاجتمند
کے نام کا بنا کے دیوے اوسوقت وہ شخص عامل کہلایا جاتا ہے اور اس طریقے
کو علم طلسمات اور نقشیات جو کہ لیمیا کے نام سے مشہور ہے کہتے ہین نہ کہ
کتاب مین سے ایک نقشہ لکہا ہوا نکال کے عمل مین لاوے اور آپ کو عامل
جانے ایسا شخص عامل تو نہیں ہے و لیکن مقرر کوئی بہت بڑا جاہل ہے
جو شکلین اور تعویذین کہ بیچ کتاب کے لکہے ہوئے ہین وہ مجربات عاملان
قدیم ہین ایسا شخص کو اوس سے کیا نسبت معلوم ہوا کہ بغیر تربیت اُستاد
مشفق اور تحصیل کرنے اس علم کے کوئی شخص عامل نہیں ہوسکتا ہے اگر
چہ اس کتاب شریف مین بہت کچہ لکہا ہوا ہے و لیکن کیا فائدہ کہ اوسکے
باید اور شاید سے غافل ہے لہذا تجہکو بہت ضرور ہے کہ کوئی اُستاد شفیق

پیدا کرے اگر تجھے اس علم شریف کی حقیقت دریافت کرنیکا شوق ہووے
تو لازم اور نہایت ضرور ہے فقط

## ہدایت

اور معلوم ہو کہ اس علم شریف طلسمات اور علم شریف جفر یہہ دونون
علمون باہم بہت متجانس ہین اور ان کو بجز انبیا اور ائمہ ہدیٰ صلوٰۃ اللہ
وسلام علیہم کے کوئی نہین برابر جانتا ہے سوای اولیای کرام کہ محرم اسرار
حقیقت ہین اونسے اور مومنون نے موافق درجہ اپنی کے حاصل کئے ہین
اور آج تک یہہ علوم مومنان بادین صادق الیقینون کے نزدیک پائے جاتے
ہین اور وہی لوگ اونکی حقیقت سے بخوبی ماہر ہین باقی آدمیون مین ان علمون
کا نام مشہور ہو تو ہو وگرنہ کوئی اونکی کیفیت سے ماہر اور واقف نہین ہے اگر
ہو تو نہایت ہی شاذ و نادر ہوگا لہذا بزرگون نے چند قاعدے حروفون کے
اور ترفع مین وغیرہ وضع فرمائے ہین کیونکہ اگر نام حاجتمند کے اعداد سے اسما
الٰہی استخراج نہ ہو سکے یا کہ نقش مثلث یا مربع مین یا وغیرہ مین عدد اوس کے
کم آوین یا کہ بڑھ جاوین پس کس طریق سے اوسمین عدد بڑھا کے یا گھٹا کے
نقش کو کامل بنا دے اوس کی ترکیب اور بسط و ترفع حروف کے قاعدے لکھے
جاتے ہین جو کہ بیچ علم جفر کے معمول ہین اور جاننا اوسکا بیچ علم طلسمات نقشیات
کے نہایت مفید اور ضرور ہے اس ہدایت مین تحریر کرتے ہین اور دوسری ترکیب
جو بیچ علم طلسمات نقشیات اشکالات کے مستعمل ہے آیندہ ہدایت مین تسطیر ہوگی
لہذا بسط اور ترفع حروف کے طریقے جو کہ بیچ علم جفر شریف کے مستعمل ہین اور
جاننا اوسکا مفید ہے مرقوم کرتے ہین ان طریقون سے طالب و راغب کو
واقف اور معلوم کرتے ہین **بیان طریق بسط حروف اور ترفع عددی
حرفی وغیرہ** جان اور آگاہ ہو کہ بسط کے معنی پھیلانے یا کھولنے کے

ہوتے ہین اور اصطلاح ارباب علم جفر مین عبارت اس سے ہے کہ ایک حرف
سے دوسرا حرف پیدا کرنا انواع بسط کے بہت ہین اون مین سے بعض کی ترکیب
ہوتی ہے پہلا بسط ترفع اسکے تین نوع ہین ۰ نوع اول بسط ترفع عددی
وہ عبارت ہے ارتفاع مراتب حروف سے کہ درجۂ احاد سے درجۂ عشرات
یعنے ایک کو دس اور عشرات کو مأت یعنے دس کو سو کے درجے کو پہنچانا مثال
لفظ واحد کو کہ چارون حروف اوسکے جمل کے حساب سے بمراتب احاد ہین
جب کہ اسکو ترفع عددی کرین تو س ی ف م حاصل ہونگے حرف واو
کہ ابجد کے حساب سے اوسکے چھ عدد ہین جب عشرات مین داخل کرین تو چھ دسے
کے ساٹھ ہوتے ہین تو حرف س نکلا کیونکہ س کے اعداد ابجد مین ساٹھ ہین اور
الف کو کہ ایک عدد ہے دسے مین داخل کرنے سے دس حاصل ہوتے ہین
تو حرف ی نکلا اور ح کو جسکے عدد آٹھ ہین دسے مین داخل کرنے سے ۸۰
ہوتے ہین ف حاصل ہوا اور د کو جسکے عدد چار ہین دسے مین داخل کرنے سے
چار دس کے چالیس ہوتے ہین م حاصل ہوتا ہے پس اس قسم کے بسط
کو بسط ترفع عددی کہتے ہین اور اسیطرح دسون کو سو مین ضرب کرتے ہین اور
حروف کو بصورت اعداد موافق ایک دوسرے ہین اس موجب ہین یعنے کہ
ایک کو دس اور دس کو سو اور سو کو ہزار سے ضرب کرنے سے جو حروف حاصل
ہوتے ہین اونکو بہ ترتیب ایک کے بعد ایک تحریر کرتے ہین وہ اس طریق ہین
ا ی ق غ + ب ک ر ب + ج ل ش ج + د م ت د
ه ن ث ه + و س خ و + ز ع ذ ز + ح ف ض ح
ط ص ظ ط + نوع دوم ترفع حرفی وہ عبارت ہے ارتفاع ہر ایک حرف
سے اپنے درجۂ اصلی سے درجۂ بالاتر کو پہنچانا یعنے بدل کرنا حرف کا ہے سا

حرف ماقبل اوسکی کے مثال الف کو ساتھہ بآ کے اور واو کو ساتھہ ثا کے اور حا کو ساتھہ طا کے اور دال کو ساتھہ تا کے ترفع حرفی کرنے چاہیے تو حروف لفظ واحد کے ترفع حرفی سے ز ب ط ھ حاصل ہوئے اسیطرح آخر تک نوع سوم ترفع طبعی وہ عبارت ہے ارتفاع حرف سے بحسب طبیعت چنانکہ حروف خاکی کو ترفع کرین ساتھہ حروف آبی کے اور حروف آبی کو ساتھہ حروف بادی کے اور حروف بادی کو ساتھہ حروف آتشی کے کیونکہ عنصر آتش سب عناصرون سے بلند تر ہے اور آتش سے بلند تر کوئی عنصر نہین ہے لہذا ترفع طبعی زیادہ عنصر آتش سے بڑھکر ممکن نہین ہے اس سبب سے حروف آتشی کو حالت ترفع مین اپنے حال پر رکہتے ہین اوس سے آگے ترفع نہین ہے اور جان و آگاہ ہو کہ جملہ اٹھائیس حرفون کو اوپر چار عناصرون کے قسمت کئے ہین سات حرف آتشی اور سات حرف بادی اور سات آبی اور سات حرف خاکی ہین قاعدۂ نقشیات سے جو حرفین چارون عناصرون سے منسوب ہین وہ اس تیسری جلد کے پہلے حصہ کے آٹھوین معرفت مین مسطور ہین اور اسیطرح جو ہر قاعدۂ علم جفر لکھے نظر آئے ہین تحریر ہوتے ہین وہ یہہ ہین حروف آتشی اُ ہُ طُ مُ فُ شُ ذُ حروف آتشی کو ضمہ یعنے پیش کی حرکت مقرر کئے ہین حروف بادی بَ وَ یَ نَ صَ تَ ضَ واسطے حروف آبی کے حرکت فتحہ یعنے زبر کی حرکت مقرر کئے ہین حروف آبی جِ زِ کِ سِ قِ ثِ ظِ واسطے حروف آبی کے کسرہ یعنے زیر مقرر کئے ہین حروف خاکی دْ حْ لْ عْ رْ خْ غْ واسطے حروف خاکی کے جزم مقرر کئے ہین دوسرا بسط عددی ملفوظی وہ اس قاعدہ سے ہوتا ہے کہ ہر ایک حرف کے تہجین ملفوظی کرکے اور عدد اوسکا لیکے اوس سے دوسرا حرف حاصل کرتے ہین

مثال حروف لفظ واحد کو جب کہ ملفوظی کریں تو اس طرح ہوگا واو
الف حا دال داو کے عدد تیرہ ہیں اوسکے حروف ج ی ہوئے عدد الف
کے ایک ۱۱۱ السو گیارہ حروف اس عدد کے ق ی آ ہوئے عدد حا کے نو ہیں اس
عدد کا حرف ط دال کے عدد پینتیس ۳۵ ہوتے ہیں حروف اس عدد کے ھ ل
پس جملہ حروف کہ بسط عددی ملفوظی لفظ واحد سے حاصل ہوئے وہ یہہ ہیں
ج ی ق ی آ ط ھ ل **تیسرا البسط تضاعف** اس سے عبارت
ہی تضعیف اعداد سے یعنے زیادہ کرنے عدد حروف کے مثال حرف واو
کو کہ عدد اوسکے چھہ ہیں جب کہ تضعیف کریں تو بارہ ۱۲ ہوئے پس حرف اس عدد
کے ب ی حاصل ہوئے اور الف کا کہ ایک عدد ہی تضعیف کرنے سے
دو ہوتے ہیں حرف اسکا ب حاصل ہوا اور حا کے عدد آٹھ ہیں تضعیف کرنے سے
سولہ ۱۶ ہوتے ہیں حرف اسکے و ی حاصل ہوئے اور دال کے عدد چار ہیں
تضعیف کرنے سے آٹھ ہوتے ہیں حرف اسکا ح جملہ حروف کہ لفظ واحد سے
بقاعدہ تضعیف حاصل ہوئے یہہ ہیں ب ی ب و ی ح **چوتھا
بسط تکوی** یہہ بھی تین قسم ہوتا ہی ایک قسم ضرب باطن بیچ باطن
حروف کے بتعداد اعداد اصلی اوسکے دوسرا قسم ضرب ظاہر بیچ ظاہر
حروف کے بموجب اعداد و درجات حروف کے تیسرا قسم ضرب باطن بیچ
ظاہر حروف کے مثال قسم اول چاہیں کہ حروف لفظ واحد کو ضرب باطن
در باطن کے کریں بتعداد عدد اصلی کے پس عدد واو کو کہ چھہ ہیں جب چھہ میں ضرب
کئے تو چھتیس ۳۶ حاصل ہوئے حروف اوس کے و ل اور الف کو کہ ایک عدد
اوسکا ہی جب ایک میں ضرب کئے ایک حاصل ہوا حرف اوسکا آ اور حا کو کہ
آٹھ عدد اوسکے ہیں جب آٹھ میں ضرب کئے چونسٹھ حاصل ہوئے حروف اوس کے

د س اور دال کو کہ عدد اوسکے چار ہین جب چار مین ضرب کئے سولہ حاصل ہوئے حروف اوسکے و ی مجموع حروف کہ بقاعدۂ اس بسطِ قسمِ اول کے لفظ واحد سے حاصل ہوئے یہہ ہین و ل ا د س و ی دوسری قسم ضرب ظاہر در ظاہر بموجب اعدادِ درجاتِ حروف مثال اُسکی لفظ سعید مین کہ س بموجب ترتیب ابجد پندرہوین درجہ مین واقع ہوئی ہی جب پندرہ کو پندرہ۱۵ مین ضرب کئے دو سو پچیس۲۲۵ حاصل ہوئے حروف اوسکے ه ک ر اور عین کو کہ بموجب ترتیب ابجد سولہوین درجے مین واقع ہی جب سولہ کو بیچ سولہ کے ضرب کئے تو دو سو چھپن۲۵۶ حاصل ہوئے حروف اوسکے و ن ر اور دال کو کہ چوتھے درجہ مین ہی جب چار کو بیچ چار کے ضرب کئے تو سولہ حاصل ہوئے حروف اسکے و ی پس جملہ حروف کہ بقاعدۂ ضرب ظاہر بیچ ظاہر کے بموجب اعداد درجاتِ حروف لفظ سعید سے حاصل ہوئے یہہ ہین ه ک ر و ن ر و ی تیسری قسم ضرب باطن در ظاہر حروف مثال س لفظ سعید کو کہ ساٹھ اوسکے عدد ہین جب ساٹھہ عدد درجہ اوسکی کے کہ پندرہوان ہی ضرب کئے نوسَو۹۰۰ حاصل ہوئے حرف اسکا ظ ہی اور بعد اوسکے عین کو کہ ستر اوسکے عدد ہین جب ساتھہ عدد درجہ اوسکی کے کہ سولہوان ہی ضرب کئے ایکہزار ایک سَو بیس۱۱۲۰ حاصل ہوئے حروف اسکے ک ق غ اوسکے بعد دال کو کہ عدد اوسکے چار ہین جب بحسب درجہ اوسکی کے کہ وہ بھی چوتھا ہی چار کو چار مین ضرب کئے تو سولہ۱۶ حاصل ہوئے حروف اوسکے و ی پس مجموع حروف کہ لفظ سعید سے بموجب اس بسط کے حاصل ہوئے یہہ ہین ظ ک ق غ و ی **پانچوان بسط زبر بینات** وہ عبارت اس سے ہی کہ حروف کو بسط ملفوظی کرین چنانکہ لفظ سعید کو جب بسط ملفوظی کرین تو

اسطرح ہوگا س ی ن ع ی ن د ال ان تینون حرف ملفوظی کے
حرف اول کو زبر کہتے ہین اور حروف آخر کو بینات کہتے ہین مثال سین
مین تین حرف ہین حرف اول س زبر ہے اور ی اور ن بینات علی ہذا القیاس
بیچ عین اور دال کے ع زبر ہے اور ی ن بینات اور د زبر ہے اور
ا ل بینات ہین چوتھا بسط تنصیف وہ اس طرح ہے کہ اعداد ہر حرف
کو جہانتک کہ کسر نہ آوے نصف یعنے آدھا کرین اور اوسکے اعداد حروف حاصل کرین
مثال لفظ سعید کو جب بسط تنصیف کرین تو اسطرح ہوگا سین کے عدد ساٹھ
ہین نصف کئے تو تیس ۳۰ ہوئے حرف اوسکا ل پھر تیس ۳۰ کو نصف کئے تو پندرہ ۱۵
ہوئے حروف اسکے ھ ی کیونکہ تنصیف پندرہ کی ممکن نہین ہے بسبب
کسر کے پندرہ کو نصف کرنے سے ساڑہے سات نکلتے ہین اسے کسر کہتے ہین
کسر کے واقع ہونے سے زیادہ اس سے عمل تنصیف جائز نہین رکھے ہین بعد
اوسکے عین کہ عدد اوسکے ستر ہین جب نصف کئے تو پینتیس ۳۵ حاصل ہوئے حروف
اوسکے ھ ل تنصیف پینتیس ۳۵ کی ممکن نہین ہے اسی طرح واگذاشت ہوا بعد اوس
کے ی عدد اسکے دس ۱۰ ہین نصف کئے تو پانچ حاصل ہوئے حرف اسکا ھ اور
بعد اوسکے دال کو کہ عدد اوسکے چار ہین نصف کئے تو دو ہوئے حرف اسکا ب
پھر دو کو نصف کئے تو ایک رہا حرف اسکا آ پس مجموع حروف کہ لفظ سعید سے
بقاعدہ بسط تنصیف حاصل ہوئے یہہ ہین ل ھ ی ھ ل ھ ب آ
ساتوان بسط مداخل اربعہ وہ اسطرح ہے کہ ہر ایک لفظ یا عبارت
کو کہ چاہین حساب ابجد سے عدد نکالین اور عدد سے حروف حاصل کرین اور عدد
چار طرح کے ہین کبیر وسیط صغیر اصغر کبیر وہ ہے کہ عدد اصلی الفاظ
یا عبارت ہو جسقدر کہ ہو اور عدد وسیط وہ ہے کہ ایک مرتبہ اوسکو احاد کے طرف

سے کم کرین اور عدد صغیر وہ ہی کہ وسیط سے ایکمرتبہ کم کرتے ہین اور عدد
صغر وہ ہی اوس سے بھی ایکمرتبہ اور کم کرین مثال عدد لفظ سعید کہ
ایک سو چوتالیس ۱۴۴ ہین حروف اس عدد کے بترتیب ابجد د م ق یہہ عدد کبیر
ہی اور اس عدد مین تین مرتبہ واقع ہوئے ہین ایک مرتبہ احاد کا کہ چار ہین اور
دوسرا مرتبہ عشرات کا کہ چالیس ۴۰ ہی تیسرا مرتبہ مأت کا کہ سو ۱۰۰ ہی جب چاہین
کہ عدد کبیر کو عدد وسیط بناوین ایک مرتبۂ احاد کو بیچ عشرات کے ادغام کرین تو
اس صورت سے ایکسو آٹھ ۱۰۸ ہوئے حروف اس عدد کے ح ق ہین اور جب
چاہین وسیط کو صغیر بناوین صفر یعنے نقطے کو کہ تکہبانی کی مرتبۂ عشرات کا بیچ احاد
کے کہ آٹھ ہین ادغام کرین اٹھارہ ہوئے ان صورت سے ۱۸ حروف اس
عدد کے ح ی ہین اور جب چاہین کہ عدد صغیر کو عدد اصغر بناوین احاد کو عشرات
مین ادغام کرین پس نو ہوئے اس صورت سے ۹ حرف اس عدد کا ط
پس جملہ حروف بسط مداخل اربعہ سے لفظ سعید سے حاصل ہوئے یہہ ہین د م
ق ح ق ح ی ط اور قواعد بسط حروف کل تین سو ساٹھ ۳۶۰ ہین اس کتاب مین گنجائش
نہین کہ تمام لکہے مگر اسماء اسطلے دریافت جتندیون کے اسیقدر پر اکتفا کیا گیا اور
فقیر مؤلف کا ارادہ ہی کہ اگر مناسب جانے تو کچہہ تہوڑا علم جفر شریف مین سے بھی تحریر
کرے اگرچہ علم شریف جفر کل اٹھائیس جزو مین مبسوط لکہنا مشکل ہی ایک دو نقشے علم
موصوف مین سے اگر ہو تو لکہیگا اور معلوم ہو کہ اس علم جفر شریف کے اعمال تسخیر کواکب
اور ملائک اور جن وشیاطین اور بادشاہون وغیرہ مین مانند دعوات اسماء جلالی کے
کسی طرح خطرہ رجعت نہین ہی اور ایام دعوت اعمال جفر اٹھائیس روز سے بڑھکر
نہین ہی اگر عمل تسخیرات مین حروف آتشی غالب ہون تو وہ کام ایکہفتہ مین بن آتا ہے
اور اگر طبع حروف ہوائی غالب ہو تو دو ہفتہ مین وہ مہم سرانجام پائیگا اور اگر طبع

حروف آبی غالب ہو تو تین ہفتہ مین اور اگر طبع حروف خاکی غالب ہو تو چار ہفتہ مین
مقصود حاصل ہوگا اور معلوم ہووے کہ جسقدر لسطین آگے مذکور ہوئے ہین واسطے
استخراج احوال مغیبات اور استخراج اعمال تسخیرات کے کافی ہین اور قواعد استخرا
احکام بے شمار ہین انشاء اللہ تعالی اگر منظور ہوا کہ علم شریف جفر کے کچھہ نقشے اس
کتاب مین درج کرے تو قواعد مذکور اسیجا ثبت کریگا خلاصہ اس جا اسقدر پر اکتفا
کیا کیونکہ یہہ قاعدہ جاننا بھی واسطے طالب کے مفید ہے اب آگے جو قاعدے کہ بیچ
علم طلسمات کے معمول ہین تحریر ہوتے ہین در حقیقت یہہ علوم ایسے ہین کہ اشرار
اور فجار سے مخفی رکھنا نہایت مناسب ہے ولیکن بباعث چھپانے بعض لوگون کے
مفقود بالکل ہونیکا خوف تھا اور دوسرے بھی سببین تھے لہذا اشاعت اسکی بہتر
نظر آئی اور جناب مہتمم خیر الحاج قاضی ابراہیم صاحب بن اشرف الحاج جناب
قاضی نور محمد صاحب پٹلبندری نے مبلغ کثیر اور زر خطیر صرف فرماکے ایک مدت مدید مین
عجائب عجائب نسخے وغرائب غرائب کتابین فراہم کرکے اس احقر کو عنایت فرمائے
اور حقوق تالیف اس کتاب کو بھی مؤلف احقر کو اپنے حق سے مضاعف عطا فرمائے
اور اسکو چھاپ سے شایع کرنے مین بھی ایک مبلغ خرچ کئے اور مؤلف کو خوش کر کے
اسکو ہبہ کرائے لیپل سطر جکی تائید پانے سے اس احقر نے بھی بموجب استعداد
اپنے تالیف اور فراہم کرکے عاملان فضیلت مآب وکاملان جلالت انتساب کے
واسطے حقیر تحفہ فراہم لایا امید کہ قبول فرماینگے اور جناب مہتمم ممدوح وموصوف الصدر
کے حق مین بعد استفادہ اور فائدہ پانیکے دعائی خیر سے استمداد واستعانت فرماینگے
اور کمترین مؤلف کو بھی فراموش نکرینگے۔

## ہدایت

اس ہدایت مین طریق دعوت اسماء اللہ تعالی وغیرہ اعمال کے تسخیر ہوتے ہین
مفصل تحریر ہوتے ہین جو کہ بیچ علم طلسمات وتعویذات ونقشیات وغیرہ کے معمول

…ت واضح ہو کہ اوّل صاحب دعوت کو چاہیئے کہ اعداد اسما کو بہ تحقیق جانے
…عدہ اسماء اعظم الٰہی کو اوس عدد تک پڑھے تاکہ کام اوس کے ساتھ جلدی کے بن آوے
…ر اعداد اسمائے نہین جانیگا اور سو برس تک پڑھیگا مؤثر نہونگے جان و آگاہ ہو کہ اعداد
اسماء غیر مرکب آٹھ ہین پہلا صغیر دوسرا کبیر اور چوتھے دوسرے ماخوذ ہین
…د و کبیر و صغیر سے جاننا چاہیئے کہ عدد صغیر اور عدد کبیر کون سے ہین پہلا عدد صغیر
…ساب جمل کے روسے اسطرح ہے مثال اِسم بدوح عدد اوس کے
…ست ہین اس عدد کو صغیر بحساب کہتے ہین اور حروف بدوح چار ہین چار کو ساتھ
…ست کے ضرب کئے اسّی ہوئے حاصل کو اسکے عدد کبیر کہتے ہین مثال
…د و کبیر اور عدد صغیر اور عدد حروف بدوح کو ضرب کئے تین سو بیست حاصل ہوئے
…صل اس عدد کو کبیر کہتے ہین اور عدد کبیر کو ساتھ حروف بدوح کے ضرب کئے
…ہزار دو سو اسّی ۱۲۸۰ حاصل ہوئے اسے کبابیر کہتے ہین اور عدد کبابیر کو ساتھ حروف
…ح کے ضرب کئے پانچہزار ایک سو بیس حاصل ہوئے اس عدد کو کبیر کبابیر
…ر بطریق علم جفر کہ مذکور ہوا اگر عدد صغیر کو نصف کرین تو عدد اصغر نکلتے ہین
…ثال عدد حروف بدوح کو کہ بیست ہین جسے صغیر کہتے ہین اوسے نصف کرین
…دس ۱۰ حاصل ہوتے ہین اِس عدد کو اصغر کہتے ہین اور اصغر کو کہ دس ہین
…نصف کرین تو پانچ حاصل ہوئے اسکو صغار کہتے ہین پس پانچ کو نصف کرین تو
…ڈھائی حاصل ہوتے ہین یہہ عدد ناقص ہے اڑھائی موقوف کرکے تین عدد کو کام
…لاوے اسے اصغر صغار کہتے ہین اڑھائی یا ساڑھے چار وغیرہ جس عدد مین
…پیدا ہووے اوسے حساب مین نلاوے عدد پورا کرکے عمل کرے اور ہر ایک
…سم کو چاہیے پڑھنے اور اوسپر دعوت کرنے تو اس طریق سے عدد نکالے تاکہ
…بجلدی بر آوے اور تیسرے جلد کے پہلے حصے مین ہر ایک اسم کے تحت مین

جو اعداد صغیر و کبیر اور وسط تحریر ہوئے ہین وہ بقاعدہ اوراد و دعوت اسما تحریر
ہین بعض اوسکے اوپر عمل کرتے ہین

## ہدایت

اگر کوئی یہ جانے کہ بعد چند روز کے کام اوس کا بر آویگا تو چاہیے کہ اپنے نام
کے عدد نکالے مثال جمال کے ابجد کے حساب سے چوہتر عدد ہوتے ہین تو
جانے کہ چوہتر روز مین کام اوسکا بر آویگا پہر عدد کبا ہیر اسکو چہار حصہ کرے
ایک حصہ زکوۃ کا نکالے اون چار حصوں مین سے اور اوس حصہ زکات کو نصف کرے
جو کچھ کہ نصف اوسکا ہی وہ نصاب ہی اور نصف نصاب کا عشر ہی اور نصف عشر
کا دور مدور ہی اور نصف دور مدور کا قفل ہوتا ہی اور نصف قفل کا بذل ہوتا ہے
اگر چاہے کہ دعوت اوسکی مؤثر ہو تو ان عددون کو کہ مذکور ہوئے ہین پڑہے
کہ کام اوسکا حسب دلخواہ سرانجام پائیگا مگر چاہیے کہ خلوت مین ساتھ طہارت کے
اور ترک حیوانات یعنے گوشت مچھی نکہاوے اس طرح عمل کرنے سے دلی مقصود
کو پہنچے حکم سے اللہ سبحانہٗ تعالی کے

## ہدایت

جان و آگاہ ہو کہ جمیع اسماء الٰہی پانچ نوع کے ہین جلالی جمالی جامعی
منحصری اور مشترک درمیان جلالی اور جمالی اور ہر ایک اسم یا اسم ذات
ہے یا اسم صفاتی ہی یا تقدیسی ہے یا تنزیہی ہی یا ازلی یا ابدی یا سلبی
یا ثبوتی پس طریق دعوت نود و نہ نام باری تعالی اس طرح پر ہے اول موافق
اسم خود جمالی و جامعی یعنے اعداد اسماء مذکورہ کے مطابق پڑہے اور اسی دستور
سے اسماء جلالی اور منحصری بھی پڑہے اور واسطے محبت اور فتح و نصرت اور
واسطے جانے بیچ دربار بادشاہ اور حصول مال و دولت اور تسخیر ملوک و
سلاطین اور کشادہ ہونے کامون کے مداومت اوپر اسم جمالی اور جامعی
کے رکھے اور اگر نیت مقہوری اعدا اور پریشانی اور حیرانی اوسکی یا اور کسی

شخص کی رکھتا ہو تو مداومت اوپر اسم جلالی اور مختصری کے رکھے تا کہ مطالب
اور مقاصد دلی بجلدی حصول ہوں حسب دلخواہ بر آوین خلاصہ واسطے محبت
اور دولت و سلطنت اور سربلندی اور فتح و ظفر کے اسماء جلالی اور جامعی
پڑہا چاہیئے اسماء جمالی باون یعنے پچاس ٥٢ پر دو ہین وہ یہہ ہین ۔ اسماء جمالی

یَا اَللّٰہُ یَا رَحمٰنُ یَا رَحِیمُ یَا سَلَامُ یَا مُؤمِنُ یَا مُہَیمِنُ یَا خَالِقُ
یَا مُصَوِّرُ یَا غَفَّارُ یَا وَہَّابُ یَا رَزَّاقُ یَا فَتَّاحُ یَا بَاسِطُ یَا رَافِعُ
یَا مُعِزُّ یَا عَدلُ یَا لَطِیفُ یَا خَبِیرُ یَا حَلِیمُ یَا غَفُورُ یَا شَکُورُ
یَا حَفِیظُ یَا کَرِیمُ یَا رَقِیبُ یَا مُجِیبُ یَا وَاسِعُ یَا حَکِیمُ یَا وَدُودُ
یَا مَجِیدُ یَا شَہِیدُ یَا وَکِیلُ یَا وَلِیُّ یَا حَمِیدُ یَا مُعِیدُ یَا مُحیِی
یَا وَاحِدُ یَا ظَاہِرُ یَا وَالِیُ یَا تَوَّابُ یَا مُنعِمُ یَا عَفُوُّ یَا رَؤُفُ
یَا مَالِکَ الملکِ یَا ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَامِ یَا مُقسِطُ یَا جَامِعُ یَا مُعطِی
یَا نَافِعُ یَا ہَادِیُ یَا بَدِیعُ ۔ اور اسماء جامعی دس ١٠ ہین
وہ یہہ ہین ۔ اسماء جامعی ۔ یَا عَلِیمُ یَا بَصِیرُ یَا سَمِیعُ
یَا عَظِیمُ یَا مُغِیثُ یَا حَسِیبُ یَا قَوِیُّ یَا مَتِینُ یَا مُحیِی یَا نُورُ

اسماء جلالی واسطے عداوت اور تباہ کرنے دشمن اور شکست لشکر اور
ہزیمت عسکر دشمن اور مقہوری اعدا کے مداومت اوپر اسم جلالی اور مختصر
کے رکھے اسماء جلالی انتیس ٢٩ ہین وہ یہہ ہین ۔ اسماء جلالی

یَا عَزِیزُ یَا جَبَّارُ یَا مُتَکَبِّرُ یَا بَارِیُّ یَا قَہَّارُ یَا قَابِضُ یَا خَافِضُ
یَا مُذِلُّ یَا بَاعِثُ یَا جَلِیلُ یَا حَقُّ یَا مُمِیتُ یَا مَاجِدُ یَا وَاجِدُ
یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا قَادِرُ یَا مُقتَدِرُ یَا مُقَدِّمُ یَا مُوَخِّرُ یَا اَوَّلُ
یَا آخِرُ یَا بَاطِنُ یَا مُتَعَالِی یَا مُنتَقِمُ یَا مُغنِی یَا مَانِعُ یَا ضَارُّ

یَاوَارِثُ ۞ اسماءِ منحصر واسطے خرابی اعدا اور تباہی دشمن کے عداوت اوپر اسم منحصر کے رکھے اور اسماءِ منحصر پانچ ہین وہ یہہ ہین ۞ اسماءِ منحصری یَاقُدُّوسُ یَاحَیُّ یَاقَیُّومُ یَاعَلِیُّ یَاکَبِیرُ

اسماءِ مشترک ہین جمال اور جلال تین ہین وہ یہہ ہین ۞ اسماءِ مشترک یَارَبُّ یَاجَامِعُ یَاغَنِیُّ ۞ اور جسوقت کہ چاہے ایک اسم یا دو اسم یا چار اسم کی دعوت اختیار کرنے تو ہر وقت اختیار کرنے اسماؤن کے ملاحظہ کرے کہ اسم جمالی اور جلالی ایک جا جمع نہون کیونکہ اگر اسم جمالی اور جلالی ایک جا ہونگے تو کبھی مظہر خوشحالی اور کبھی مظہر دلگیری ہونگے ایک خاصیت ظاہر نہین کرینگے ضدیت اپنی دکھلائینگے پس اعمال مین انکا لحاظ ضرور رکھے ۞

ہدایت اور مخفی نرہے کہ اساتذہ قدیم اور واضعان اس علم شریف نے ان اسماؤن اور وغیرہ اعمالون کیواسطے مہینے اور شب و روز جمالی اور جلالی مقرر کئے ہین تاکہ اون روزون اور شبون اور مہینون مین اسماء و اعمال متعلقہ اونکی کو عمل مین لاوین خلاصہ اسکا مفصل تحریر کرتے ہین اسطرح پر ہین ۞

تفصیل ماہای جمالی جمالی مہینے یہہ ہین پہلا مہینا رمضان المبارک دوسرا مہینا ذیحجۃ الحرام تیسرا مہینا ربیع الاول چوتھا مہینا ربیع الاخر پانچوان مہینا رجب المرجب چھٹا مہینا شعبان المعظم تفصیل ماہای جلالی پہلا مہینا شوال المکرم دوسرا مہینا ذیقعدۃ الحرام تیسرا مہینا محرم الحرام چوتھا مہینا صفر المظفر پانچوان مہینا جمادی الاولی چھٹا مہینا جمادی الاخر تفصیل روزہای جمالی روز جمالی روز دوشنبہ روز پنجشنبہ روز جمعہ تفصیل روزہای جلالی روز جلالی روز شنبہ روز ایکشنبہ روز سہ شنبہ روز چہارشنبہ تفصیل شبہای

**تفصیل شبہای جمالی** شب شنبہ شب یکشنبہ شب سہ شنبہ شب چہارشنبہ

**شبہای جلالی** شب دوشنبہ شب پنجشنبہ شب جمعہ

اگر اسمای جمالی کی دعوت شروع کیا چاہے تو چاہیے کہ ماہ جمالی اور روز
جمالی اور شب جمالی مین شروع کرے پہلی پاس یعنے پہلے پہر مین ابتدا کرے
دوسرے پہر تک اور اگر اسمای جلالی کی دعوت شروع کیا چاہے تو چاہیے
کہ ماہ جلالی اور روز جلالی اور شب جلالی مین تیسری پاس سے شروع کرے
آخر روز تک پڑہے جمالی پہلی پہر سے دوسری پہر تک اور جلالی دن تیسری پہر سے
دن کے آخر ہوئے تک پڑہے اور چاہیے کہ اسمای جمالی کو بیچ نصفِ
اول ماہ جمالی یعنے پندرہ روز اول مین شروع کرے اور اسمای جلالی کو بیچ نصفِ
آخرِ ماہ جلالی یعنے آخری پندرہ روز مین شروع کرے ۞ **ہدایت** ۞

اس ہدایت مین ترکیب بہرنے نقوشات مثلث اور رباعی اور مخمس اور
مسدس اور مسبع وغیرہ تحریر کرتے ہین نقش رباعی ذوالکتابی بہرنیکی ترتیب
اسطرح پر ہے نظم مین جسطرح مسطور ہے اوسیطرح تسطیر کرتے ہین اگرچہ نظم مین کتنے
اکثر بیتون مین ہے مگر احقر نے نقل کا الاصل کیا تصرف نہین کیا اسیطرح رہنے
دیا تاکہ اصل نظم بہی اس کتاب مین یادگار رہے

**نظم**

| | |
|---|---|
| اگر خواہی کہ نقش ذوالکتابی | بہ پُر کردن کہ باشد در رباعی |
| بہر مطلب مددگاری رساند | برین طریق کس واقف رساند |
| کہ ترتیب این چنین است می نمودہ | ز استادان کامل رہ نمودہ |
| کدام چار اسم را منظور نمودہ | ازآن جملہ عدد جمع نمودہ |
| زیک اسم عدد در خانۂ اول پر بار | دگر اسم عدد در خانہ ہشتم گیر یار |
| سیوم اسم عدد در یازدہم خانہ نگار | چہارم نام عدد در چہاردہم خانہ درآر |

از آن بعد بر جمع خانهٔ اول — ز یک عدد را بر آن کن افضل
برو تا بخانهٔ چہارم مقام — در آن جا شدہ منزل او را تمام
کہ در خانۂ ہشتم شدہ جمع را — کہ یک یک عدد کم از آن کردہ را
برو تا بخانۂ پنجم — کہ آنجا رسیدہ او را مہم
کہ در یازدہم خانہ جمع بباد — بہ دوازدہم خانہ کن یک زیاد
از آن باز از اصل جمع عقب — کہ یک یک بہ کم کن عدد را طلب
برو تا بخانہ نہم استوار — کہ آنجا سی باشد بہ او را قرار
ز جمع کہ در خانۂ یازدہم — ز یک کم بکن خانۂ سیزدہم
از آن باز بر اصل جمع دہ — ز یک یک عدد را اضافہ گشد
برو شانزدہم خانہ را در تمام — کہ آنجا شدہ ختم ما والسلام
کہ بیک نقش اسمی ذوالکتاب — بیاموز ز استاد تعلیم باب
کہ بسیار مردم بپوشند طریق — در آن راہ نجیب باشد رفیق

خلاصہ ترجمہ اس کا لکہنا ضرور نہیں ہے اصل شکل نقش کی ذوالکتابی کو جیسا کہ لکہا ہے کہ کوئی ایک چار نام منظور کرے اور اون نامون کے عدد جمع کرے اوس نقش میں لکہے اور نقش کو بہرے اوسی طریق سے نقش لکہا جاتا ہے وہ شکل نقش رباعی ذوالکتابی یہہ ہے......

| ابابکر ۲۳۶ | عمر ۳۱۰ | عثمان ۶۶۱ | علی ۱۱۰ |
|---|---|---|---|
| ۶۶۲ | ۱۰۹ | ۲۲۷ | ۳۰۹ |
| ۱۵۸ | ۶۵۹ | ۳۱۲ | ۲۲۸ |
| ۳۱۱ | ۲۲۹ | ۱۵۷ | ۶۶۰ |

اور مخفی نہ رہے کہ ہر ایک شکل اور نقش کے خانے برابر چوگوشے بلاتفاوت کہینچ سرمو فرق نہ آنے پاوے

**دیگر** نقش رباعی کے بہرنیکی ترتیب یہہ ہے اگر کسی کو غالب اور کسیکو مغلوب بنانے چاہے تو پہلے عدد آیت حسب کلام اللہ جمع لکہے دوسرا عدد اسم غالب ساتھ عدد اسم والدہ اوسکی کے جمع کرکے تیسرا عدد اسم مغلوب ساتھ عدد اسم والدہ اوسکی کے جمع لاوے چوتھا ان دونون کو ایک جا جمع بناوے پانچوان ساتھ جمع آیت مسطور وضع کرے چہٹا تو عدد اوس سے زکات دیوے ساتوان اوس سے آدہا حصہ لیکے بعد جمع مرقوم غالب کو اخانہ مین لکہے اور حصہ مذکور کو خانہ پنجم مین داخل کرکے پہر ایک ایک عدد کم کرکے چودہوین گہر مین درست لاوے پیچہے ایک ایک سوا کرکے سولہوین گہر تک پہر نقش کو حساب کرکے جمع عدد آیت کلام اللہ مین آوے کم اور زیادہ حساب مین ناقص نکرے کہ یہہ نقش بہت مجرب ہے اور اس نقش کو حکم ہے وا اپنے بازو پر باندہے خلاصہ استاد کامل اس نقش کے بہرنے کی ترکیب کو بخوبی پاینگا مبتدی سے ہندہرنا امر مشکل ہے **دیگر** اگر چاہے نقش بے کسر بہرنے اوسکی ترکیب یہہ ہے کہ جسقدر اعداد ہون اوس مین تیس اور اکیس عدد زکات دیکے پہلے گہر سے ایک عدد سے بہرے بارہوین گہر تک بعد تیرہوین گہر مین کہ اصل زکات نکالا ہے اوسے داخل کرکے اضافہ ایک ایک کرے آخر نقش تک **دیگر** اگر چاہے کہ نقش رباعی پر کرے تو جسقدر ہو اوسمین تیس عدد زکات دیکے باقی کو اوسکے چہار حصہ کرکے اوس سے ایک حصہ لیکے پہلے گہر سے پر کرے اور ہر ایک خانہ مین ایک ایک عدد اضافہ کرتے جاوے اگر اوسمین ایک کسر آوے تو تیرہوین گہر مین ایک کی جگہہ دو اضافہ کرے اور اگر دو کسر رہے تو نوین گہر مین ایک کی جگہہ دو اضافہ کرے اگر تین کسر رہین تو پانچوین گہر مین ایک کی جگہہ دو اضافہ کرکے نقش کو بہرے کہ برابر آویگا اس مین شک نہین ہے اسکی مثال تعویذات مین لکہی جائیگی اوسی جگہہ تحریر کی جائیگی

**دیگر نقش ثلاثی** اگر چاہے کہ نقش ثلاثی کسی واسطے بہرے تو جمیع اعداد
مین بازاء عدد ورکات دیکے باقی کو تین حصہ کرے اوس سے ایک حصہ لیکے
پہلے گہرے بہرتے چلے جاوے اگر ایک کسر آوے تو اوسکو بیچ ساتوین گہر کے
بجای ایک دو اضافہ کرے اور اگر دو کسر آوے تو چوتھے گہر مین بجای ایک
دو اضافہ کرے اور دیکھے برابر آیا یا نہین کہ مجرب ہے مگر چاہیے کہ حساب مین کچہ
نقص نکرے اور نقش ثلاثی کے باب مین اور نقش رباعی کے باب مین یہہ دو شعر
لکہے ہین نقش رباعی کے بہرنیکا قاعدہ کسور مین یہہ بیت ہے ۔ **بیت**

رباعی راسہ کسر است بعقل بسنج — یکی در سیزدہ دو نہ سہ در پنج

اور نقش ثلاثی کے بہرنیکا قاعدہ کسور مین یہہ بیت ہے ۔ **بیت**

ثلاثی را دو کسر است باش تابع — احد در سبع و ثانی در محل رابع

**دیگر شکل مثلث** اس شکل کو اُمّ الاشکال کہتے ہین اس سبب کہ اس مین
اعداد فرد اور زوج دونون مندرج ہین واسطے کار خیر کے اعداد زوج سات
حروف بدوح کے لکہے اور واسطے شر دشمن اور بغض اور دشمنی کے ساتہہ عدد
فرد کے لکہے ۔ عدد فرد یہہ ہین ا ج ہ ز ط ١ ٣ ٥ ٧ ٩
اور لکہا ہے کہ واسطے تفرقہ اور عداوت اور دفع دشمن اور دفع علت اور سحر اور
بلا اور خلاصی محبوس اور حاملہ کے مجرب ہے اشکال فرد اور اشکال زوج واسطے
محبت کے کام مین لاوے نقش ستہ در ستہ عداوت کیواسطے اور شکل چار در چار
دوستی کیواسطے مفید اور مجرب ہے خلاصہ اب کچھ اشکالین و اعمالین مبتدی کیواسطے
اسجا بطریق تعلیم تحریر ہوتے ہین پہلے ایک شعر فارسی لکہا جاتا ہے **شعر**

گر بگیرد مرزنی را درد کامل در دزہ — بر سفال نو نویسد بہر طریق جا دزہ

سفال یعنے ٹہیکری آب نارسیدہ پر اس نقش کو لکہہ کے حاملہ کو دیوے

تا کہ حاملہ اوس ٹھیکری کو اپنے ہتیلی کے نیچے رکھہ کے اوپر زور کرکے ہتیلی سے
توڑ ڈالے کہ فی الحال بچہ پیدا ہوگا اور رنج زہ سے خلاصی پائیگی اور نقش مثلثی بطرح
جاوزہ یہہ ہے.

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۶ | ۱۳ |
| ۱۲ | ۱۰ | ۸ |
| ۷ | ۱۴ | ۹ |

اور
دوشنبہ کے روز ساعت قمر مین
اس شکل کو لکھہ کے محبوس یعنے قیدی کو دیوے تا کہ اپنے نیچے دفن کرے
قید سے بہت جلد خلاصی پائیگا رہا ہوجائیگا اور واسطے شخص گریختہ کے اوس
کے نام سے لکھے اور اوسکے سونے کی جگہہ دفن کرکے اوسپر ایک بھاری پتھر رکھے
کہ بھاگا متحیر ہوکے گہر پر خود پھر آئیگا نقش سہ در سہ کو شرف قمر مین لکھے اور اگر
اوپر اندام بیمار کے پنجشنبہ کے روز حرف بدوح لکھے مریض بہت جلد صحت یاب
ہوگا اور اگر اوپر کشتی کے لکھے بہت سریع رفتار ہو اور بلاؤن سے ایمن رہے
اور اگر گہوڑے پر لکھے چلنے مین ماندگی پیدا نکرے اور نام طالب اور مطلوب
اور اسم بدوح لکھے اور ہوا پر لٹکاوے محبت نئی پیدا ہووے اور اگر خاتم بناوے
تین درم وزن نقرہ کی نگین خاتم بنا کے اپنے انگشت مین پہنے ہاتھہ اوسکا کبھی
خالی نرہیگا ہمیشہ بھرا رہیگا معلوم ہو کہ حروف بدوح حروف زوج ہین اب
خواص حروف فرد لکھے جاتے ہین حروف فرد ا ج ھ ز ط ان حرفون
کو ساتھہ اسم طالب ور مطلوب کے لکھہ کے نقش ثلاثی مین بھرے اور اوسے
آگ مین ڈالے دونون مین جدائی پڑیگی اور اگر چاہے کہ دشمن کے دل مین
اپنی ہیبت ڈالے تو اوپر شمشیر کے بروز سہ شنبہ ان حرفون کو لکھے
اوس شمشیر سے طرف دشمن کے اشارہ کرے چنانچہ اوس حروف کو دشمن دیکھے

اوسکے دل میں ہیبت پیدا ہوگی تجربہ سے خائف رہیگا حروف مذکور یہہ ہین
اج ھہ ز ظ اور اگر سفال خام کے پیالے پر سنیچر کے روز حروف
مذکور لکہے اور گرم پانی سے اوس جام کو دہوکے اوس پانی کو دشمن کے گہر مین
ڈالے دشمن کا گہر خراب ہوجائیگا اور خواص مثلث سے ہے اگر چاہے دو دوستون یا
دو آدمیون کے تفرقہ اور جدائی ڈالنے تو اس آیہ کریمہ وَ اَلْقَیْنَا بَیْنَہُمُ الْعَدَاوَ
وَ الْبَغْضَاءَ کا عدد نکالے اور مثلث مین ثبت کرے اور گہر مین اوس شخص کے
مثلث مذکور کو دفن کرے دونون مین تفرقہ پڑیگا جدا ہونگے اور اگر چاہے
کوئی ایک ظالم کو رنجور اور بیمار کرے تو عدد آیہ کریمہ فِیْ قُلُوْبِہِمْ مَرَضٌ فَزَادَہُمُ
اللّٰہُ مَرَضًا وَلَہُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ کو نکالے جسکے عدد یہہ ہین ۹۲۴۳۰ اور
عدد اسم ظالم بھی جمع کرکے مثلث مین درج کرے اور مطابق جملہ عدد کے اوسکو
پڑھے اور مثلث کو گورستان مین دفن کرے یا کہ بیچ گذرگاہ اوس کے
گاڑے جب تک کہ وہ توبہ نکریگا اچہا نہوگا اور سورۂ تَبَّتْ یَدَا کے واسطے دفع
ظالم کے اعداد نکالکے مثلث مین بہرے اور پرانی قبر مین یا کہ اوسکے گہر مین
دفن کرے ظالم دفع ہوگا اعداد سورہ تبت بدلکے یہہ ہین ۵۷۸۵
اگر چاہے کسی کی زبان بند کرے تو عدد آیہ کریمہ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَہُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ
کے جمع کرے اور عدد اسم اوس شخص کو نکالکے مثلث مین ثبت کرے اور زمین
مین دفن کرکے اوس پر سنگ گران یعنی بہت بہاری پتہر رکہے زبان اوس شخص
کی بند ہوجائیگی اور عدد آیہ مذکور یہہ ہے ۴۳۱۳

## دیگر

بیان شکل مربع کو شرف عطارد مین لکہے واسطے محبت اور نصرت
اور عزت اور رفعت کے کام آتا ہے موافق مقصود اسم اللہ یا آیت قرآن
مجید کے نکالکے لکہہ رکہے اور بعد موافق عدد کے اوس اسم یا آیت کو پڑھے

کہ مقصود بہت جلد حاصل ہوگا اور اگر شکل مربع بہرنے چاہیگا تو عمل اوپر طالع
وعناصر مطلوب کے رکھے اور شکل مربع تمام لکھے اور نزدیک اپنے رکھے اور ہر روز
موافق عدد اوسکے پڑہے ساتھ وضو اور مستقبل قبلہ بیٹھ کے حضور قلب سے
اکیس ۲۱ روز تک انشاء اللہ تعالی مقصود حاصل ہوگا اور سورہ فاتحہ کو موافق عدد
اوسکے واسطے قضای حاجات کے پڑہے اور مربع مین لکہکے اپنے پاس
رکھے مقصود حاصل ہوگا اور خواص آیت الکرسی ہے واسطے حفظ نفس اور
جملہ شرون سے ایمن رہنے موافق عدد اوسکی کے ہر روز پڑہے بعد از نماز فرائض
کے اور مربع مین لکہکے نزدیک اپنے رکھے اعداد آیت الکرسی کے یہہ ہین
۹ ۱۳ ۱۴۶ اور واسطے محبت کے آیہ کریمہ لَوْ اَنْفَقْتَ یا آیات یُحِبُّونَہُمْ
کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ یا کہ آیت کریمہ وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً
مِّنِّیْ یا کہ آیت قَدْ شَغَفَہَا حُبًّا وَاِنَّہٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ واسطے محبت
کے ہر ایک آیت کو جدا جدا اعداد نکال کے موافق عدد اوسکے ہر روز پڑہے
بعد صلوۃ فریضہ کے اور مربع مین پر کرکے نزدیک اپنے رکھے مگر اسم طالب اور
اسم مطلوب کے عدد بھی جمع کرکے مربع مذکور مین داخل کرے اور نزدیک
خود کے رکھے کہ محبت پیدا ہوگی مجرب ہے اور خواص سے اس آیت شریفہ
کے ✚ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ قَدْرًا تک واسطے فراخی رزق کے مربع مین
لکہکے نزدیک اپنے رکھے اور ہر روز بعد از نماز موافق عدد اوسکے پڑہے
کہ رزق مین فراخی اور توسعہ ہو کشایش پیدا ہو کہ مجرب ہے اور شکل مربع
اس سند پر ہے

## بیان شکل مخمس

شکل مخمس شرف زہرہ مین لکہے
جب کہ زہرہ برج حوت کے بیسوین درجہ مین ہو یا قمر برج سرطان کے اور ثور
کے چوتہے درجہ مین ہو اس شکل کو ساتھ مشک اور زعفران اور گلاب کے

اور تہ کرے اوسپر کپڑہ لپیٹے اور بچہ کے گلے مین باندہے کہ بچہ اوسکا ہر ایک بلا
سے دور اور صحیح و سالم رہیگا اور واسطے عقد لسان یعنے زبان بندی کے موثر
ہے اور اگر شکل مخمس کو لکہنے چاہے تو جملہ اعداد کو ساٹھہ طرح دیوے باقی
جو کچھہ رہیگا اوسے پانچ جگہہ تقسیم کرے اگر برابر آیا تو بہتر نہین تو اگر کسر ایک رہے
تو اکیسوین گہر مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر کسر دو رہے تو سولہوین گہر مین ایک
عدد زیادہ کرے اور اگر کسر تین رہین تو گیارہوین خانہ مین ایک عدد زیادہ کرے
اور اگر کسر چار رہین تو چہٹے خانہ مین ایک عدد زیادہ کرے شکل پنج در پنج یہہ
ہے واسطے فتوحات دوستون اور محبوبون کے نہایت مجرب ہے ترکیب اس
شکل کے بہرنکی استادون نے مخفی رکھی ہے اور پوشیدہ رکھتے ہین مگر جب
کہ طالب صادق پاتے ہین اوسکو سکہلاتے ہین کاغذ مین نہین لکہتے لہذا
ہم بہی اونکی اطاعت کرکے خود اوس شکل کو اس جگہہ نہین لکہے مگر اشکالون
مین اس کتاب کے طالب صادق کو دستیاب ہوگی ۔ بیان شکل مسدس
شکل مسدس کو اگر ساتھہ اپنے رکہیگا تو نزدیک سلاطین کے معتبر اور محترم
اور مکرم رہیگا اور واسطے شجاعت اور دلیری کے اسمین عظیم اثر ہے اور بعضے
نام اس شکل کا مؤلف القلوب رکہے ہین اور یہہ شکل منسوب ساتھ شمس کے ہے
شرف شمس مین اس شکل کو ساتھہ مشک اور زعفران کے لکہے اور عمامہ مین
رکہے کہ تیغ عالم شجاعت کے غالب رہیگا اور اوپر باگھہ کے چمڑے کے لکہہ کر نزدیک
اپنے رکہے اور واسطے مجامعت کے قوت عظیم بخشتی ہے اور اگر اوپر آہو یعنے
ہرن کے چمڑے کے اس شکل کو لکہے واسطے محبوب خلائق ہونیکے نہایت موثر ہے
شکل مسدس لکہنے کا قاعدہ اسطرح پر ہے جملہ عدد کو ایک سو چار جگہہ طرح دیوے
اور جو کچھہ باقی رہیگا اوسے چہہ جگہہ قسمت برابر کرے اگر کسر ایک رہا تو ✤

اکتیسوین خانہ مین ایک عدد زیادہ کرے اگر کسر دو رہے تو چھبیسوین خانہ مین ایک
عدد زیادہ کرے اور اگر کسر تین رہین تو انیسوین ۱۹ گہر مین ایک عدد زیادہ کرے
اور اگر کسر چار رہین تو تیرہوین خانہ مین ایک عدد زیادہ کرے اور اگر کسر پانچ
رہین تو ساتوین خانہ مین ایک عدد بڑہا دے خلاصہ شکل شمش در شمش کو بہی
اس جگہہ نہین لکہا طالب صادق کو کتاب مین دستیاب ہوگی خاص ترکیب
پُر کرنیکی اس جگہہ ترقیم ہوئی۔ **بیان شکل مسبع** شکل مسبع کو شرف مریخ
مین لکہے ہفت در ہفت حکیمان اس ورد کو کامل کہتے ہین چنانچہ سات آسمان
اور سات زمین اور سات بر اور سات بحر اور سات کواکب اور سات قران
ہین اور اس شکل کو بیچ ساعت زحل اور ساعت مریخ مین لکہے اور نام طالب
اور مطلوب کا اوس شکل کے پشت پر تحریر کرے اور قبرستان مین دفن کرے
کہ درمیان اونہون کے تفرقہ اور جدائی پڑیگی شکل مسبع کی ترکیب یہہ ہے
جملہ عدد کو ایک سو اٹھہ ستھہ جگہہ طرح دیوے اور باقی اعداد کو سات جگہہ تقسیم
مساوی کرے اوس مین سے ایک حصہ لیکے پہلے گہر مین بہرے اور ہر ایک خانہ
مین ایک ایک عدد اضافہ کرتے آخر خانہ تک چلا جاوے اگر تقسیم سے ایک کسر رہے
تو بیالیسوین ۴۲ گہر مین ایک عدد زیادہ درج کرے اگر کسر دو رہے تو چہتیسوین
خانہ مین ایک عدد زیادہ ثبت کرے اگر کسر تین رہین تو انتیسوین ۲۹ خانہ مین ایک
عدد زیادہ داخل کرے اگر کسر چار رہین تو بائیسوین خانہ مین ایک عدد زیادہ
مندرج کرے اگر کسر پانچ رہین تو پندرہوین خانہ مین ایک عدد زیادہ کرے
اگر کسر چہہ رہین تو آٹھوین خانہ مین ایک عدد زیادہ کرین **ساعتون
کے خواص مین** اگرچہ یہہ مطلب بیچ حصہ اول جلد ثالث اس کتاب کے
مبسوط تحریر ہے مگر اس جا تہوڑا سا لکہتے ہین واسطے صحبت اور کار خیر کے ساعت

مشتری مین لکہے اور واسطے مہر و محبت کے بیچ ساعت شمس اور زہرہ کے لکہے اور واسطے ڈالنے عداوت درمیان دو آدمیون کے اور کار شر کے ساعت زحل اور مریخ اور عطارد مین لکہے اور واسطے تعظیم اور زیادتی جاہ و جلال کے کر بیچ خلق کے معزز رہنے چاہے تو ساعت عطارد مین تحریر کرے اور واسطے طلب کرنے حاجت بادشاہون سے اور ایمن ہوے مخوف سلاطین سے بیچ ساعت شمس کے تسطیر کرے کہ مجرب ہے اب آگے تمثالاً کسورات ہر ایک شکل کے نقشے مرقوم ہوتے ہین تعویذات کے کسرات کو اُن نقشون مین نگاہ کرین ؛ وہ یہہ ہین ؛

کسر ثلاثی

| | |
|---|---|
| ۴ | ۲ |
| ۷ | ۱ |

کسر رباعی

| | |
|---|---|
| ۵ | ۳ |
| ۹ | ۲ |
| ۱۳ | ۱ |

خمسہ کسر

| | |
|---|---|
| ۶ | ۴ |
| ۱۱ | ۳ |
| ۱۶ | ۲ |
| ۲۱ | ۱ |

سادس کسر

| | |
|---|---|
| ۷ | ۵ |
| ۱۳ | ۴ |
| ۱۹ | ۳ |
| ۲۵ | ۲ |
| ۳۱ | ۱ |

سبوعہ کسر

| | |
|---|---|
| ۸ | ۶ |
| ۱۵ | ۵ |
| ۲۲ | ۴ |
| ۲۹ | ۳ |
| ۳۶ | ۲ |
| ۴۳ | ۱ |

ثمانیات کسر

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | | ۷ |
| ۱۷ | | ۶ |
| ۲۵ | | ۵ |
| ۳۳ | | ۴ |
| ۴۱ | ۴۲ | ۳ |
| ۴۹ | | ۲ |
| ۵۷ | | ۱ |

نقشہ کسر م

| ۸ | ۱۰ |
|---|---|
| ۷ | ۱۹ |
| ۶ | ۲۸ |
| ۵ | ۳۷ |
| ۴ | ۴۶ |
| ۳ | ۵۵ |
| ۲ | ۶۴ |
| ۱ | ۷۳ |

## ہدایت

پیچ کرے ہر ایک عمل اور لکھنے
تعویذات طلسمات وغیرہ کے اجازت
لینا حضرت امام ہمام امام جعفر صادق
اور استادوسے بہت ضرور ہے اور
اونکے روح پر فتوح کیواسطے فاتحہ
اوپر شیرینی وغیرہ کے دیوے اور
اصل زکات ہر ایک اسم اور تعویذ
اور نقش وغیرہ کا کہ جسپر عامل ہونے
چاہے جمع ایک لاکھہ چھپین ہزار مرتبہ اوس اسم کا دیوے اس طریق سے ہر روز
تین ہزار ایک سو چھپین مرتبہ اوس اسم کو پڑہے چالیس روز کے مدت مین عمل
اوسکے ہاتھہ آئیگا اور تعویذون پر عامل ہونیکے واسطے عروج ماہ مین عمل شروع
کرے ہر روز پیش از طلوع آفتاب بارہ نقش چوب انار سے لکھکر کچھہ تہوڑی
شکر اوسپر چھڑکے اور آفتاب کو دکھلاکے بہتر روز تک دریامین چھوڑ دیوے
اور بعد اوسکے دو ہفتہ تک ہر روز دو نقش بطریق زکات لکھا کرے اور قدرے
شیرینی اوسپر رکھہ کے اوسے بھی دریامین مدت مذکور تک چھوڑا کرے کہ اسطرح
طرح نقش کو عمل مین لانے سے اوسکا عامل ہو جائیگا اور نقش بھی اوسے اپنا فائدہ
دکھلائیگا اور اس جلد سیوم کے پہلے حصہ مین دائرہ اجازت تعویذ نویسی ہے
اوس دائرہ مین کاغذ تعویذ رکھکے اجازت حضرت رسول خدا اور ائمہ طاہرین سے
لیکے نقش لکھے اور بروقت شروع کرنے لکھنے کے بعد رکھنے کاغذ تعویذ کے انگشت
شہادت کو بھی رکھکے اجازت لیوے اور اوس حصۂ اول مین جو کچھہ لکھا ہے دیکھا

بہت لحاظ رکھے کہ اصل مربع اجازت وہی ہے اور یہہ کو اور دوسرا ایک چوگوشہ
دائرۂ اجازت دستیاب ہوا ہے اوسے اس جا تحریر کرتے ہین ہر ایک عمل
اِسم اور آیت اور نقش اور طلسم کو لکھکے درمیان اس خط چوگوشہ کے
رکھے شیرینی پر فاتحہ بنام شیخ داؤد سبز پوش چشتی کے دیکے کھے کہ
یا شیخ داؤد سبز پوش چشتی رحمۃ اللہ علیہ یہہ عمل کرتا ہون اور اجازت آپ سے چاہتا ہون
بعد لینے اجازت کے کہڑا ہوکے قدمبوس ہووے اور نوشتۂ مذکور کو دائرہ سے نکالے
کے واسطے ہر ایک مطلب کے لکھے کہ بہت جلدی اپنے مراد کو پہنچیگا افضال الٰہی
سے کہ اجازت لینا بہت ضرور ہے وہ چوگوشۂ اجازت یہہ ہے ✤



اور نقشۂ اجازت حصۂ اول اِس جلد سیوم کی یہہ ترکیب ہے کہ پہلے دو رکعت نماز
بہ نیت اجازت ادا کرے اُن رکعتون مین بعد فاتحہ جو سورہ چاہے پڑھے اور بعد
فراغ شیرینی پر فاتحہ بنام حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور پنجتن پاک اور

ائمۂ ہدیٰ وغیرہ بزرگون کے دیکھے اور متوسل ہوکے اون بزرگوارونکا نام مقدس
لیکے عرض کرے کہ آپکی جناب ہونکا یہہ خاک رمتوسل ہوکے اجازت چاہتا ہے بعد
اجازت تعظیماً اپنی جگہہ سے سروقد اوٹھ کے دروخوانان اپنے جگہہ پر بیٹھ
جاوے اور مؤدبانہ اوس نقشہ مین سے کاغذ کو نکال کے جو مطلب کیواسطے
چاہے کام مین لاوے کہ بغور وہ کام بن آویگا خالی کبھی نہین جائیگا اور کاغذ
کے لینے کے بعد انگشت شہادت کو بھی بطریق طلب کرنے اجازت واسطے لکھنے
تعویذ کے وروخوانان رکھے بعد اپنے مطلب کو بموجب قانون لکھے اور یہہ
نقشۂ اجازت جلد سیوم کے پہلے حصہ کے اکتیسوین صفحہ مین ثبت اور مندرج
ہے مکرر لکھنے کی ضرورت نہین ہے صفحۂ مذکور مین پائیگا خلاصہ اب کچھہ حروف
معجمہ تقسیمات وغیرہ کے بیان کے طرف عنان توسن خامہ پھیرتے ہین ہدایت آیندہ افاضۃ مین اعمال حروف تہجی کل اٹھائیس حرف کے تحریر ہونگے
مگر اب منظور رہے اونکے منسوبات وغیرہ اعمالون کو پہلے تسطیر کرے خلاصہ
اب پہلے بیان حروف معجمہ ہوتا ہے کہ وہ سب اصول کلام اور اساس اوس کا اور
اسی سے ہے ارتفاع بنای کلام جان اور آگاہ ہو کہ بہ تحقیق ہے بیچ اعداد کے
اسرار جسطرح بہ تحقیق ہے بیچ حروف کے آثار اور بہ تحقیق ہے عالم علوی محمد عالم
سفلی پس عالم عرش محمد عالم کرسی اور عالم کرسی محمد فلک زحل اور فلک زحل محمد
فلک مشتری اور فلک مشتری محمد فلک مریخ اور فلک مریخ محمد فلک شمس اور فلک
شمس محمد فلک زہرہ اور فلک زہرہ محمد فلک عطارد اور فلک عطارد محمد فلک
قمر اور فلک قمر محمد فلک حرارت یعنے آگ اور فلک حرارت محمد فلک ہوا اور فلک
ہوا محمد فلک ماء یعنے پانی اور فلک ماء محمد فلک تراب یعنے خاک پس زحل بیچ
علویات کے ہے اوس سے حرف جیم متعلق ہے جسکے عدد واقع تین ۳ بحساب ابجد

اور بہ تفصیل ترپن ۵۳ ہین اس طرح سے ج ی م جیم کے چالیس ہین یا کے دس
اور نیز تین حرف ہین بیچ سفلیات کے حرف صاد مجملاً عدد و اسکے نوّے ۹۰ ہین اشکال
مین شکل ثلاثی یعنے سہ در سہ زحل سے منسوب ہے اور فلک مشتری سے حرف
دال منسوب ہی اور وہ ہے عدد مین چار اوس سے شکل مربع یعنے چار در چار متعلق
ہے اور تصریف فلک مریخ بیچ علویات کے بطریق جملہ یعنے اجمالاً پانچ ہین جس کا
حرف ھا ہے شکل خمسہ یعنے پنج در پنج مریخ سے منسوب ہے اور فلک شمس کے
چھہ ۶ جسکا حرف واو ہے اور اشکال سے شکل مسدس یعنے شش در شش
شمس سے منسوب ہے اور تصریف فلک زہرہ سات جسکا حرف زای ہے اور شکل
سبعہ یعنے ہفت در ہفت زہرہ سے متعلق ہے اور فلک عطارد کے آٹھ جسکا
حرف حا ہے شکل ثمانیہ یعنے ہشت در ہشت عطارد سے منسوب ہے اور فلک
قمر کے نو ۹ جسکا حرف طا اشکال سے شکل متسع یعنے نُہ در نُہ قمر سے منسوب ہے
اور نسبۃ ذاتیہ انسانیہ مین پس عقل یعنے عرش کا حرف الف اور کرسی کا
با اور زحل کا جیم اسی طرح قمر تک اور حروف کے لکھنے کے طریق اسطرح
پر ہے کہ عرب ابتدا کرتا ہے واہنے طرف سے اور رومی اور یونانی اور قبطی
و ہنود ابتدا کرتے ہین بائین طرف سے اور کل کتابت ہمین غیر متصل ہے ۵
ہد ایث اور کل حروف عرب کے اٹھائیس حرف ہین سوای لام الف کے
اور لام الف کے داخل کرنے سے انتیس ۲۹ ہوتے ہین کہ یہہ ہین موافق عدد منازل
قمر کے اور منازل قمر ظاہر رہتے اوپر زمین کے چودہ ۱۴ منزلین کہ جسمین مدغم ہے
لام تصریف وہ ہین چودہ ۱۴ حروف وہ حروف یہہ ہین ا ت ث د ذ ر ز
ط ظ ن ص ض س ش اور اون اٹھائیس مین سے یہہ چودہ ۱۴ بعد ظاہر
اوپر زمین کے ہوتے ہین انکے حروف یہہ ہین ب ج ح خ ک ل

م ع غ ف ق ہ د ی اور اول حروف الف ہے اور بعد
اوسکے حروف سے مثل طائت اور تعریفات اور رائت کہ وہ جوانب سے الف
کے ہے اگر نظر کرے نظر کرنیوالا طرف حروف اور جدول اونکے کے انطباعا بیچ نفس کے
پس گردانیگا موجود بیچ نفس کے قبل وجود اوسکی کے بیچ شکل کے پس الف
بیچ حروف کے وہ ہے ایک بیچ عدد کے اور بیچ اعداد کے ہے قوت روحانیہ
لطیفہ پس اعداد ہین اسرار اقوال سے جسطرح کہ حروف ہین اسرار افعال
سے اور اعداد ہین بیچ عالم بشارت کے اسرار اور منافع کہ مرتب فرمایا اوسے
حضرت باری جل قدرتہ نے جسطرح کہ مرتب کیا بیچ حروف کے اسرار نفع ساتھ
دعا اور رقا و غیر ذلک کے پس ظاہر ہوئی تاثیر اوسکے بیچ عالم حس کے ساتھ
انواع اسماکے اور جان بہ تحقیق حروف کو بیچ وفق کے حصر کئے ہین اور اوسے
جیسا چاہیے اوسطرح خاصیت بخش بناوے ساتھہ افعال کے اور اوسے کام
مین لاوے ساتھہ طبیعات بیچ جوکہ مربوط ہے ساتھہ اختیارات علویات کے یعنے
طبیعات کو اختیارات علویات سے متناسب بناکے کام مین لاوے کہ سب
مؤثر ہونگے پس حرف دال کہ جسکے عدد چار ہین پس اس سے نکلتی ہے
شکل ضرب چار در چار اور وضع اوسمین ہے نسبت عددیہ اوسکے یوم الاثنین
یعنے سوموار کہ روز مولد نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور روز بعث اور روز وفات آپکا
ہے ولیکن اوس روز قمر بیچ شرف اپنے کے تیسرے درجے مین برج ثور کے ہو اور
سالم ہو نحوست سے یعنے منحوس نظر اوسپر کسی کوکب نحس کی نہو پس روز مذکور
مین اور قمر کی ساعت مین لکھے اس حرف دال کو ساتھہ طہارت اور وضو کے بعد
پڑھے دو رکعت نماز جسمین بعد فاتحہ آیت الکرسی اور قل ہو اللہ احد پڑھنا چاہئے
اوپر کاغذ طاہر کے ایکسو مرتبہ یعنے ایک سو دال لکھے پس جو کوئی آدمی اوس

کاغذ مکتوبہ حرف دال کو ہمیشہ اپنے ساتھ رکھیگا حق سبحانہ تعالی اوپر اوسکے
سہل فرمائیگا حفظ اور فہم اور حکمت اور عظیم گردانیگا قدر اور منزلت اوسکی کو بیچ
عالم علوی اور عالم سفلی کے اور صاحب جمعیت ہوگا اور بہ تحقیق اگر لٹکاوے
اوس کاغذ کو بیچ گردن اپنی کے قیدی بہت جلدی قید سے خلاصی پاوے
رہا ہوجاوے اور جو کوئی اوس کاغذ کو ہمیشہ اپنے عمامہ مین رکھیگا ہزیمت
پاوینگے اوس سے دشمن باغی اور کفرہ اور اسیطرح جو کوئی حامل اسکا ہوگا
وہ خاصم اور غالب اوپر خصم اپنی کے رہیگا اور یہہ حرف دال جسکے عدد چار
ہین اور شکل ضرب چار در چار اس سے مستخرج ہے اور اس سے مشتری منسوب
ہے جو کہ کوکب سعد اکبر ہے اور دال حرف بارد ہے اوپر جبلہ کے اور اس سے
کامل کیا اللہ سبحانہ تعالی نے چار طبایعون آگ ہوا پانی خاک کو جن سے
صفرہ اور لہو اور بلغم اور سودا متعلق ہین پس یہہ ہین چار مستخرج دوسرے
چار سے کہ جنھون مین ہے قوت طبایع اور اعتدال اونکا اور ظاہر ہے حرف
کریم سے بیچ دایم تعالی خصوصاً اور بیچ اسم الودود اوسکی کے اور ود
اور دوام مفرد اور وہ ساتھ عدم واو بیچ ودکے اور نہین تقدم رکھتا بیچ
دائم کے دال سے اور اسی طرح ہے بیچ اسمین مبارکین احمد اور محمد
صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ وہ ہے بیچ آخر اسمون کے پس مشرف ہے بیچ دوام
کے اور آخر منتہی ہے طرف اول اپنی کے پس وہ ہی آخر دال جیسا کہ مقدم ہے
وہ بیچ اسم دایم کے پس حرف اول دیمومیتہ ہے اور آخر اوس سے شریک
بندہ اوسکا بیچ دوام بقا بیچ آخرت کے بعد فنا ہونیکے اور یہہ حرف حروف عرش
سے ہے اور عرش جسکا مبدل نہین ہوتا وجود کہ وہ ہے اول عالم اختراعات
اور وہ ہے اول عالم ابد اور طرف اوسکے ہے معارج ارواح اور اوس مین

ہی مراتب عقول اور اوسی میں ہی انوار رحمت کہ یہ تحقیق کشف ہوا ہی اوہ
اکثر عارفین باللہ کو اور زیادہ روایتین لکہنے کی گنجایش نہین ہی پس
حرف دال اسرار دیمومیہ اور بقا اور دوام سے ہی جو کہ اسم ہی اسماء ازل
اور ابد سے کہ موسوم نہین ہوسکتا اس سے کوئی سوای اللہ سبحانہ تعالی کے
اور ودود پس ود اسم مشترک ہی جسطرح آگے ذکر ہوا اوسکا اور ود ظاہر حب سے
اور حب باطن ود پس اول حب ود ہی اور ود منقسم ہی اوپر دو قسمون کے
ظاہر اور باطن پس ظاہر ود اور باطن اوسکا حب ہی پس ود مسکن اوسکا
قلب ہی وہ ہی کاشف عوالم قلب اور عشق لغۃ یعنے ایک چیز پیچیدہ درمیان
حب اور ود کے ہے اور مسکن شغف اور حب باطن عشق ہی اور مسکن اوس
کا اور فواد کے بیچ قلب کے تین تجویفات ہین پہلا تجویف بیچ اعلای قلب کے
کہ نہین غلاظت بیچ اوسکے اور وہ ہی مقام نور ساطع اور وہی محل اسلام اور
معانی حروف ہی اور وہین مشکل ہی تججے اور وہی محل قوت ناطقہ ہے بیچ
انسان کے اور قوت مدبر معانی ارادہ نبعیۃ نفس سے اور تجویف ثانی
بیچ وسط قلب کے ہی اور وہ ہی محل تفکر اور تذکر اور وہ نور ساطع ہی اور وہی
محل سکینہ ہی اور وہی محل خیال جسمین منقلب ہوتی ہی روح اور تجویف ثالث
بیچ آخر قلب کے ہی وہ ہی رقیق اور لطیف اور تعبیر اوس سے ہی ساتہہ فواد
کے وہی ہی محل ایمان اور عقل اور نور اور تصرف اور اسرار اور میزان عقل اور
لطایف حکم اور وہی ہی محل حب اور محل حیاۃ طبیعیہ حرارت لطیفہ سے اور یہہ
فواد عین نورانی ہے جس سے درک ہوتے ہین حقایق ملکوتیات اور اسرار
علویات اور جبروتیات اور موازین الحقایق اور وہی ہی محل انوار موہبات
اور اسرار علویات اور مقصود الہی اس محل سے ہی کہ نہین اندہی ہوئی آنکہہ

بلکہ اندا ہوا قلب جو ہی بیچ سینہ کے اور تجویف وسط وہ بھی عین نور ہے
اسی سے ہی اور ادراک طلب اور اوس سے ہی ہی بعث بیچ جد کے اور بیچ
طلب اور شوق کے طرف شئی مطلوب کے اور یہی ہی اسرع تعلق ساتھ
اشخاص کے بیچ لطافت اوسکی کے اور اسی سے کشف ہوتا ہی عالم ملک
اور صنایع آلہی سے اور اسی سے نفع استحسان ہے اور تجویف اول بھی عین نور
ہی اور اسی سے نظر کرتے ہیں طرف اسرار محسوسات اور اطوار مرکبات
اور حقایق حروف اور اسرار اوسکی سے اور ہزرگ پڑہتا ہی اللہ تعالی کو
بیچ اوسکے اسرار اسمائے اور حقایق معارف اوسکی سے کہ اوس سے نارسا
عقل بندگان خدا بیچ معرفت اوسکے نہو کہ جسپر امر کیا ہو اللہ تعالی نے اور کشف آئینہ اوسکی
کی سے سب اسرار محسوسات اور اطوار مرکبات کہ بصایر کل ہی جس سے بیان
اختلاف اطوار ہوتا ہی اور تحقیق مقدم ہی ہمارے لئے بیچ موافقت بصایر
اور لطایف سرایر کے اور تحقیق ارواح وحی بیچ کتاب اللہ تعالی کے تین ہیں
روح الامین اور روح القدس اور روح الامر پس وحی ہی
روح الامین سے کہ نازل ہوتی ہی اوپر تجویف اول کے وہ ہی برزخیہ
بین نطق اور لسان کے پس یہہ ہی اول مراتب وحی بیچ تنزیل کے اور کل
اس کا ہی قسم ہے الہام اللہ تعالی سے اوپر قلب کے اور بعد اس کے
ہی روح القدس اور وہ ہی مفیض انوار جو مورد ہی بیچ لوح محفوظ
کے طرف مرتبۂ ثانیہ کے قلب سے پس ثابت ہی ایمان اور بصیرت
اور فکر ثانیہ قلب سے کہ ثابت ہی ایمان اور بصیرت فکر اور نظار سے انواع
حکم اور انواع مواد ربانیہ اور لطایف ایمانیہ اوسی سے پس مرتبۂ
ثالثہ وہی ہی محل نور اقدسی اور وہی ہی سمع اور وہی ہی محل عقل

که قال الله تعالی لنبیه صلی الله علیه وسلم فانک لاتسمع الموتی ولا تسمع الصم الدعا
نہیں ارادہ کیا موت کا بیچ حس کے بلکہ ارادہ کیا موت کا بیچ فکر اور عصیان کے
ارادہ صمم کا نہیں کہ صمم گوش سے متعلق ہے کہ حاسۂ سمع اونمیں موجود ہے بلکہ ارادہ
اس سے یہہ سمع ہے کہ وہ ہے بیچ عالم فواد کے اور وہ ہے محل عقل اور وہی محل تنزیل
روح الامر ہے جو کہ شیار ہے طرف تمکین اور حقیقت جمع کے اور کوئی مخصوص نہیں ہوا
ساتھ اس تنزیل کے مگر محمد صلی الله علیه وسلم مختصر کلام اس سے زیادہ گنجایش
تحریر نہیں ہے اعمال اور فوائد حرف دال تسطیر ہوتے ہیں جو کوئی لکھے حرف دال
کو چھتیس مرتبہ جو کہ ہے عدد واقع اوپر تفصیل اوسکی کے جیسا کہ دال د کے
چار آ ے کا ایک ل کے تیس جملہ چھتیس ہوتے ہیں ساتھ شکل اسکی یعنے شکل چار
در چار کے اوپر حریر سفید کے اور گرداگرد اوس شکل کے چھتیس دال لکھے جس وقت
کہ ہووے قمر بیچ برج سرطان کے اور محفوظ ساتھ مشتری کے ہو اور رکھے اس
شکل کو جوف خاتم یعنے بیچ انگوٹھی کے اوس وقت مذکور میں ولیکن اس عمل کیوقت
چاہیے کہ طاہر مقام پر بیٹھے اور بدن اور لباس طاہر زیب بدن کرے اور صیام
یعنے روزہ دار ہو اور باطن بھی اپنا صفا رکھے کہ الله تعالی اوپر اوسکے نعمت اپنی دائم
عطا فرمائیگا اور رزق اوسکا وسیع کریگا اور جو کوئی چھتیس مرتبہ بعد نماز جمعہ کے لکھے
محمد رسول الله احمد رسول الله اور اوس نوشتہ کو ہمیشہ ساتھ اپنے رکھے روزی
فرمائیگا الله سبحانہ تعالی قوت اوپر طاعت اوسکی کے اور اعانت کریگا اوپر برکت
کے اور کفایت کریگا اور بچائیگا اوسے ہمزات شیاطین یعنے شیطانون کے وسوسون
سے اور تحقیق اوسپر استدام نظر ہے طرف اس بطاقہ کے کہ وہ ہے محمد
اسم نبی صلی الله علیه وسلم اور اسم اوسی کا ہے احمد اور یہہ اسمین کامل ہین ساتھ
اس حرف دال کے جو کوئی مدام نظر اپنی اوپر اوسکے بیچ ہر ایک روز کے نزدیک

طلوع آفتاب کرے یعنے ہر روز صبحکو دیکھے اور صلوۃ اوپر سیدنا محمد صلی اللہ علیہ
وسلم کے بھیجے یعنے کا عدد اسم آنحضرت صلعم جسکا ذکر آگے ہوا اوسے صبحکو دیکھکے
درود پڑہے کہ آسان فرمائیگا اللہ تعالی بیچ اوس روز کے جملہ دشوار کام اور
سعادت رونما ہو اور اسپر عمل ساتھ صفائی باطن کے کرے کہ اسمیں ہے سر لطیف بیچ
پانے مراد اپنی کے اور جو کوئی لکھے شکل عددی دال کو بیچ مربع کے اور رکھے ساتھ
اپنے ایمن فرمائیگا اللہ سبحانہ تعالی اوسے اعدای مضرین سے جو بیچ کسی ایک عالم
کے ہو اور جو کوئی لکھے اسے اور دہوکے پلاوے اوس شخص کو جسکو تپ مطبقہ آتی
ہو نفع بخشیگا اوسے اور تپ اوسکی دور ہوگی اور اسیطرح واسطے الم اور سم ملدوغ
عقارب اور حیات یعنے درد سم گزیدہ بچہو اور سانپ وغیرہ کے اور جو کچھ کہ مناسب اس
باب کے ہے شکل مربع نقشی آگے لکھا جائیگا اور خاصیت شکل مربع حرفی دال واسطے
ذہاب نسیان یعنے دفع فراموشی اور زیادتی عقل اور فہم کے مداومت رکھے اوپر
شرب اوسکی کے بیچ آب برشکال ساتھ عسل کے اور واسطے اوس شخص کے جو کہ درد
سینہ سے نالان ہو اور نقش حرفی دال کا جسوقت کہ قمر بیچ عقرب کے اور مریخ کی اوسپر
نظر ہو تانبے کی تختی پر کہودے کہ پانی دہویا ہوا اس تختی کا واسطے گزیدہ عقرب
کے نہایت مفید ہے مگر چاہیے کہ پلاوے اوس پانی کو بعد دہونے خاتم مذکور کے
شخص ملدوغ عقرب کو پلا سکتے بہت پاوے اچہا ہوجاوے تشریح تمام
اس شکل کو لکہنا موجب طول کلام اور افزایش حجم ہے اور اگر تو چاہے عمل کرے
اسپر تو دو ہفتہ تک روزہ رکھے اور اسمدت میں سوای روٹی کے دوسری کوئی چیز نکھاوے
اور مدام ساتھ طہارت کے ہو اور ذکر اللہ سبحانہ تعالی مین مشغول رہے اور صغیرہ بیچ
قصد پر مصحف پر نقش کرے شکل حرفی کو مستقبل القبلہ بیٹھکے بعد پڑہنے دو رکعت
نماز ساتھ آیت الکرسی اور قل ہو اللہ احد سو مرتبہ کے بیچ روز جمعہ کے ساعت

مشتری کی مین نزدیک طلوع آفتاب اور ہووے محفوظ شمس اور مشتری سے
بطالع جوزا اور بخور دے اوسے ساتھ مصطکا اور صمد ابیض بیچ ہر ایک روز
خمیس یعنے پنجشنبہ کے مصطکا سے مراد شاید مصطکی ہو اور صمد ابیض سے سعد سعید
اور لابس اور رکہنے والے کو اس خاتم کے اللہ سبحانہ تعالی امور دیانات اوسکی کو
کفایت کریگا اجابت کو پہنچایگا اور آسان کریگا اوپر اوسکے اعمال طاعات اور
روزی کریگا تیسیر بیچ اسباب رزق کے اور وضع فرمایگا برکت بیچ اون چیزوں
کے جو اوسکے ہاتھ سے نکلتی ہین اور کسیطور پر اگر رکھیگا اسے بیچ موضع اپنی یا کہ
دوکان اپنی یا صندوق اپنے مین بہت زیادہ ہوگا مال اوسکا اور رزق اوسکا مگر
اس شرط سے کہ لکہے اوس کے ساتھ کلام مخصوص طلب رزق اور وسع اور بسط اور
وضع برکت کو کہ پاویگا اپنے مطلب کو انشاء اللہ تعالی اور جو کوئی لکہے اس شکل
حرفی کو بیچ پوست آہو کے پنجشنبہ کے روز نزدیک طلوع شمس کے اور رکھے
ساتھ اپنے اوسے اپنے بدن کے کپڑے کے دور مین باندھے کے یعنے بدن کے جامہ
مین سے تاگا نکالکے اوسمین خاتم مذکور کو باندھکے اپنے پاس رکھے کہ بقول اللہ
تعالی ایمن رہیگا چور و دشمن جان اور مکار کی بدی آفت سے مگر چاہیے کہ اوس
کے ساتھ کلام لایق اور مناسب اس مطلب کے لکہے اور چاہیے کہ ہمیشہ طاہر پاک
پاکیزہ رہے نجاست سے بچے اب پہلے شکل مربع عددی تحریر کرتے ہین

شکل مربع عددی یہہ ہی......

| ۱ | ۰۱۵ | ۰۱۴ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۰۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۸ | ۱۰ | ۰۱۱ | ۵ |
| ۱۳ | ۳ | ۱۲ | ۰۱۶ |

اور دوسری شکل مربع عددی کہ ساتھ قلم طبیعی جو کہ قلم ہندی

ہماری صفت پر اور شرح تناسبات حروف اس شکل کو بخوف طول کلام اور زیادتی حجم کتاب کے نہ لکہا جسمین پہلی شکل سے کچھہ تہوڑا تفاوت ہے اس جا ثبت کرتے ہین

وہ شکل مربع عددی یہہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١ | ج ١٠ | ١٤ ١٠ | ٤ |
| ١٢ ٥ | ٦ | ٧ | ٩ |
| ٨ | ١٠ | ١١ ١١ | ع |
| ١٣ | ٣ | ٢ | ١٦ ١٠ |

اور یہہ صفت شکل مربع حرفی ہے پہچان اور جان لے

شکل کے حروف کو اور غوامض اسرار اوسکی کو اور عدد حروف اوسکی کو مستخرج اوس سے ہوتے ہین جو کہ وسنل حرف ہین نو حرف موضوع بیچ جدول مثلث کے ہین وہ یہہ ہین ا ب ج د ہ و ز ح ط ی زیادہ اور سیری حرف یا جو کہ عدد مین دس ہی اوکا اس کے ساتھہ دعای مرقومہ بعد نقش کو نظم کرے یعنے ملادے اور پڑہے اب پہلے شکل مربع حرفی کو لکہتے ہین

شکل مربع حرفی یہہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | یہ | ید | د |
| یب | و | ز | ط |
| ح | ی | یا | ہ |
| بجا | ج | ب | یو |

اور جو دعا کہ اسکے ساتھ لکہنا اور پڑہنا چاہیے وہ دعای شریف یہہ ہے اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی کُلِّھَا مَا عَلِمْتُ مِنْھَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ یَا ھُوَ یَا ھُوَ یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ یَا ہَادِیْ یَا جَبَّارُ یَا بَارِئُ یَا نَصِیْرُ یَا بَدِیْعُ یَا بَاسِطُ یَا بَاقِیْ یَا جَلِیْلُ یَا دَائِمُ یَا وَارِثُ یَا وَدُوْدُ یَا حَیُّ یَا عَلِیْمُ یَا حَقُّ یَا حَکِیْمُ یَا ظَاہِرُ یَا مُظْہِرُ اِقْضِ حَاجَتِیْ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ اَنْتَ وَاَعْوَانُکَ وَخُدَّامُکَ مِنْ اَہْلِ السَّمٰوٰتِ

والارض ٭ اور آگے اسکے تھوڑا بیان منازل قمر ہوا جا کہ اٹھائیس ہین
جسوقت کہ چودہ منزلین آسمان پر ظاہر ہوتی ہین تو دوسری چودہ زمین کے نیچے
ہوتی ہین جسوقت کہ پہلی منزلین غروب ہوتی ہین تو پندرہوین منزل طالع ہوتی
ہے اسی طرح ہمیشہ پس ان منزلون کے حروف مقرر کئے ہین حروف تہجی
مین پندرہ حروف منقوطہ ہین اور تیرہ حروف غیر منقوطہ حروف منقوطہ یہہ ہین
ب ت ث ج خ ذ ز ش ض ظ غ ف ق ن ي اور حروف غیر
منقوطہ یہہ ہین ا ح د ر س ص ط ع ک ل و ه الف اور
حروف غیر منقوطہ منازل سعد ہین اور حروف منقوطہ منازل نحس ہین اور جن
حروف پر کہ ایک نقطہ ہے وہ منازل ممتزج ہین اور قریب سعد ہین اور جن حروف
پر کہ دو نقطہ ہین وہ منازل ممتزج ہین اور نحس سے نزدیک اور جن حرفون پر
کہ تین نقطہ ہین وہ منزلین بغایت منحوس ہین پس تدبر کر اسمین کہ ہمنے اوس
کا بیان تیرے واسطے کیا اور کیفیت اسکی بہ تحقیق منازل کے اشکال مختلف
الوضع ہین بیچ خلقت کے اور ہیئت مین کوئی ایک شبیہ نہین آخر تک اور قمر کو
اللہ سبحانہ تعالی مستدیر یعنے دائرہ شکل گرد خلقت فرمایا ہے اور اسیطرح سے
شمس بھی مگر اوسمین ہے سر خفی کہ شرح اوسکی ممکن نہین ہے پس قمر
ہونا اوسکا بیچ منزل نطح شاید نطح سے مراد جای طلوع اور نظر آنے اور مقام اوسکی ہے
یہہ لفظ احقر کو دو چار لغتون بیچ نظر نہین آیا ولیکن مراد شاید وہی ہو اور مقصود اس
جا منزل شرطین ہے کہ جس سے حرف الف متعلق پس جسوقت قمر بیچ اس منزل
کے نور فشان اور روشنی بخش ہو روحانیات الف سے منسوب ہے قوۃ روحانیات
الف پس جس سے ظاہر ہے غضب بیچ آخر عالم اور اکثر اوسکا بیچ اشراف اہل دنیا
اور اکابر اوسکی سے کے بعد کل ایک مخلوق سے قہر اور قبض بیچ باطن اوسکے اوپر فروع

اوسکے بیچ رتبہ انسانی کے پس جو کوئی تعقل فرمائیگا اسپر پائیگا اوسے پس چاہیے
واسطے انسان کے بہ تحقیق استعمال مین لاوے جوارح اپنے کو بیچ عبادت اللہ
تعالی اور کثرت ذکر اوسکی مین اور لازم ہے اوسے طہارت بیچ اسکے اور اوس سے
ہوتا ہے انقباض نفوس یہانتک کہ توانائی نہین رہتی ہے انسان مین بسبب قبض
اوسکے خلاصہ یہہ کہ بدن اپنے کو ساتہہ طہارت کے عبادت اللہ سبحانہ تعالی مین
کام بیچ لاوے تاکہ اس عمل مین قبض نفس پر دست پاوے بالکل مقبوض ہو جاوے اور
تحقیق حرف الف وہ ہے اول مراتب احاد بیچ اعداد اور حروف کے اور نہین
ہے شبیہہ اسکا اور واقع ہوتا ہے انزعاج یعنے حرکت اور جابجا ہونا بیچ عالم علوی
کے اور اسی مین ہے تنغیص یعنے اندوہناک اور مبدل ہونا حال کسی کا ایک حال سے
دوسرے حال پر اگر ارادہ ہو تیرا اوپر تنغیص اہل دنیا اور اشراف اوسکی کے جو کہ
اہل تجبر اور تکبر سے ہو یعنے ظالم مغرور کی تباہی کا پس مناسب تنغیص اور وقت اوس
کے بیچ حرف الف کے ہے حرارت اور یبوست کہ واقع ہوتا انزعاج بسبب اوسکے
اور انقباض نفس بحلول قمر بیچ اوسکے اور نہ بیچ نطع کے حرارت اور یبوست سے
وہ ہے وجہ احمر اور احمر ہے حار و یابس یعنے گرم و خشک طبع آتش کہ محرق یعنے
جلانیوالی ہے اور نحس ہے پس تو دعوت کر اسمین ساتھہ اسماء حار اور یابس کے
طبیعت اوسکی سے اور ہووے نطح یعنے مقام قمر جب سے منزل شرطین مراد ہے طالع
اوپر افق شرقی کے اور قمر اوسمین ہو لکھے حرف الف کو ایکسو گیارہ مرتبہ بیچ نحاس احمر
یعنے لال تانبے پر یا کہ لوہے پر یا کہ شقف فخار یعنے مٹی کی لال ٹھیکری پر کمہار کے مکان
سے لاکے اوپر اسم اوس شخص کے جسپر تیرا ارادہ تنغیص کرنیکا ہے اور رکھے اوس ٹھیکری
یا وغیرہ جسپر کہ الف لکھا گیا ہے ساتھہ نام اوس شخص کے بعد دینے بخور اوسکی جنس
سے جسمین ہووے حرارت اور یبوست یعنے جس چیز سے کہ نوشتہ مذکور کو دہونی دیا

بیچ آگ کے

چاہئے اوس کا چیز کی بھی طبیعت گرم اور خشک ہو مانند حرف یعنے خردل اور خباب
یعنے غنچہ خرما وغیرہ اوسکے اور پڑہے ساتہہ اسمائے ایک سو گیارہ مرتبہ موافق عدد
واقع بسط الف کے اور لیوے حروف اسم مذکر کہ جسکو ارادہ تیرا تنغیص اور قبض
کرنیکا ہے پس اوسکے نام کے حروف کو بسط کرے اور دیکھے کیا غالب ہے اوپر اوسکے
کے زیچ نام اوسکے طبایعون سے حرارت یا یبوست یا برودت یا رطوبت
پس لیوے حروف حار اور یابس کو اوسکے نام مین سے اور رکھے اون حروف کے
درمیان ہاتہہ کے اور اضافہ کرے اوپر حروف مریخ اور زحل اور قمر کو اور جمع کر
کل حرفون کو اور نکالے اونمین سے اسم اسماء اللہ تعالی سے اور پڑہے اوسپر
بموجب عدد مذکور اور جمع کرے خاطر اور ہمت اپنی کو زیچ قمع اور قہر اوسکی کے
ارادہ مضبوط کرکے اس عمل کو کرے اب ہم واسطے مبتدی کے اس بیان کی
مثال لکہتے ہین + مثال جیسا نام دشمن کا زید ہے یا عمرو پس وضع کرے
قطعہ مبسوط پر اس طرح سے ع م ر و م ی ی ح ن ط ح ق م ر
یہہ کل چودہ حرف ہین حروف ناری ط م حروف خاکی ح ع ر ح اور حروف
حار و مرطوب تین وہ یہہ ہین و ی ن اور حروف بارد اور مرطوب ایک وہ یہہ ہے
ق اور حروف حار مکررہ چار وہ یہہ ہین م م م ط اور حروف یابس مکررہ
چہہ وہ یہہ ہین ح ع ر ر ح اور حروف حار مرطوب تین اور حروف بارد مرطوب
ایک پس اس حساب سے کل چودہ حرف ہین پس غالب ہے اوپر ان حروف کے +
حرارت اور یبوست پس استخراج کیا ہے اسماء اللہ تعالی سے یہہ لکھے
أَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَا سَمْسَائِيلُ الْمَلِكَ بِالَّذِي خَلَقَكَ فَسَوَّاكَ وَجَعَلَكَ نُورَانِيَّ
فَلَكِكَ وَخَصَّكَ مِنْ بَطْشِهِ وَحَبَاكَ إِلَّا مَا كُنْتَ عَوْنِي عَلَى مَا أُرِيدُهُ مِنْكَ فَأَلْقِ
سُلْطَنَتَكَ عَلَى فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ أَنْ تَنْتَقِمَ مِنْهُ وَتُهَدِّدَ حَوَاسَّهُ وَتُمَزِّجَ بِحَرَارَةِ الْمِرِّيخِ

فی حرارة طبعه و تهیج فیه حرارة ناریة تقمع بها اوصاله و تعض بها قلبه و باطنه
و تتلف عقله و تنزل علیه ملائکة العذاب و نار المریخ و تحرک علیه النیران فی العذاب
و الاوجاع بحق المریخ و ما فیه من نحس ناره و بحق منزلتک الرفیعة المقدار البادیة
الحارة المنتقمة من الظلمة الطاغین و الجبابرة الباغین و ارسل روحانیة
المریخ اصحاب النار و العذاب و القهر و النصاب علی روحانیة هذا الجبار الباغی
المتکبر الطاغی و ملئوا من جسمه عذاب الانتقام و سلطوا علی باطنه سر القهر
و الغضب و الانتقام و انی اقسمت علیک بالقوی المحیط الظاهر الحی القیوم
النور المؤمن المؤخر مفیض الانوار و معطی الاسرار و بحق النار و الشرار و الکوکب
الاحمر و بالله الواحد القهار اجیبوا طائعین مسرعین اور لکھہ ساتھ اسکے
مخمس کہ تباہ ہوگا وہ جابر مغرور دنیا مین اپنے کیے کا سزا پایگا کہ نہایت ہی
مجرب ہی دوسری منزل منازل قمر سے بطین ہی جس سے حرف با
منسوب ہی جسوقت نازل ہوتا ہی قمر بیچ اس منزل کے تو مخدر ہوتی ہی اس سے
بامر اللہ تعالی قوة روحانیہ اصلاح غضب اور اسوقت مین دوا کا کھانا بہت
فائدہ بخش ہی اور متحرک ہونا اور جانا نزدیک اکابر اور ملوک اور ابناء دنیا اور
ملوک زمین یعنی بادشاہان روی زمین کے دربار مین بہت مناسب ہے، اور یہہ برج
حمل کی دوسری منزل ہی اور وہ ہی وجہ شمس اور اسمین ہی اوسکو شرف جیسے
درجے پر اسکے وہ چوتھا روز اپریل سے ہی اور شمس سعد ہی اور یہہ ہی حار
اور یابس طبع مریخ پر پس اس سبب ہی سعد اور شرف اوسکا یہی وجہ ہے ہی
اسمین قصد کر اعمال اقبال وجوہ ملوک اور جلب قلوب اور عمل صناعات حکمیہ
اور اکسیر ذہبیہ کا کہ مؤثر اور مفید ہونگے تیسری منزل منازل قمر سے ثریا
ہی جس سے حرف جیم منسوب ہی جسوقت کہ نازل ہوتا ہی قمر بیچ اس منزل

سے منحدر ہوتی ہے اس سے قوۃ روحانیہ ممتزج ساتھ حرارت اور رطوبت کے
وہ ہے سعد متوسط اور جید ہے واسطے سفر کے درمیان مشرق اور شمال کے
یعنے ایسان کیطرف سفر کرنا بہت فائدہ بخش اور نفع رسان و مبارک ہے چوتھی
منزل منازل قمر سے دبران ہے اور حرف دال اس سے منسوب ہے جسوقت قمر
بیچ اس منزل کے نزول کرتا ہے تو اس سے انحدار باقی ہے قوت روحانیۂ ردیہ
اسمین سوای اعمال ردی کے دوسرا عمل نکرے کیونکہ لایق اس کے عمل ردی
ہے پانچوین منزل منازل قمر سے ہقعہ ہے جس سے حرف ہا منسوب ہے
جسوقت قمر بیچ اس منزل کے نزول کرتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ ممتزج
ساتھ حرکت متوسط کے نازل ہوتی ہے چھٹی منزل منازل قمر سے ہنعہ
ہے جس سے حرف واو منسوب ہے وہ ہے سعد واسطے الفت اور محبت
کے جسوقت قمر اس منزل مین آتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ معین اعمال صالحہ
اور تقوی اور پرہیزگاری نزول کرتی ہے اسمین اعمال نیک اور مہر و محبت کے کرنا
بہت مفید و موثر ہین ساتوین منزل منازل قمر سے ذراع ہے
جس سے حرف زای منسوب ہے جسوقت قمر بیچ اس منزل کے نزول کرتا
ہے تو قوت روحانیہ صالحہ معین اوپر علاجات اور کشایش اوپر ارباب اعتکاف
زاویون کے اور ہووے بیچ فکر کے فتح اوپر اسرار ملکوت کے اور طلب حقیقت واسطے
اعمال کے آٹھوین منزل منازل قمر سے نثرہ ہے جس سے حا منسوب ہے
جسوقت نازل ہوتا ہے اس منزل مین اور نور فشان ہوتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ خیر
اوپر خیر کے نزول ہوتی ہے پس کار خیر اس وقت کرنا بہتر ہین ہے نوین
منزل منازل قمر سے طرفہ ہے جس سے حرف طا منسوب ہے جسوقت قمر اس
منزل سے نور فشان ہوتا ہے تو قوت روحانیۂ ردی نازل ہوتی ہے اسوقت

ہین اعمال ردی کے کام کرے ردی کے معنی فاسد اور زبون کے ہوتے ہین پس
افعال و اعمال ردیہ کو کام مین لاوے جسطرح آگے بھی بیان ہوا ہے (دسوین
منزل منازل قمر سے جبہہ ہے جس سے حرف یا منسوب ہے جسوقت کہ قمر اس
منزل مین نزول کرکے متجلی اور نورفشان رہتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ
ممتزجہ بین الخیر و الشر فرو ہوتی ہے اسمین ایسے ہی اعمال کیا چاہیے جو کہ درمیان
خیر اور شر کے ہون گیارہوین منزل منازل قمر سے زبرہ ہے جس سے حرف کاف
منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل سے نورفشان ہوتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ صالحہ
توسعہ رزق اور متمولی اور طلب حوائج نازل ہوتی ہے بارہوین منزل
منازل قمر سے صرفہ ہے جس سے حرف لام منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل سے
متجلی اور نوربخش رہتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ ممتزجہ نازل ہوتی ہے جو کہ
درمیان نیک اور بد کے ہے اسوقت کے اعمال کا ہونا نہ ہونا درمیان شک کے
ہے تیرہوین منزل منازل قمر سے عوا ہے جس سے حرف میم منسوب ہے
جسوقت قمر اس منزل مین درخشان رہتا تو اس سے قوت روحانیہ اسطرلکی نازل ہوتی
ہے کہ جسمین متحرک نہین ہوتی کشتی دریا کی پس اسوقت مین مناسب یہہ ہے کہ کشتی کو
دریا مین جاری اور روان نکرے چودہوین منزل منازل قمر سے سماک ہے
جس سے حرف نون منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل سے نوربخش ہوتا ہے تو اس سے قوت
روحانیہ غیر معین اور خبیث کے نازل ہوتی ہے معین کے معنی یاری دینے کے ہین
پس اسوقت مین کار خیر کے اعمال ہرگز نکرے پندرہوین منزل منازل قمر سے
غفر ہے جس سے حرف سین منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین نزول کرتا ہے
تو اس سے قوت روحانیہ صالحہ معین اوپر جمیع حرکات دنیاویات اور اخرویات کے نازل
ہوتی ہے اسمین جمیع کار خیر دنیا اور عقبی کو بجا لاوے کہ سب بخیر و خوبی سر انجام پاتے

حسب دلخواہ بر آئینگے **سولہوین منزل** منازل قمر سے زبانا ہے جس سے حرف
عین منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین تجلی بخش ہوتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ
ممتزجہ نزول کرتی ہے اسمین متحرک ہوا لاؤ واسطے کار خیر کے یعنے بغیر کار خیر کے دوسرا
کوئی کام نکرے **سترہوین منزل** منازل قمر سے اکلیل ہے جس سے حرف فا
منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین آتا ہے تو قوت روحانیہ غیر معین اوپر اعمال
خیر کے نازل ہوتی ہے پس اعمال خیر اسمین نکرے **اٹھارہوین منزل** منازل
قمر سے قلب ہے جس سے حرف صاد منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین نزول
کرتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ معین اوپر خیر کلی کے نزول کرتی ہے پس اس
وقت مین کار خیر کرنا مناسبت کلی رکھتا ہے **انیسوین منزل** منازل قمر سے
شولہ ہے جس سے حرف قاف منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین تجلی بخش
رہتا ہے اس سے قوت روحانیہ ممتزجہ نازل ہوتی ہے جسمین حرکت نکرے واسطے
کسی چیز سوای ابار دنیاوی کے ابار سے مراد حساب ہے حساب دفتر دیوان اور
تجارت وغیرہ کرے **بیسوین منزل** منازل قمر سے نعایم ہے جس سے حرف
را منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین منجلی رہتا ہے تو قوت روحانیہ تصفیہ
قلوب اور فرحت نفوس نازل ہوتی ہے اور جید ہے واسطے ابتدا کرنے کل امور
دنیا و آخرت کے **اکیسوین منزل** منازل قمر سے بلدہ ہے جس سے حرف شین
منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل سے لامع رہتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ غیر
معین اوپر خیر کے نزول کرتی ہے پس اسمین اعمال خیر ہرگز نکرے **بائیسوین منزل**
منازل قمر سے سعد ذابح ہے جس سے حرف تا منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل سے
ساطع ہوتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ ممتزجہ اترتی ہے کہ اصلاح بخش نہین ہے واسطے
کسی چیز امور دنیا کے کہ بخوبی سرانجام نہین پائیگا بلکہ خراب اور تباہ ہو جائیگا و

تیئیسوین منزل منازل قمر سے سعد بلع ہے جس سے حرف ثا منسوب ہے جس
وقت قمر اس منزل سے طالع ہوتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ ایسی نازل ہوتی
ہے جو کہ اصلاح بخش واسطے کسی شئی کے نہین ہے اور منفعت اور نقصان حرکت
کرنیسے اسکے عمل مین نہین ہے حد اعتدال پر رہے چوبیسوین منزل منازل
قمر سے سعد السعود ہے جس سے حرف خا منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل مین
جلوہ کنان رہتا ہے تو قوت روحانیہ صالح اور جید واسطے حرکت کے اور معتدل
طبع نازل ہوتی ہے پچیسوین منزل منازل قمر سے سعد الاخبیہ ہے جس سے
حرف ذال منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل سے تلالو بخش رہتا ہے تو قوت
روحانیہ سعید معین اوپر اعمال محمود کلیہ اور اوپر الفت اور محبت اور عطوفت کے
نازل ہوتی ہے مہر و محبت کیواسطے یہہ اکسیر ہے چھبیسوین منزل منازل
قمر سے فرع مقدم ہے جس سے حرف ضاد منسوب ہے جسوقت قمر اس منزل
سے لمعان ہوتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ سعیدہ معین اوپر اعمال خیر کلیہ کے نزول
کرتی ہے پس اعمال خیر اسکے عمل مین کرنا بہت مفید ہے ستائیسوین منزل
منازل قمر سے فرع موخر ہے جس سے حرف ظا منسوب ہے جسوقت قمر اس
منزل میں شعشعہ فگن رہتا ہے تو اس سے قوت روحانیہ ممتزجہ نزول کرتی ہے
جسمین جابجا ہونا اور نقل اسباب اور تحویل کرنا خوب ہے اٹھائیسوین منزل
منازل قمر سے رشا ہے جسوقت اس منزل مین ضوء اور سنا بخش رہتا ہے تو
اس سے قوت روحانیہ حسنہ اور طیبہ محمودہ معین علما اوپر طلب علم اور دعا کی
استجابت اور اعمال صالحہ کی ساختگی کی نزول کرتی ہے انھین اعمال مذکورہ کرنا بہت
فائدہ بخش اور مناسب ہے اور اس منزل رشا سے حرف غین منسوب ہے
اور معلوم ہو کہ ان اٹھائیس منازل قمر کے ہندی نام ساتھ عربی کے اس کتاب

تحفۃ العالمین کی دوسری جلد کے اٹھائیسوین صفحہ مین مسطور ہے اوس جگہ ان کے
ہندی اسماء دستیاب ہونگے پس نظر کرائی ہر اور کہ کسطرح اقامہ فرمایا ہی اللہ
سبحانہ تعالی نے اوپر حروف کے معہ فوائد اور ہوا مشتغل انہین حروف سے کلام اللہ
تعالی کا اور پہچان انہین کے اسماء اللہ تعالی اور انہین کے فہم کرا اللہ تعالی سے حفظ
ہے اسپر یعنی اسکے یہہ ہین کہ منظنہ کر روحانیہ نازلہ منازل سے آوری بیچ
قران کریم کے آیت رحمت اور آیت عذاب پس ہے آیت رحمت ملائکہ سعد
بیچ حق مرحوم کے اور واسطے آیت عذاب کے ملائکہ نحس واسطے معذب اوسکی کے
اور آیت مقتضیہ واسطے وعد اور وعید کے کہ معتبر وہ ہے ساتھ روحانیہ ممتزج
کے یعنے قوت روحانیہ سعد ساتھہ آیت رحمت واسطے کار خیر اور مسلمین و مومنین
کے اور قوت روحانیہ نحس ساتھہ آیت عذاب واسطے کار شر اور کافرون کے ہے
اور قوت روحانیہ ممتزج جو کہ ملائکہ ممتزجہ ہین واسطے ادا کرنے وعد و عید کے
جیسا کہ بیان ہوتا ہے کہ نہین ہے یہہ مگر بیچ حق انسان کے نہ کہ بیچ حق ملائکہ کے کہ واسطے
اونھون کے ہی خیر محظ اور بیچ انسان کے خیر محظ وہ ہے ایمان قایم جسپر اور شر
محظ وہ ہے کفر اور خیر ممتزج وہ ہے مومن عاصی جیسا کہ فرمایا اللہ سبحانہ تعالی
بیچ الحمد واخرون اعترفوا بذنوبہم خلطوا عملا صالحا واخر سیئا عسی اللہ ان یتوب
علیہم اور یہہ اسرار بیچ حروف استدارۂ ادوار کے اوپر نطفہ اور اوپر اطوار
ترکیب کے ہی تا روز بروز طرف دنیا کے کل منزل اور کل روحانیات اور کل
حرف جمع ہین اوسمین مانند ہیئت نطفہ النفوس بیچ چالیس روز کے پس اسی طرح آخر منازل
پس آخر حروف ساتھ آخر روحانیات کے ساتھہ جمیع سعودات اور نحوسات
کے پس نہین یہہ تفرقہ حرفیہ اور دور فلکیہ مگر جانے انسان اسباب سعادت
و سعودات سے اور اسباب شقاوت کو نحوسات سے اور اسباب امتزاج کو خلاف

اوسکی ہے اور کل سوای اسکی ہی اسیطرح سے بیچ جبلۂ ابن آدم کے ۰ پس تھے
یہہ منازل متفرقہ طرف بروج اثنی عشر کے واسطے ظاہر ہونے بیچ اوسکے حکمت
اوسکی اور ہوے حروف اثنی عشر بیچ جیتہ تقطیعات حروف لا الہ الا اللہ
کے منسوب اس طرح سے ل ال اھ الا ال ال ھ پس یہہ بھی ہین بارہ حروف
موافق عدد بروج اثنی عشر کے پس یہہ ہے تعمیم کل بروج اور جان یہہ بارہ بروج
انمین ہے ثابت اور انمین ہے منقلب اور انمین ہے ذوجسدین جنکا بیان اس
کتاب تحفۃ العارفین کے دوسری جلد مین بہ تکرار ہوا ہے پس اسیطرح ہے بیچ
ان حروف اثنی عشر کے ثابت اور منقلب پس اثبات ثابت ہین اور
نفی منقلب وجود سے عدم تک جو کہ ہے سر ان حروف کا مستدیر ہے جیسے فلک
قمر اور قمر ہے نزدیکتر زمین سے سوای اوسکی سے اور حروف نزدیک ہی ہم
سے قمر سے اسواسطے ہی معزوز بیچ جبلت کل انسان کے اور حروف کا آگے ذکر
ہوا اوپر منازل کے اوسکے اعادہ کی ضرورت نہین پس کل شی زیاد ہوتی ہے
ساتھ زیادتی قمر اور افزایش نور اوسکی سے اور ناقص ہوتی ہے اوس کی
نقصانیت اور کمی نور اوسکی سے حکمت وضع اوسکی اور معرفت رتبت اوسکی یہہ
ہے کہ دیکھے اوپر زیادہ ہونی ظلمت وغیرہ اوسکے اور ہین سات دراری شمس اور
قمر اور زحل اور مشتری اور مریخ اور زہرہ اور عطارد کہ گردانا ہے بیچ اوسکے
اللہ تعالی نے سر اہتدا اجطرح فرمایا ہے او سبحانہ تعالی نے بیچ کلام مجید اپنی کے
جَعَلَ لَکُمُ النُّجُومَ لِتَہتَدُوا بِہَا فِی ظُلُمَاتِ البَرِّ وَالبَحرِ پس اسمین ہے سر الجعل وہ
نوع قدرت سے اور تحقیق ہے اسماء حسنی اوسکی سے الجاعل قول او سبحانہ
تعالی ہے جاعل الملایکۃ رسلا و قولہ انی جاعل فی الارض خلیفۃ
اور قوی یہہ سبع دراری یعنے سیارے سے کا ماخوذ ہی قوی نقطیات باطنیہ

سے بیچ لا اِلٰہ الا اللہ کے پس یہہ ہی مستملان علومات اقدسیات سے
اور اسکے آگے بیان حروف حار اور یابس اور بارد اور رطب ہوا ہے
پس حروف حار سات ہین ا ھ ط م ف ش ذ اور حروف
مرطوب بھی سات ہین ب ی و ن ص ت ض اور حروف باردہ بھی
سات ہین ح ز ک س ق ث ظ اور حروف یابسہ بھی سات ہین
د ح ل ع ر خ غ پس آتش سوزندہ مین ہی حرارت اور یبوست یعنے گرم
وخشک ہی اور ہوا مین جمع ہی رطوبت اور حرارت یعنے گرم وتر ہی اور پانی
مین جمع ہی برودت اور رطوبت یعنے سرد وتر ہی اور خاک مین جمع ہی یبوست
اور برودت یعنے سرد وخشک ہی پس داخل ہین چار طبایع مذکور جو ہی صفرا
اور دم یعنے لہو اور بلغم اور سودا پس صفرا طبع آتش پر ہی جو ہی حار اور
یابس اور دم طبع ہوا پر ہی جو ہی حار اور مرطوب اور بلغم طبع پانی پر جو ہے
بارد اور مرطوب اور سودا طبع خاک پر جو ہی بارد اور یابس بہ تحقیق ظاہر ہوئی
ساتھہ اعیان بعض عاملان قامع واسطے تپ کے کتابت اونکی سے اگر چاہے تپ کیواسطے
تعویذ لکھنے تاکہ تپ محرقہ دفع ہووے پس اسماء باردہ مثل اسم عدل شدید
حق سبحانہ تعالی کو تکسیر دیکے اور اسطرح حروف باردہ اور یابسہ کو بیچ سبع
تکسیر یعنے شکل ہفت در ہفت کے لکھہ کے صاحب تپ محرقہ کو دیوے کہ تپ اوسکی دفع
ہوجاویگی کہ اس مین بھی بعض اسم قامع زہر ہر کہ صفراے محرقہ سے جو تپ آتی ہے
ہی بالکل دفع ہوجاویگی تاثیر سے اسماء الہی کے اس شکل کو بموجب نشان
دہی کے لکھے اور مریض کو چند روز تک ساتھہ آب باران اور اگر ممکن نہو تو آب
جاری خوشگوار کے ساتھہ دہو کے پلاوے اور ایک تعویذ لکھہ کے اوسکے دہنے
بازو پر باندہے اور تعویذ کو آب گلاب کافور آمیز مین زعفران اور مشک وعنبر کو

مخلوط کرکے لکھے انشاءاللہ تعالی افضال آلہی اور اوسبحانہ تعالی کے نام کی
تاثیر سے بہت جلد صحت یاب ہوگا اچھا ہوجائیگا وہ شکل یہہ ہے

| و | ح | ل | غ | ر | ح | س |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ح | ش | د | ح | ل | ع | ر |
| ع | ر | خ | س | د | ح | ل |
| ح | ل | ع | ر | ح | ش | د |
| س | د | ح | ع | ل | ر | خ |
| ر | خ | ش | د | ح | ل | ع |
| ل | غ | ر | ح | ش | د | غ |

اور شکل کے نیچے نام مریض اور اوسکے والدین کا لکھے اسیطرح جو جو مرضین ان چار
طبایعون سے پیدا ہوتے ہین اونکے مخالف یعنے گرم کو سرد اور سرد کو گرم سے علاج
کرنیکو حروف کو مناسب مطلب عمل مین لاوے کہ سب مفید اور موثر ہونگے اور
انشاءاللہ تعالی آیندہ افاضتہ مین اور بھی کچھہ بیان معہ اعمال اشکال
تحریر ہونگے وہین تسطیر ہونگے اب اس آیندہ ہدایت کے بعد افاضتہ تحریر ہوگا

ہدایت اس ہدایت مین بعض چیزین ضروری تحریر ہوتے ہین واضح ہو
کہ اس احقر مولف نے شرایط تعویذ نگاری وغیرہ اختبا مین اکثر لکھا ہے ولیکن
ابجا بھی مختصرا کچھہ تہوڑا بیان بطور تاکید لکھتا ہے کہ اکثر شکلون اور نقشون وغیرہ
مین حروف اسمای مقدس جناب باریتعالی کے ہین چاہیے کہ موانعات سے پرہیز
کرین قبل ازین بھی موانعات ترقیم ہوئے ہین الحال نیز قدرے مرقوم کرتے ہین
کیونکہ بارہا آزمایش مین آیا ہے کہ ایک عمل کو چندین مرتبہ تجربہ کیا ٹھیک اور موافق

پایا بعد اوسکے اوسی عمل آزمودہ کو کام مین لایا درست نپایا کچھہ تاثیر ظہور مین نہ آئی
پس لازم نہین کہ اوس سے بد اعتقاد ہو بلکہ امیدوار رہے کیونکہ اسمای مقدس الٰہی
بے اثر نہین ہین بلکہ بہت زیادہ تاثیر رکھتے ہین جو شخص کہ اونکے تاثیر کا قائل نہین ہے
وہ کافر مطلق ہے ولیکن تعویق ہونے مین حکمت خداوند کریم و حکیم مقتضی اسکی ہوگی کہ
اوسوقت وہ عمل مؤثر و کارگر نہونا قرین مصلحت ہو یا کہ بوجہ اور کچھہ موانعات کے
معوق ہو تو بھی عجب نہین کیونکہ موانعات چند تاثیرات عمل مین ہین اول یہہ کہ اگر
ہر بار عمل موافق اور ٹہیک درست پڑے تو یہہ شخص دخل دہندہ کارخانہ خداوند حکیم کا
ٹھہرتا ہے پس عمل مین تعویق ہونیسے مایوس نہووے دوسرا یہہ کہ اعمال جب
جو شاذ ٹہیک پڑتے ہین سبب اوسکا یہہ ہے کہ اکثر لوگ عمل جب واسطے فسق
اور فجور کے اور زنا کے کرتے ہین پس ایسے قبیح نیت کے اعمال کسطرح ٹہیک درست
آوینگے پر ظاہر ہے تیسرا موانع یہہ کہ عمل کرتے ہین ولیکن اعتقاد نہین رکھتے
ہین چوتھا یہہ کہ نقش لکھدیتے ہین ولیکن بحضور قلب اور ادای شرایط ضروری
نقش کے نہین لکھتے اور بعض نقش جنہین ثابت مین لکھنا چاہئے اوسے ذوجسدین
مین اور ذوجسدین کا ثابت مین لکھدیتے ہین اور نقش پُر کرنیکی ترکیب سے بھی
غافل رہتے ہین نقش بہرنیکی قاعدے تو مذکور ہوئے ہین اور ثابت اور ذوجسدین
بھی ثبت ہوئے ہین ولیکن اس جا ایک دائرہ اوسکا لکھا جائیگا ساتھہ ایک دوسرا
دائرہ دریافت مقام ماہ کے پانچوان یہہ کہ قبل تعویذ لکھدینے کے ٹہیکہ لیتے
ہین کہ اسقدر لینگے خوامخواہ یہہ کام بن آئیگا مریض ہو تو شفا پائیگا اور طالب اپنے
مطلوب کو پائیگا اور اس نقش کو مسافر اپنے ساتھہ رکھنے سے صحیح اور سالم گھر پھر
آئیگا چھٹا یہہ کہ عمل بے اجازت کرتے ہین اوسکی حقیقت سے غافل رہتے ہین
ساتوان یہہ کہ نقش کو اپنے عمل مین نہین لاتے ہین اور زکوۃ نقش بھی نہین

دیتے ہین اور ترکیب زکوۃ دینے کی پہلے بھی لکھی گئی ہے اور اس جا بھی تحریر ہوئی ہے وہ یہہ ہے کہ سوا لاکہہ مرتبہ ہر ایک نقش کو لکہے تاکہ عامل وسکا ہو جاوے بعد نقش کو کام مین لاوے ۔ آٹھوان یہہ کہ اعمال ضروری نقوش اور اونکے ساعات اور موکلات اور نظرات کواکب اور بخورات اور تناسبات علویات وغیرہ کا بھی لحاظ نہین رکہتے ہین اور نقش لکہدیتے ہین پس ان موانعات کا لحاظ نکرکے بتلانیوالے کو برا بہلا کہتے ہین اور تاثیر اسمای الہی سے انکار کرکے ایمان اپنا ڈاوان ڈول کرتے ہین بلکہ منکر اوس سے ہوتے ہین خلاصہ دائرہ بروجات ثابت اور منقلب اور ذوجسدین اب تحریر کرتے ہین وہ یہہ ہے




اور ایک دوسرا دائرہ بروجات کا معہ اسماء ماہ وغیرہ تحریر کرتے ہین چاند کس برج مین ہے اوسکے دریافت کی ترکیب وغیرہ تسطیر کرتے ہین واسطے پہچاننے کہ قمر ہر برج مین کون سے

ہے تاکہ اسمای آلہی اور دعوات وغیرہ کا موقع براہر جانے اور لکھنے مین نقوشات وغیرہ کے آگے ایک نقشہ مستدیر ترقیم ہو چکا ہے اس جا دوسرا بیان اس مطلب مین ترسیم پاتا ہے اگر چاند برج ثابت مین ہو تو واسطے حصول مراد اور برآمد مطلب کے عمل کرے کہ بہت جلد مقاصد حاصل ہونگے اور واسطے مقہوری دشمن کے جب کہ آفتاب برج منقلب مین ہو عمل کرے اور نقش لکھے کہ فی الفور خوش رو کارگر ہوگا اور اگر واسطے شدت دشمنی یا واسطے دفع دشمن کے جسوقت کہ آفتاب برج ثابت مین ہو تو پڑھے اور نقش لکھے دشمن عداوت مین ثابت رہیگا اور قوی تر ہوگا اور اگر واسطے محبت کے جسوقت کہ برج ذوجسدین مین ہو پڑھے اور نقش لکھے کہ محبت بہت زیادہ پیدا ہوگی طالب مطلوب کو پائیگا شوق سے واصل ہو جائیگا اور اگر غیر اسکے پڑھیگا تیرا عشق زیادہ ہوگا اور مطلوب گھر مین ہوگا ✦ اور دریافت قمر کہ اسوقت کس برج مین ہے معلوم ہو کہ چاند تیس۳۰ روز مین اپنا دورہ تمام کرتا ہے ایک مہینا انتیس۲۹ روز اور ایک مہینا تیس۳۰ روز کا ہوتا اور سال مین بباعث اختلاف گردش دو بار ایسا بھی ہوتا ہے کہ دو مہینے انتیس انتیس۲۹ اور تیس تیس۳۰ روز کے بھی ہوتے ہین اور قمر ہر ایک برج مین دو روز چھہ گھنٹے اوپر رہتا ہے لہذا اوسکے دریافت کرنیکی ترکیب اساتذہ متقدمین نے اسطرح نکالی ہے کہ آج اسوقت چاند کہان ہے اگرچہ جلد دوم اس کتاب تحفۃ العاملین مین بعض مطالبات ضروری علیحدہ علیحدہ نگارش پائے ہین ✦ ولیکن یہہ ترکیب وہان تحریر نہین ہوئی ہے اسلئے اسجا اس امر کا لکھنا بہت ضرور معلوم ہوا تسطیر کرتے ہین پہلے فارسی نظم بعد اوسکی ترکیب ترجمہ کیجائیگی

نظم

آنچہ از ماہ شد مضاعف کن | پنج دیگر فزای بر سر آن
پس ز برجی کہ آفتاب دروست | بکن آغاز پنج پنج بر آن
ہر کجا منتہی شود عددت | ماہ آن جا بود یقین میدان

ترجمہ یعنے جسقدر دن چاند سے گذرے ہون بموجب عدد اوس کے اوسیقدر

اور عدد دین اوسپر بڑہاوے اور دوسرے پانچ عدد اوسپر زیادہ کرے بعد جس برج
مین کہ آفتاب ہووے اوس برج سے شروع پانچ پانچ عدد دینا ہر ایک برج کو
کرے جس برج پر کہ عدد منتہی یعنے آخر ہو جائین اوسی جگہہ چاند ہے ‌‌◆ مثال
جیسا کہ آج چاند کی بیسوین تاریخ ہے اور دوسرے بیست عدد اوسپر مضاعف
کرنیے چالیس ہوئے اور پانچ عدد اور دوسرے اوسپر زیادہ کرے جملہ پینتالیس ۴۵
ہوتے ہین اور الحال بحساب نوروز یعنے تحویل شمس بحمل آفتاب خاص اپنے گہر یعنے
برج اسد مین ہے پس برج اسد کو پانچ عدد اور سنبلہ کو پانچ عدد اور میزان
کے پانچ اور عقرب کے پانچ اور قوس کے پانچ اور جدی کے پانچ اور دلو کے پانچ اور حوت
کے پانچ اور حمل کے پانچ نو برجون کے پینتالیس ۴۵ ہوتے ہین اسطرح تقسیم کرنیے
آخر اعداد برج حمل پر منتہی ہوئے پس معلوم ہوا کہ قمر برج حمل مین ہے پس جب
اوسکے عمل کرے آیندہ صفحہ مین دائرہ تحریر ہوگا اس جا کچہہ تہوڑا بیان دوسرا اسطرح
ہے اگر چاہے کہ شکل منتج یعنے نہ در نہ لکہنے تو کاغذ سفید یا کہ نقرہ سفید خالص پر بیچ
روز دوشنبہ نزدیک طلوع آفتاب ساعت قمر مین واسطے کار خیر کے جب کہ قمر
زاید النور یعنے نور اوسکا بڑہتا ہو جس سے مراد مہینے کے اگلے پندرہ دن ہین اور حساب سے
بیچ برج شرف اپنی کے ہو اور بیچ برج سعد یا بمقام سعد ہو اور سالم ہو نحوسیات سے یعنے
نظرات نحس وغیرہ سے دور ہو اور اوسپر واسطے خیر کے دعای سطورہ آیندہ کو پڑہے
مگر حرام اور معصیت سے اجتناب کرے کیونکہ وہ موجب عدم اجابت ہوتے ہین اور عمل موثر
اور کارگر نہین ہوتا اور اگر شکل منتج یعنے نہ در نہ مذکور کو واسطے انتقام یعنے اعدای مخالف
یعنے دشمن نقصان رسان سے بدلہ لینے کو اور سزا دینے کو لکہے اس شکل کو اوسوقت جبکہ
قمر بیچ محاق یعنے مہینے کے آخر تین روز مین جسوقت کہ سورج کے نیچے آتا ہے اور احتراق
مین ہوتا ہے اور متصل ہو ساتہہ زحل اور مریخ کے یعنے اور احتراق مین ساتہہ زحل یا

کہ مریخ ہو کہ وقت مذکور میں کار شر بہت جلد مؤثر ہوتا ہے دشمن تباہ ہو جاتا ہے اگر
تو صبر کرکے دشمن کو معاف کریگا تو اجر اوسکا اللہ سبحانہ تعالیٰ تجھے عطا فرمائیگا اب پہلے
دائرہ بروجات تحریر ہوتا ہے بعد دوسرا بیان تسطیر ہوگا     دائرہ بروج معہ ما یہ ہے




اکثر چیزیں اس دائرہ کے جلد دوم اس کتاب تحفۃ العاملین میں مسطور ہیں مگر بعض چیزیں
مطلبین اور نقش کے واسطے کار خیر کے لکھتا ہے اوسے بجوروتی سے ساتھ وغیرہ

یعنی اچھے معطر اجناسون سے اور جو نقش کہ واسطے کار شر کے لکھتا ہے اوسے
بخور دیوے ساتھہ اوخنہ کریہہ کے یعنے بدبو اجناسون سے دہونی دیوے اور
معلوم ہو کہ جسوقت قمر بیچ برج بادی کے ہو اور جو نقش اوسوقت لکھا جائیگا اوس نقش
کو ہوا پر لٹکاوے اور جسوقت قمر بیچ برج آتشی کے ہو اور اسوقت مین جو شکل لکھی
جائیگی اوسے آگ پر لٹکاوے یا کہ آتشدان کے نیچے اسطرح رکھے تاکہ جلکر خاکستر نہو جاوے
اور جسوقت قمر برج آبی مین ہو تو جو تعویذ اوسوقت لکھا جائیگا اوسے اوپر پانی کے
لٹکاوے اور نہین تو بیچ جبہ قصب یا شمع مین اسطرح دہرے کہ جسمین پانی اثر نکرسکے
اور حرف اوسکا نہ مٹے اور پانی مین چہوڑ دیوے اور جسوقت قمر بیچ برج خاکی کے ہو
اوسوقت مین جو طلسم لکھا جائیگا اوسے بیچ خاک کے دفن کرے اور سکے آستانہ
در کے نیچے اور ان نقشون کو اسطرح بیچ ہوا اور آگ اور پانی اور خاک کے رکھے تاکہ بروقت
ضرورت اونکو وہان سے لے سکے اور ضایع نہو جاوین اور نقشیات کار خیر کے ساتھہ
یہہ دعا کو لکھے اور پڑہے تو بہت مناسب ہے۔ اگرچہ اس کتاب کے جلد ثالث کے پہلے حصہ مین
جو دعا کہ نقش حب اور جو دعا کہ تعویذ بعض کے ابتدا و انتہا مین لکھنا اور پڑہنا چاہئے
ثبت ہے ولیکن یہہ دعا کار خیر مین لکھنا موجب تقویت اثر اوسکی کے ہے وہ دعا یہ
ہے اَللّٰھُمَّ اَسْئَلُکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی کُلِّھَا الْحَمِیْدَۃِ الْمَجِیْدَۃِ الَّذِیْ اِذَا وَقَعَتْ عَلٰی شَیْءٍ
ذَلَّ لَھَا وَاِذَا طَلَبْتَ بِھَا الْحَسَنَاتِ اَدْرَکْتَ وَاِذَا صَرَفْتَ بِھَا السَّیِّئَاتِ صُرِفَتْ وَ
بِکَلِمَاتِکَ التَّامَّاتِ الَّتِیْ لَوْ اَنَّ مَا فِی الْاَرْضِ شَجَرَۃٍ اَقْلَامٌ وَّالْبَحْرُ یَمُدُّہٗ مِنْ بَعْدِہٖ سَبْعَۃُ اَبْحُرٍ
مَا نَفِدَتْ کَلِمَاتُ اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ یَا کَافِیْ یَا وَلِیُّ یَا عَفُوُّ یَا رَؤُفُ یَا لَطِیْفُ یَا رَزَّاقُ
یَا وَدُوْدُ یَا فَتَّاحُ یَا وَاسِعُ یَا کَرِیْمُ یَا وَھَّابُ یَا بَاسِطُ یَا ذَا الطَّوْلِ یَا مُعْطِیْ یَا مُغْنِیْ یَا رَحْمٰنُ
یَا رَحِیْمُ یَا مُعِیْنُ یَا مُغِیْثُ اَسْئَلُکَ بِاسْمِکَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْجَمِیْلُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ
اللَّطِیْفُ الْعَلِیْمُ الرَّؤُفُ الْعَفُوُّ الْغَفُوْرُ الْمُؤْمِنُ النَّصِیْرُ الْمُجِیْبُ الْمُغِیْثُ الْقَرِیْبُ السَّرِیْعُ الْکَرِیْمُ

ذوالاکرام الطول المنان ٭ حامل ان اسماء متبرکہ کو بہت مکرم رکھیگا خلقت اور خود بھی صاحب اخلاق کریمہ ہوگا اور شرح اس دعا کی اس جا گنجایش نہیں اگر توفیق ایزدی استعانت فرمائیگی انشاء اللہ خواص بسم اللہ اور الحمد وغیرہ مین مسطور کرینگے اور اگرچہ بعض چیزین اور کئی ایک ایسے ہین کہ اونکو مبتدیون کیواسطے ہدایت ہی مین لکھنا چاہیے ولیکن بطول کتاب کا بہت خوف ہے اسلیے اونکو موقوف کرکے عنان توسن خامہ کو سوئے افاضتہ معطوف کرتے ہین انشاء اللہ تعالی وہان کچھ تہوڑا بیان آئیگا وہین طالب پیے مطلوب کو پائیگا محروم نرہجائیگا فقط

## افاضتہ

اب آگے علم لیمیا تحریر ہوتا ہی فن سیمیا التسطیر ہوتا ہی بعضون نے اس علم لیمیا کو سیمیا لکہا ہی مگر سیمیا اور لیمیا مین تفاوت بہت پیدا ہی ہرچند مشتبہ بہم ہین ولیکن تفاوت کو استادان کامل فن بخوبی جانتے ہین اور ہم اس افاضتہ کو بہت مبسوط وکئی حصونمین تمام کرینگے اشکالات تعویذات طلسمات نقشیات سب لکہینگے اب پہلے کچھ بیان بطریق اجمال ہوتا ہی ٭ جان اور آگاہ ہو کہ علم لیمیا عبارت ہی امتزاج پانا قوای فاعلہ علویات کا ساتھ قوای منفعلہ سفلیات کے یعنے دو مزاج باہم ہو کے ایک نئی کیفیت پیدا ہونا اور وہ عبارت ہی اسماء اور طلسمات سے کہ عمل سے اوسکے افعال عجیب اور آثار غریب ظاہر ہووے اور حروف دو قسم ہین مفردات اور مرکبات اول حروف مفردات بیان کیے جاتے ہین ٭

**الف** اسمین ذکر تصریفات حروف علویات بیچ اجسام بشریات اور اعداد روحانیات بیچ ارواح بشریات کے ہی پس حرف الف وہ ہی اول مخترعات اور نیز بیچ اجسام مبتدعات کے آثار مثل یمامات منطبعات پس جان بہ تحقیق ہے

جمیع موجودات مخلوق ہوئی اوپر اختلاف اصناف اپنے کے از حیوانات و نبات
و جماد اور ناطق اور صامت اور جوہر اور عرض مرکب ہین بیچ طبایع اربعہ کے یعنے
حرارت اور رطوبت اور برودت اور یبوست وجود کل کا ان چار طبایع سے ہے
و قوا یہہ طبایع ساری ہین بیچ عالم اسفل کے ساتھہ مادۂ الٰہیہ اور تدبیر ربانی کے
اور انسے حروف منسوب ہین اور یہی حروف بیچ جمیع زبانون عربی ہندی سندی
وغیرہ سایر لسانون کے اوپر اختلاف لغات کے موجود ہین پس یہہ حروف عربی
اٹھائیس ۲۸ سوای لام الف کے پس لام الف کے داخل کرنیسے کل انتیس ۲۹ حرف ہجے
ہین اور اٹھائیس حروف بموجب اٹھائیس منازل قمر کے ہین ہر ایک منزل سے ایک
حرف منسوب ہے جو کہ مرکب ہین طبایع اربعہ سے اور بیچ کل حروف کے خاصیت ہے
پس اول ان حروف کا الف ہے اور وہ ہی مبدا کل لفظ اور یہہ حرف منسوب
عقل ہے ذات انسانیہ سے کہ عقل اول سے حرف الف منسوب ہے اور یہہ اول
حرف ہے بعد اسکے ہین حروف سے مثل طاات اور تعریفات اور رات جو ہین جواب
سے الف کے اور الف بیچ حروف کے ایک بیچ عدد کے ہی اور اعداد ہین اسرار اعمال
اور افعال سے جسطرح کہ تحقیق ہین حروف اسرار اعمال اور افعال سے اور جان
تحقیق کہ حروف کیواسطے وقت حصر ہے پس جیسا چاہتا ہے اوس موجب فعل مین
لا ساتھہ خاصیت اوسکی کے اور اعداد کو فعل مین لا ساتھہ طبیعت اوسکے کہ یہہ
مربوط ہے ساتھہ اختیارات علویات کے اور واسطے کل حروف کے خدام ہین
ملوک علویہ اور سفلیہ سے اور دعا اور رقا و عزیمت اور بخور مقرر ہین پس جب
کہ ارادہ تیرا استجلاب منفعۃ الناس کا ہو تو لکھہ شکل مربع مستطیل بیچ رق ظبی
یعنے ہرن کے چمڑے پر ساتھہ گلاب کے پانی اور زعفران اور مشک اور سمین ملا کے
بیچ روز زہرہ یعنے جمعہ کے روز ساعت زہرہ مین نزدیک طلوع آفتاب کے بیچ مکان

نظیف یعنے پاک اور طاہر جسمین صفائی کی گئی ہو کثافت کا اوسمین نام زہرہ ستارے
اور وہ گہر بھی خالی ہو بستی آدمی کی اوسمین نہو اور لبان اور میعہ سائلہ اور عود رطب کی دہونی
دیوے اور سب لکھے داخل شکل الفون کو ایک روایت سے ایک ہزار الف اور ایک روایت
سے بموجب تعداد حروف اوسکی کے ایک سو گیارہ الف اسطرح سے آ کا ایک ل
کے تیس ف کے اسی جملہ ایک سو گیارہ ہوتے ہین ساتھہ نام اوسکے جو کہ چیز مطلوب
ہو خواہ مال و دولت و ثروت ہو خواہ کوئی اور چیز ہو نام اوسکا بھی لکھے اور ذکر کرے نام
موکل الف کا اور اعوان موکل الف اور خلیفہ اوسکی کا اور بناوے شکل مذکور کو بصورت
آدمی اور اوسمین الفات اور نام مطلوب کے لکھنے کے بعد نام موکل الف اور نام اعوان یعنے
یاری دہندہ کا موکل الف اور نام خلیفہ موکل بھی لکھے اور اسیطرح استجلاب منافع اور
بر آمد حاجت اور پانے مطلوب دلی کو ارادہ تیرا ہو اس عمل کے کرنیکا تو لیوے شمع
ابیض یعنے موم سفید اور نقش کرے اوسمین اسم مذکور یعنے نام مطلوب کے لکھنے کے بعد
اسم موکل اور اسم اعوان اور اسم خلیفہ اوسکے معہ الفات گرداگرد تحریر کرے مگر چاہیے
کہ موم مذکور کو بصورت آدمی بناوے اور تمثال مذکور کو درمیان ہتھیلی کے رکھے جسوقت
آئینہ کو اوسپر ہارے اور اوسے بخور یعنے دہونی دیوے اور ہتھیلی کو کہ جسمین تمثال ہے
اوسکو ہونٹ پر قریب لا کے خوب بخور دیوے اور ہتھیلی کو بلند کرے اسیطرح سات مرتبہ
متواتر و متوالی کرے مگر اسطرح بخور دیوے کہ تمثال مومی موصوف آگ کی حرارت سے
نہ پگہلے اور اوسمین سے کوئی حرف ضایع نہو جاوے اور اس عزیمت کو تین مرتبہ پڑہے اور
پہر وہ عزیمت یہہ ہے اَقسَمتُ عَلَیکُم اَیُّهَا المَلَائِکَةُ الطَّیِّبَةُ المُبَارَکَةُ الکَاتِبِیَّةُ النَّارِیَّةُ
وَالهَوَائِیَّةُ وَالاَرضِیَّةُ وَالعُلوِیَّةُ وَالسُّفلِیَّةُ وَمَن یَطلَعُ مِنکُم یَستَرِقُ السَّمعَ مِنَ الاَرضِ
اِلَی السَّمَاءِ وَمَن یُوَافِقُ الکَوَاکِبَ فِی الاُمُورِ الخَفِیَّةِ وَالمُختَلِفَةِ وَمَن یُسَیِّرُ النُّجُومَ وَمَن
یَستَضِیءُ بِنُورِ الشَّمسِ وَالقَمَرِ وَمَن هُوَ مَخلُوقٌ تَحتَ الاَرضِ وَمَن یَطِیرُ مَعَ طَیرِ الهَوٰی وَمَن

فى السحاب والبرارى والقفار والصحارى والمروج والجبال والآكام والمغار
والسهل والوعر والاماكن المنقطعة والطريق الصعبة والمواضع المظلمة والمضيئة ومن
خلقه الله تعالى من نار السموم ومن هو سامع مطيع لاسماء الله تعالى وكلمات التامات
وبالبعث والنشور وبالملائكة الذين لا ياكلون ولا يشربون طعامهم التسبيح وشرابهم التقديس
اهيا شراهيا ادونای اصباوت ال شدای اقسمت عليكم بالحى القيوم خالق الارض
والسماء الذى قال للسموات والارض ائتيا طوعا او كرها قالتا اتينا طائعين اقسمت
بميكائيل واسرافيل وعزرائيل وبالملائكة اجمعين الا ما اجبتم وحضرتم الى
مجلسى هذا واجبتم من سميت لكم وكنتم عونا على قضاء حاجتى فى اسرع وقت والعجل
فان فعلتم ذلك فلكم الكرامة والسلامة وان ابيتم فعليكم غضب من الله وملائكته ورسله
ويرسل عليكم شواظ من نار ونحاس فلا تنتصران العجل العجل الوحا الوحا ✧ اور يہ
نام ملک موکل حرف الف ہے بدرکس اور اسم خليفہ يہ ہے ہروس
اور يہ اسمای اعوان اور سکے ہيں ہرکس ہاروس بدرکس پس جبکہ لکھيگا
الفات کو جسطرح آگے ذکر ہوا ساتھ موکل اور اعوان اور خليفہ اور سکے مع اسم مطلوب
اور تين مرتبہ عزيمت مسطورہ صدر کو اوس تمثال موم پر پڑھ چکيگا اوسوقت بيچ سر
اوس تمثال کے سوئی لال تانبے کی توپے اور اوس سوئی کے چھيد ميں دہاگا جامہ کا
پروے اور ديوار باغ پر ميخ ٹھوکے اوس سے مضبوط کرے روز سبت يعنے سنيچر
کے روز اور گرداگرد اوسکے حرف الف لکھے اور بخور دیوے اور ذکر کرے بموجب
مذکور تحقيق کہ وہ باغ ہر ايک آفت سے محفوظ رہيگا اور ميوجات اور کشت کاری بہت
اچھی ہوگی صاحب باغ منافعہ کثير سے نہال ہوجائيگا بحول اللہ تعالی اور اگر
چاہے اوپر اسم غائب اور مکشف کے لکھنے تو لکھے اوپر رق غزال يعنے پوست آہو پر
حرف الف کو بموجب عدد اوسکے اور اسکو بخور دیوے اور عزيمت مسطورہ قبل اوسپر پڑھے

اور

اور پوست مذکور کو اوپر ہوا کے لٹکا دے کہ بہت جلد پاویگا اوس غائب گمگشتہ کو
اور اگر ارادہ تیرا ہو کہ دو آدمیون مین جو کہ باہم بد ہون دوستی اور اصلاح دیوے
پس لکہے حرف الف کو بموجب تعداد اوسکے بیچ کاغذ کے ساتہہ نیل یعنے گلی کے یوم
خمیس یعنے جمعرات کے روز نزدیک طلوع آفتاب کے ساعت مشتری مین اور بخور
دیوے اور سات مرتبہ اوپر عزیمت مرقومہ قبل پڑہے اور اوس کاغذ کو بیچ
آتش سوزان کے ڈالے کے تو کہے اَحرَقتُ قَلبَکَ یا کذا اِلیٰ کذا اور کذا
کے بدلے نام اونکا لیوے اسطرح سے اَحرَقتُ قَلبَکَ یا فلان بن فلان اِلیٰ فلان
بن فلان انشاءاللہ تعالیٰ دونون مین دوستی پیدا ہو گی ✽ اور اگر ارادہ تیرا
ہو کہ کسی کو اپنا عاشق اور محب صمیمی بناوے اور بہت جلد تیرا مطیع اور فرمانبردار
ہو لیوے اوسکی اثر سے شاید مراد اس سے اوسکے بدن کا کپڑا ہو پس اوس کپڑے
مین الغون کو اور اوس شخص کا نام اور اوسکے مان کا نام لکہے پس صبح کیوقت نزدیک طلوع
آفتاب کے مقابل شمس کے کہڑا ہوکے عزیمت مذکور کو سات مرتبہ پڑہے اور بعد
اوسکے عزیمت آخر ہونے پر کہے یا اَیَّتُہَا الشَّمسُ المُنِیرَۃُ المُشرِقَۃُ بِحَقِّ الَّذِی
نَفسِی بِیَدِہٖ فِی قَبضَتِہٖ اِجعَلِی مَحَبَّتِی فِی قَلبِ مَن سَمَّیتُہٗ حَتّیٰ یَکُونَ طَوعَ یَدِی وَلَا یَکُونَ
لَہٗ قَرَارٌ دُونِی السَّاعَۃَ اور اوسوقت بخور بہت جلاوے اور چاہیے کہ یہہ
نقش ساتہہ نام شخص مطلوب اور نام اوسکی مان کے رات کو لکہے اور صبحدم سورج
کے سامنے جسطرح لکہا ہوا ہی کہڑا ہوکے پڑہے اور اگر نقش مذکور کو دن کیوقت لکہے
تو نزدیک غروب آفتاب کے مقابل شمس کے کہڑا ہوکے مغرب کی نماز کے آخر ہونے کے
بعد پڑہے کہ مطلوب کے رات کو پاویگا اور نقش مذکور کو شب مین لکہنے اور طلوع آفتاب کے
وقت پڑہنے سے مطلوب دن کیوقت ہاتہہ آویگا ولیکن مقابل سورج کے پڑہتے
وقت اور نقش کے لکہنے کیوقت دہونی بہت زیادہ جلانا چاہیے تاکہ عمل بہت جلد

ہوشیار اور کارگر ہو اور شکل کو آدمی کی صورت پر لکھے اسطرح سے اور موم سفید سے بھی
اسیطرح شکل بناوے اور نقش مستطیل خطوط طولانی کھینچکے لکھے آدمی کی صورت
یہہ ہے




جس قدر حرف الف لکھے
ہوئے ہین اسیقدر الف
نہ کم نہ زیادہ لکھے

اور چاہیے کہ الفون کو
سینہ سے برابر لکھے
نہ لکھے ہمنے اس

شکل کو بطریق اتفاق ندی اور مثال کے واسطے بہت بیون کے تحریر کیا ہے فقط
اور جو کوئی صبح کیوقت بستر خواب سے اوٹھے اور کسی سے بات نکرے اور ہزار بار حرف
الف کو پڑھے صاحب جمعیت اور نعمت و ثروت ہوئے اور اگر ہزار بار الف کو
روز پنجشنبہ مین نزدیک طلوع آفتاب ساعت مشتری مین کاغذ پر لکھکر ساتھ اپنے
ہمیشہ رکھے تو بھی صاحب ثروت اور نعمت ہوگا اور اگر کسی عورت کو وضع حمل
سختی سے ہو تو حرف الف کو حاملہ مذکور کے ہاتھ اور پانون کے اوپر لکھے بہ آسانی
وضع حمل ہوگا بہت جلد بچہ جنےگی اور جسوقت کہ چاند برج وبال یا ہبوط مین
یا کہ منحوس ہو اور زحل اور مریخ کی نظر اوسپر ہو تو ساتھہ اوس نظر نحس کے اوپر
لوح سرب یعنے سیسے کی تختی پر دائرہ کھینچے اور اوس دائرے مین نام دشمن کا

اور نام دشمن کی مان کا لکھے اور بموجب تعداد حروفات الف ایک سو گیارہ الف
دائرہ مذکور کے گرد اگرد تحریر کرے بموجب نقشہ ذیل اور اوس نقش کو بہت
پرانی قبر مین دفن کرے کہ دشمن بہت جلد دفع ہوگا اگر قبر مذکور کسی گاو قصاب
ناشناخت کی ہو تو بہت بہتری کہ نقش کے اثر مین تقویت بیشتر پیدا ہوتی ہے




دائرہ مذکور یہ ہے۔۔

عمل کیوقت چاہیے کہ بموجب تعداد مسطور الفکو بلا کم وبیش برابر رسید ہے لکھے ہمنے مثلاً تسطیر کیا ہے فقط

**الباء** حرف بار اعمال بر یعنے بخشش اور نیکی اور احسان کرنا اور برالوالدین
مین موثر ہے خلاصہ ہر ایک حرف کو شرح وار لکھنا موجب طول کلام اور باعث
بزرگی کتاب ہے لہذا مجمل لکھا جاتا ہے اگر حرف با کو ایکہزار ایکبار اوپر پوست
شغال یعنے لومڑی یا کولے کے دباغت کئے ہوئے چمڑے پر دشمن اور اوسکی
مان کے نام کے ساتھہ لکھے اور دشمنکے گہر مین اوس نوشتہ کو دفن کرے دشمن
بہت جلد دفع اور تباہ ہو جائیگا اور اگر قیدی ہر روز ایکہزار ایکبار حرف بار کو
پڑھیگا قید سے بہت جلد رہائی پائیگا اور اگر لکھہ کر ساتھہ اپنے رکھیگا کسی طرحکی
آسیب اوسے نہین پہنچیگی اور اگر حرف بار کو ہزار بار اوپر پوست دباغت کئے
ہوئے بلی کے لکھے اور صاحب تپ دق ساتھہ اپنے رکھے شفا پاوے اچھا ہو جاوے

**التاء** اگر شکل مثلث اوپر پوست دباغت یعنے کندی کئے ہوئے شیر کے
یوم الثلاث یا یوم السبت یعنے منگل کے روز یا سنیچر کے روز طلوع مریخ

کیو قت لکہے اور اوسکے ہر ضلع مین ان ٤٥٩ بار حرف تا ثمبت کرے اور مثلث مذکور قیدیکو دیوے تا کہ اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالی بہت جلد قید سے خلاصی پائیگا رہا ہو جائیگا اور اگر چار سو بار حرف تا کو اوپر کاغذ حریر کے لکہے اور نزدیک اپنے ہمیشہ رکھے نظرون مین لوگون کے عزیز مکرم و محترم رہے اور اگر حرف تا کو ہر روز بعدم چار سو مرتبہ پڑہیگا فتوحات غیبی رو نما ہونگے جملہ عقدے دل کے وا ہونگے انشاء اللہ اگر حرف تا کو پانسو اُنیاسی ٥٧٩ بار اوپر صدف یعنے موتی کے سیپی پر نقش یعنے کہودے اور ہمیشہ ساتھہ اپنے رکھے پانی مین غرق ہونے سے محفوظ رہیگا اور آتش مین جلنے سے بچیگا اور اگر حرف تا کو اکیس مرتبہ اوپر جوزستہ پہلو کے ہر ایک طرف سات سات بار لکہے اور گندگاہ مفسدون مین دفن کرے وہ مفسدین کے جمعیت مین تفرقہ اور پراگندگی پیدا ہوگی اور اگر تا کو بموجب تعداد اوسکے پانسو مرتبہ لکہے اور اطفال کے سرہانے رکہے خواب مین نہین ڈریگا نیند مین نچونکیگا اور اگر اوپر لوح موم کافوری کے پانسو اُنیاسی ٥٧٩ بار حرف تا کو اپنے نام اور اپنی مان کے نام کیساتہہ نقش کرے اور بیچ اوس جہیل یا تالاب یا آب روان کے جو ملک اپنی ہو ڈالے کبہی پانی اوس کا کم نہین ہوگا الجیم اگر اس صورت کے حرف ج کو چوبیس ٢٤ مرتبہ اوپر نبات مصری کے لکہے اور صاحب قولنج کو کہلاوے بہت جلد بحکم حکیم مطلق شافی برحق شفا پاوے اچہا ہو جاوے اور اگر واسطے حل مربوط یعنے جس مرد کی مردی عورت سے بندکی ہو تو حرف ج کو ایکہزار ایکبار اوپر طشت کے لکہے اور پانی سے دہوکے اوس پانی کو شخص مذکور کو پلاوے مردی اوسکی کہلجاوے اور اگر پینتیس ٣٥ بار حرف ج کو اوپر قدح آبخوری کے لکہے اور اوسے دہوکے مریض کو پلاوے افضال الہی سے مریض صحت پاوے تندرست ہوجاوے کہ مجرب ہے

الحا جو کوئی نقش کرے حرف حا کو آٹھ مرتبہ اسطرح سے ح ح ح ح ح ح ح
ح ح اور پر نقش خاتم کے یعنے نگین انگشتری پر مہینے کی آٹھوین تاریخ کو اور بیچ
آٹھوین ساعت روز چہارشنبہ کے جسکا صاحب عطارد ہے مع ان آٹھ اسماء
اللہ سبحانہ تعالی کے اور انگلی مین ہمیشہ ساتھ طہارت کے پہنے کہ امین رہیگا
آفات جہات سے اور الم تشنگی سے اور اسمین ہے تلئین طبع ملوک اور تسکین غضب
اونکی کے اور واسطے اجلاب مودت قلوب اور جذب نفوس اوسکے ہے نہایت
عجیب اور سر غریب اسمین ترکیب اسکی اسطرح ہے کہ لکھے آٹھ اسمار الٰہی بیچ
جدول کے مضروب شکل ہشت در ہشت اور اسکے بعد لکھے حرف اول اسم وہ شخص
جسے اپنا محب اور عاشق صادق بنایا چاہتا ہے پس پہلے حرف حا لکھے بعد حرف
اول اسم مطلوب اسی طرح آٹھ بار حا لکھے اور آٹھ بار حرف اول اسم مطلوب
اور ساتھ اوسکے آٹھ اسمار الٰہی جنہونکا پہلا حرف حا ہے آیندہ تحریر ہونگے ساتھ
اسمای روحانیات کے وہ بھی آیندہ تسطیر ہونگے پہلے ترکیب اوسکی مثالاً تحریر
ہوتی ہے مثال جیسا کہ نام مطلوب کا زید ہے پس زا حرف اول اوسکا
ہے تو اسطرح سے شکل لکھے ح زح زح زح زح زح زح زح ز
اور یہہ آٹھ اسمای الٰہی مع آٹھ اسمای روحانیات لکھے اسمای الٰہی یہہ ہین
الحی الحکیم الحلیم الحمید الحنان الحفیظ الحق الحسیب اور یہہ
آٹھ اسمای روحانیات ہین حیایل حکمیایل حلمیایل حمدیایل حنینایل
حفظیایل حسبایل حقیایل اور یہہ آٹھ اسمای الٰہی مع اسمای روحانیات
گذشتہ عمل مین بھی یعنے اگلے نقش مین جو کہ نگین انگشتری پر آٹھوین تاریخ اور آٹھوین
ساعت روز چہارشنبہ مین نقش کیا جائیگا نیت کرے اور لکھے دائرہ عمل جب
جسمین حرف حا اور حرف اول اسم مطلوب لکھا گیا ہے داہنے طرف سے اور

اوسیطرح بائین طرفسے اور اوسیطرح نیچے سے اور بخور دیوے ساتھہ حصا البان اور ذکر اجیض بطیب کے اور لٹکاویے اوسے ہوا پر طرف خانہ مطلوب کے بیچ موضع
ترفع یعنی اونچی جگہہ پر اسطرحسے کہ جسپر سورج کا ضوء نگرے اور زمین سے ہوا کے ساتھہ مٹی بھی نہ پہنچے اور تو لکہنے اور بخور جلانے کیوقت پڑہے اسماء مسطورہ
آگے ساتھہ اسمای روحانیات کے اور اوسکے بعد کہے یا مَعْشَرَ الرُّوحانیاتِ الکِرام
الطّیّبین علیہ السلام مافی اَسمائکم من اسماالحلیم الحنّان الا الفلان ابن فلان
القبول و الرحمۃ و الحلم و الحنان فی قلب فلان بن فلان حتّی لایَهنِی لہ عیش و لا
یقرّ بمکان و لایزال حمانا حیرانا جیعانا عطشانا یقتبینی آثار فلان و یطلب
علیہ کما یطلب العطشان الماء بسورۃ الرحمن و خواتیع القرآن و جنّۃ الرضوان
و النحو للحسان و علقت قلب اللہفان بمحبّۃ دائمۃ سرمدیّۃ علی دوام الاحیان
و الازمان و الدہور و الاعوام لاسما قطلہ و الارض نقلہ اجیبوا طالعین
لاسماء ربّ العالمین ٭ اور اگر ساعت اول مین یا ساعت ہشتم مین روز
دوشنبہ یا جمعہ کے جبکہ قمر خالی نحوسیت سے ہو آٹھہ مرتبہ ایک قطار مین
حرف خا نگین انگشتری مین نقش کرے اور انگلی مین پہنے کہ قوت باہ
بہت زیادہ پیدا ہوتی ہے اور اگر صاحب تپ انگشت مین پہنے یا کہ پانی مین
ڈالکے اوس پانی کو پیوے یا کہ اوس پانی سے غسل کرے بحکم حضرت حی و قیوم
شفا پائیگا تندرست ہو جائیگا الخاء اگر بارہ ٹکرے اینٹ پر حرف خا کو
نقش کرے اور جہانسے پانی کہیت مین یا کہ باغ مین جاتا ہو اوسجا دفن کرے
تو مزروع اور باغ مذکور آفات سماوی اور ارضی سے محفوظ رہیگا اور اگر روز
دوشنبہ مین نزدیک طلوع آفتاب ساعت قمر مین ساٹھہ مرتبہ حرف خا
کو اوپر نام غائب کے لکہہ کے بالین کے نیچے رکہہ کے سو جاوے احوال غائب

پھر مطلع ہوگا اور معلوم ہو جائیگا کہ غائب کس جگہہ ہے اور کسطرح سے ہے
**الدال** اگر عدد ملفوظی اسکے کو کہ چھتیس ۳۶ ہوتے ہیں شکل مربع چار در چار میں بموجب
وضع رفتار اوسکی کے جسوقت کہ قمر بیچ برج سرطان کے ہو اور ناظر بہ مشتری ہووے حریر سفید
پر لکھے اور نگین انگشتری کے نیچے رکھے حق سبحانہ تعالی اوسے ایسی نعمت عطا فرماوے
کہ ہرگز کم نہو اور اگر اوپر جہلی ہرن کے شکل مذکور کو لکھے اور ساتھ اپنے رکھے حفظ اور فہم و دانش
اوسکا زیادہ ہووے **الذال** اگر کوئی حرف ذال کے پڑہنے کی مداومت رکھے
دولت اوسکی زوال کی صورت نہ دیکھے اور اگر بموجب عدد ذال اوسکے سات سو بار پڑہے اور
شیرینی پر دم کرے جو کوئی اوسے کہائیگا محبوب قلوب ہوگا عزیز خلائق بنےگا +
**الراء** مہینے کے آخری چہار شنبہ کے روز پانچ مرتبہ اطراف پیشانی پر صاحب درد شقیقہ
کے لکھے کہ درد دفع ہو جائیگا مریض صحت پائیگا اور اگر یکشنبہ کے روز ایک سو مرتبہ حرف
راء کو لکھہ کے نیچے عمارت نئی کے جو کہ بنا اوسکی نئی ڈالی ہو رکھے وہ عمارت ٹوٹنے اور
گرنے اور خراب ہونے سے محفوظ رہیگی اور اگر ستر مرتبہ حرف راء کو لکھہ کے گوش خر سفید
میں رکھہ کے چھوڑ دیں جہاں کہ دفینہ ہوگا وہیں جائیگا اور اگر بموجب عدد کو پڑہکے اوسپر
پھونکے یہی عمل کریگا اور اگر اسیقدر یعنے ستر مرتبہ لکھہ کے گدہے کے کان میں رکھے اور
پھر نکالکے ظرف قلعی میں رکھے اور اسقدر نمک دو سیر ڈالے کہ چھپ جاوے اوسکے بعد اپنے
سرہانے کے نیچے رکھے اور ستر مرتبہ پڑہے اور سو جاوے دفینہ جیسا ہوگا خواب میں نظر
آئیگا ظاہر ہو جائیگا **الزاء** جسوقت کہ قمر برج جدی میں ہو اور مریخ تحت الارض
یعنے زمین کے نیچے ہو پچہتر ۷۵ مرتبہ حرف زا کو ہرن کے جہلی پر لکھہ کے ساتھ اپنے رکھے
جملہ آفتون سے محفوظ رہے اور اگر ہمیشہ ساتھ پڑہنے حرف زاء کے مداومت رکھے
کسی سے نڈرے **السین** اگر اکیس ۲۱ مرتبہ حرف سین کو اوپر برگ بید کے لکھے
اور جسے چاہے اوسکے نام سے آب روان میں ڈالے وہ شخص بہت جلدی سے

آ نکرے اور جو کوئی ہمیشہ بعد نماز ظہر ساٹھہ مرتبہ پڑہے صاحب کرامات ہو اور اگر
اسیقدر حرف سین کو لکہہ کے گردن مین اطفال کے باندہے بہت جلد زبان اونکی کہلے
گفتگو کرین **الشین** اگر بیالیس ۴۲ مرتبہ حرف شین کو اوپر پترہ قفل کے لکہے
اور تینتالیس ۴۳ عدد خرما لیکے ہر ایک خرما پر بیالیس ۴۲ مرتبہ حرف شین لکہکے اوس پترہ قفل
اور خرما کو دامن مین دختر ناکتخدا یعنے وہ لڑکی جس سے کوئی شادی نکرتا ہو باندہکے
بیچ گذرگاہ عام کے ڈالدے جسوقت کوئی اوس قفل کو کہولکے اوسمین سے خرما کہائیگا
بخت اوس عورت ناکتخدا کا کہلجائیگا شوہر اوسے کہین سے ملجائیگا اور اگر چالیس ٹکڑے
کاغذ پر چالیس ۴۰ شین لکہکے اور چالیس ۴۰ روٹی کے ٹکڑوں مین ہر ایک ٹکڑے مین ایک کاغذ
رکہکے جس کے نام سے چاہے اوسی نام سے ہر ایک لقمہ کو ایک ایک کتے کو کہلاے
کہ زبان اوس شخص کی بندہ ہو جائیگی اور اگر بروقت خواب تین سو مرتبہ حرف شین
بنام حاملہ پڑہکے سوجائیگا خواب مین اوسے ظاہر ہو جائیگا کہ حاملہ مذکور لڑکا یا لڑکی
جنیگی اور اگر اوپر طعام اور شراب کے بموجب عدد صدہ پڑہکے دم کرے اور حاملہ کو
کہلاے بہت جلد ساتہہ آسانی کے بچہ جنے **الصاد** اگر بروقت پیادہ چلنے کے
خواہ سفر خواہ حضر مین حرف صاد کی مداومت رکہے پڑہتا چلے جاوے راہ مین
ماندہ نہووے اور بہت جلد منزل مقصود کو پہنچے **الضاد** اگر آٹھ سو بار حرف
ضاد کو اوپر طعام نمک کے پڑہے اور مصروع کو کہلاوے شفا پاوے اچہا ہو جاوے
اور واسطے صاحب ضعف دل کے بہی بموجب اسی عدد کے نفع بخشے **الطاء**
جو کوئی چاہے کہ درمیان دشمنون کے نکلجاے اونکے شر سے نجات پاے ایکبار
اپنے ناخن سے لکہے اور ایکدم مین دس بار پڑہے اور باہر نکل آوے اور ساتہہ کسی
سے بات نکرے کہ ساتہہ سلامتی کے نکلجائیگا اونکی بدی سے نجات پائیگا **الظاء**
اگر ہر روز فجر کو اور بعد عصر دونون وقت نو سو نو سو بار حرف ظاء کو پڑہے اور

اوس شخص کے گہر کیطرف جس سے اوسے تکلیف پہنچی ہو پہونکے دشمن خانہ خراب ہوکے جلد
دفع ہوجائیگا بدیکا بدلا بدی پائیگا اور بموجب عدد مذکور لکہہ کے صاحب صرع کے
دہنی بازو پر باندہے کہ صحت یاب ہوگا **العین** اگر دوسو مرتبہ ساتہہ قلقطار
یعنے زاج زرد جوکہ ایک قسم کی پہٹکری ہے یا کہ ساتہہ خون کبوتر کے اوپر برگ ترنج
کے لکہہ کے ساتہہ گلاب کے دہوکے صاحب قولنج کو پلاوے افضال الٰہی سے شفا پاوے
اور تدلیس زہرہ اور مشتری مین ساتہہ مشک اور زعفران اور گلاب کے اوپر نام جس
کسی کے چاہے لکہہ کے ساتہہ اپنے رکہے بہت جلد اپنے مطلب کو پہنچے فائز المرام ہوے
اور اسی تدلیس زہرہ اور مشتری مین لکہہ کے مطلوب کو کہلاوے مطلوب طالب ہوجاوے
اور جس چیز کیواسطے ہو وہ چیز دستیاب ہو اپنے مطلب کو پہنچ جاوے دلی مقصود کو پاوے
**الغین** اگر ہزار بار حرف غین کو اوپر برگ حنظل یعنے اندراین کے پتے پر لکہہ کے
ہبوط مریخ کی ساعت مین دشمن کے گہر مین دفن کرے دشمن جلد سے آوارہ اور تباہ ہوگا
اور اگر بموجب عدد مذکور پڑہکے طرف خانہ دشمن کے پہونکے یہی اثر دکہلاوے دشمن
برباد ہوجاوے **الفاء** اگر اسّی مرتبہ یا فتاح کو بیچ قدح زجاجی یعنے بلوری قدح
مین لکہے اور آب طاہر سے دہوکے حاملہ کو پانی مذکور پلاوے فی الفور ساتہہ آسانی تمام
کے بچہ جنے گی اور اگر اسّی روز تک ہر روز اسّی مرتبہ حرف فا کو پڑہے اور دشمن کے
گہر کیطرف پہونکے جلد سے ہلاک ہوجائیگا اور اگر اوپر نام غائب کے ہزار مرتبہ حرف فا
کو اوپر کرباس یعنے نئے اور سفید اور پاک کپڑے پر لکہہ کے جلاوے بہت جلد غائب
چلا آوے **القاف** اگر ہر روز چالیس مرتبہ پڑہے مطالب دلی پر فائز ہووے
اور اگر سو بار اوپر برگ جوز یعنے جائپہل کے پتے پر لکہے اور دشمن کے گہر مین دفن کرے
دشمن بہت جلد آوارہ اور پریشان ہوگا اور اگر دوسو مرتبہ اوپر کاغذ کے نام پر جس
کسی کے چاہے لکہے اور نیچے سنگ گران کے دباوے خواب اوس شخص کا بند ہوجاوے

جبتک کہ اوس پتھر کے بیچ سے نہ نکالے اور حرف اوسکے نہ مٹاوے خواب اوسکی
آنکھہ مین ہرگز نہ آوے اور حرف مذکور کو واسطے نہ برسنے پانی کے چالیس مرتبہ
لکھہ کے جھاڑے کے ڈنگالی مین باندہے ابر صاف ہوجاے پانی نہ برسنے پاوے اس عمل
کو ہرگز کام مین نلاوے بدخواہی خلقت کی نیت دلمین نہ ٹھہراوے یہہ عمل اوسوقت
کام مین لانا مناسب ہے کہ کثرت برشکال سے خلقت تباہ ہوتی ہو رحمت الٰہی قہر خدا
ہوتی ہو ایسی حالت مین ملتجی اوس قدیم لایزال کے درگاہ مین ہوکے عمل مین لاوے خلایق
کو قہر الٰہی سے بچاوے اور اس قسم کے اعمالین اس کتاب مین اکثر تحریر ہین و لیکن چاہئے
کہ اونہین اپنے مناسب مقام اور موقعے برتے بیمحل کام مین نلاوے اور اکثر
اسطرحکے اعمال بیمحل عمل مین لانیسے موثر نہین ہوتے ہین ٹھیک اور درست کارگر نہین
ہوتے ہین۔ **الکاف** اگر کوئی بیچ ساعت زہرہ یا کہ مشتری یا قمر کے ایکسو ایکبار
حرف کاف کو لکہکے پاس اپنے رکھے یا کہ ہر روز اور ہر شب مین دو سو مرتبہ پڑہکے خود بہ
پہونکے نظرون مین خلایق کے عزیز رہے محبوب القلوب بنے اور اگر بیست (٢٠) مرتبہ حرف
کاف کو اس طریق سے لکہے اور بیچ گردن خروس سفید یعنے مرغ سفید کے گلے مین باندہے
اور کچہہ تہوڑا سا پارا اوسکے کان مین ڈالکے جس موضع مین کہ گمان دفینہ ہو اوس
طرف اوسے چہوڑے مرغا اوسی جگہہ جہان کہ دفینہ ہے جا کے اپنی چونچ زمین پر مارےگا
معلوم کرلیوین کہ وہین دفینہ ہے اور طریق حرف کاف کے لکہنے کا واسطے عمل مذکور
کے یہہ ہے



**اللام** اگر ایکہتر (٧١) مرتبہ حرف لام کو اوپر چہری کے لکہے اور ایکہتر (٧١) مرتبہ حرف

لام کو اوپر سفرجل کے پڑہکے پہونکے اور اوس چہری سے سفرجل مذکور کو تراش کرکے
جن میان بیوی کے درمیان بدمزگی اور دلگیری پیدا ہوئی ہو دونوں کو سفرجل مذکور
کہلاوے دونون مین مہر اور محبت پیدا ہو ایک کا ایک شیدا ہو اور اگر اون دونون
مین بالکل الفت ہو تو بھی ایک سے ایک الفت پیدا کرے دلشاد ہر ایک یکدوسرے
کی وصلت سے رہا کرے اور اگر ہر روز دو سو مرتبہ حرف لام کو پڑہے دشمن کے مکر اور
حیلے سے بچے اور اوسکے کید سے محفوظ رہے **المیم** اگر ایک سو اکاون حرف میم کو
شرط سے لکہے کہ ہر ایک میم کی آنکہہ کہلی ہو اس صورت سے م م م م م
اوپر سیب سرخ یا آبی کے بموجب عدد مسطورہ مصدر کے لکہے مطلوب کو کہلاوے
یا کہ اوسے سونگہاوے مطلوب وسکا طالب ہو جاوے محبت عظیم بہم پہنچاوے اور اگر
کوئی کسی سے کچہہ چیز طلب کرتا ہو اور وہ شخص اوسے وہ چیز نہ دیتا ہو تو نو مرتبہ حرف میم کو
پڑہکے اوس شخص کیطرف پہونکے بہت جلد چیز مطلوب کو دیویگا اور اگر چالیس بار
حرف میم کو اوپر کسی ایک ظرف کے لکہکے دہوکے پیوین حافظہ اور فہم و فراست زیادہ
ہو **النون** اگر اکیس ۲۱ بار حرف نون کو اوپر نعل اسپ کے جسوقت کہ زہرہ بیت الشرف
ساتہہ آفتاب کے رکہتی ہو نام پر جس کسیکے چاہے لکہے اور آگ مین ڈالے وہ شخص
جسکے نام پر لکہا ہے اوسکے عشق مین بیقرار ہوگا جس طرح نعل آتش مین لال ہوتی
جائیگی آتش عشق اوسکے تن بدن اور جان و دل مین بہڑکتی جائیگی اور اگر ایک سو چہہ
حرف نون کو فولاد کی چہری پر نام سے جس کسیکے چاہے لکہے اور دیوار مین رو بقبلہ بنہادے
جبتک کہ وہ چہری دیوار مین گڑی رہیگی خواب اوس شخص کا جسکے نام پر لکہا ہے بند رہیگا
آنکہہ مین اوسکے نیند نہین آئیگی اور اگر پچاس نون لکہہ کے ہمیشہ پاس اپنے رکہیگا کوئی
جانور گزندہ اوسے نہ ڈسے اور بلی گزندگی سے ہمیشہ بچے **الواو** اگر نو انو مرتبہ حرف
واو کو نام سے کسی ایک شخص کے لکہے جسوقت کہ قمر تحت الشعاع یعنے آفتاب کے نیچے ہو

ہرن کی جہلی کے اوپر اور ہوا مین لٹکاوے خواب و سے شخص کا بندھ ہوگا اور اگر چاہے
کہ کسی ایک طرف روانہ ہوئے اور اوسطرف جانے نہین سکتا ہو تو ہر ایک صبحکو ساٹھ
مرتبہ حرف واو کو پڑہے اوسطرف پہونگے جلد سے اوسطرف جانا میسر ہو سہولت
جاکے پہر آوے خواہ وہ اگر دور کی سفر ہو الہاء اگر کوئی فقر اور فاقے کے رنج
اور مصیبت مین گرفتار ہو تو چاہیے کہ چالیس عدد تو انگوون کے مکان کے پرنالون جسے پہان کے
لوگ نالیے کہتے ہین اون چالیس عدد پرنالون کے نیچے سے چالیس عدد سنگریزے یعنے کنکر
اوٹھاوے جسوقت کہ قمر زاید النور اور مسعود ہو اور اوپر ہر ایک سنگریزے کے ایک ھ
لکہے اور اپنے سرہانے کے نیچے رکھے بلکہ گاڑ دے انشاء اللہ تعالی صاحب جمعیت
ہوگا فقر اور فاقے اوس سے دفع ہونگے اور اگر قصد دفع دشمن ہے قبرستان کی مٹی
پر پڑہکے دشمن کے گہر مین ڈالے دشمن تباہ اور ویران ہوجائیگا خراب و خستہ و پریشان
ہوجائیگا الیاء اگر سو مرتبہ حرف یا کو اوپر حریر سفید کے لکہے اور ہمیشہ نزدیک
اپنے رکہے زبان بدگویون کی اوسکے کوتاہ ہووے شر زبان حاسد و رنج سے نجات
پاوے اور اگر بموجب اسی عدد مذکور کے آلات زراعت یعنے ہل وغیرہ پر نقش کرے
مزروع بہت زیادہ پیدا ہو خیر اور برکت اوسکی کہیتی مین ہویدا ہو اور جمیع آفتون سے
محفوظ رہے اور جان و آگاہ ہو کہ اعمال حروف تہجی بہت زیادہ ہین اگر تمام اس کتاب
مین مندرج ہوتے تو دوسری ایک کتاب لکہنا ضرور ہوتا کیونکہ ہر ایک حروف کے
روحانیات و موکلات اور ریاضیات اور تناسبات و اعمالات اور تاثیرات انواع
و اقسام سے تحریر ہین ہر ایک حروف مفردہ کو اپنے عمل مین لانے اور اوسپر قابض
اور عامل ہونیکی ترکیبین تسطیر ہین اب ہمنے فقط اسجا اختصاراً کچہ تہوڑے سے اعمالات
اور تاثیرات اونکے بیان کئے ہین کیونکہ فی الحقیقت جو کوئی حروف مفردات کا عامل
ہو اوہی مرکبات مین کامل ہوا پس تمام اعمال اونکے لکہنا بھی محال دیکہکر فقط اس

